من کان آخر کلامہ لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ

بتائید خداوند دوجہان بطفیل سید انس و جان این مجموعہ پر فضائل و گنجینہ سیر و شمائل و حالات سرور کائنات مفخر موجودات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حقیقت ... المسمّٰی بہ





من تصنیف لطیف سخنور ملت یگانہ شیدائی حسن رسالت پناہ جناب مولوی باقر صاحب آگاہ



باہتمام امیدوار رحمت ... قاضی عبد الکریم ابن قاضی نور محمد صاحب تاجر کتب و مالک مطبع کریمی

در مطبع گلزار حسنی واقع بمبئی زیور طبع یافت

بار اول ۳۰۰۰






# فہرست ہشت بہشت جلد اول

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## دیباچہ ہشت بہشت معنوی یعنی ہشت رسالۂ احوال جناب مصطفوی صلے اللہ علیہ وسلم وآلہ واصحابہ اہل المجد والکرم

حمد وسپاس حضرت حق سبحانہ تعالی کے تئین سزاوار ہے کہ نعمتان اوسکی گنتی سے بہار ہین اور درود وسلام اوپر جناب سید عالم کے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ فضائل اور بزرگیان اونکی بیشمار ہین اور اوپر آل واصحاب اونکے کہ سب اولیائے امت سے بہتر اور تمام امتون کے بہتر وسردار ہین اور اوپر باطنی اونکے کہ شریعت وحقیقت کو مدد کئے ہین اور دین کے احکام واسرار کو رواج دئے ہین خصوصا اوپر غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے کہ مقربان کے سردار محبوبان کے سید ہین بعد حمد ونعت ومنقبت کے محمد باقر آگاہ شافعی قادری بیجاپوری ایلوری توفیق دیوے اوسے حق سبحانہ تعالی کہتا ہے کہ ذکر حضرت سید عالم کا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سب ذکرون سے افضل اور سب شغلون سے اکمل ہے اور مطالعہ یعنی دیکھنا اونکے سیر وشمایل کا بعد عقائد اور فرائض کے بہترین نوافل وخوشترین عبادات ومستحبات ہے حق تعالی کے قرب ورضامندی کا وسیلہ اور دولت جاودانی وسعادت دوجہانی کو پانے کا حیلہ ہے کس واسطے کہ ذکر خیر اوس جناب مکرم کا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت خلاق عالم کا ذکر ہے اطاعت اوس جناب کی عین طاعت خدا کی اور پیروی اون کی خدا تعالی کی محبت کا سبب ہے اسواسطے امامان دین کے اور پیشوایان راہ یقین کے جزاہم اللہ تعالی خیرا احوال شریف اوس جناب اقدس کا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بیان وار لکھے ہین تا پیچھے آنے والے اونکے پڑہنے سے فیض حاصل کرین اور پیروی پر اوس جناب کی مستعد رہین۔ اے بھائی جان تو کہ کتابان سیر کی تین قسم پر ہین قسم اول یہ ہے کہ اون مین فقط حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے شمائل اور اخلاق اور خصایص اور معجزات وغیرہ مذکور ہین۔ اور قسم دوم یہ ہے کہ اوسمین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پیغمبری اور دعوت اور جہاد اور تمام عمر مبارک کا احوال تاریخ وار مرقوم ہے اور قسم سوم یہ ہے کہ اسمین دونون قسم کا بیان ہے بعضے کتابونمین مختصر ہوے ہین اور بعضونمین مفصل لکھے ہین اور اون کتابون مین بعضے تاریخ کے طور پر اور بعضے حدیث کے ڈہب پر ہین خصوصا وہ کتابان جو حفاظ حدیث سے ہین سو بہت مضبوط اور معتبر اور صحیح وبہتر ہین اور بعضے علمائے متاخرین خلاصہ عربی کتابان کا نکالکر فارسی مین لکھے ہین تا وہ لوگ جو عربی پڑہ نہین سکتے ہین اونسے فائدہ پاوین لیکن اکثر عورتان اور تمام امیان فارسی سے بھی آشنا نہین اسلئے یہ عاصی مطلب قسم اول کا بہت اختصار کے ساتھ لیکر دکھنی رسالو نمین لایا ہے اور ہر رسالہ کا وزن جدا کیا تا وزن علیحدہ ہونے سے خواہش وآرزو پڑہنے والونکی زیادہ ہووے رسالۂ اول کا نام من موہن ہے اس رسالہ مین حضرت سید عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے نور مقدس کا ذکر ہے یعنی حق سبحانہ تعالی اوس نور اقدس کو سب موجودات کے اول پیدا کیا اور اوسکے

طفیل سے سب علویات و سفلیات کو ہویدا کیا اور اوس نور اشرف کو ہر پشت پاک سے ہر شکم پاک میں نقل کرتا تھا یہان تک کہ وہ نور لطیف حضرت عبد اللہ اور حضرت آمنہ میں آیا اور دوسرے رسالہ کا نام من ہرن ہے اس رسالہ میں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی بشارتونکا بیان ہے یعنے وہ بشارت کہ حق تعالے حضرت کے ظہور سے اپنی کتابون مین خبر دیا اور اوسکے پیغمبران علیہم الصلوۃ والسلام اور نجومیان حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پیدا ہونیسے خبر دئے ہین اور تیسرے رسالہ کا نام من موہن ہے اس رسالہ میں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ولادت کا بیان ہے یعنے جو معجزات کہ مدت حمل اور ولادت اور دودہ چھوڑائی اور خوردسالی میں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ظاہر ہوئی ہین اوس حدتلک کہ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آٹھہ برس کی عمر ہوئی ہے اور چوتھے رسالہ کا نام جگ سوہن ہے اس رسالہ مین اوس سن سے تا وفات حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بہ اجمال تمام بطور فہرست کے لکھا گیا ہے اور پانچوین رسالہ کا نام آرام دل ہے اس رسالہ مین تین باب ہین باب اول مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے شمایل کا بیان ہے اور باب دویم مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کا ذکر ہے اور باب سیوم مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے عادات کا مذکور ہے اور چھٹے رسالہ کا نام راحت جان ہے اس رسالہ مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے خصایص کا بیان ہے خصایص وہ بزرگیان ہین کہ حق سبحانہ تعالی نے خاص ہمارے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بخشا تھا اور کسی پیغمبران کو نہین دیا تھا اور ساتوین رسالہ کا نام من درپن ہے اس رسالہ مین حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اقسام معجزات مذکور ہین ایسی ترکیب سے کہ کوئی کتاب کے بیچ دیکھنے مین نہین آئے اگر وہ سب کتابان تو دیکھیگا تو اسبات کو باور کریگا اور آٹھوین رسالہ کا نام من جیون ہے اس رسالہ مین تین فصل ہین فصل اول مین حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے محبت کی فرضیت کا بیان ہے اور اوسکی علامات کا ذکر ہے اور دوسری فصل مین حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درود کے فضایل کا بیان ہے اور تیسری فصل مین حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کے فضایل کا بیان ہے چھے رسالے اول کے معہ رسالہ عقاید و تحفۃ النساء سنہ یکہزار و یک سو اور اسی اور پانچ مین اور سنہ اللہ مین بنے ہین پیچھے اوسکے بہت ڈھیل ہوئی کسواسطے کہ ایک رفیق با توفیق جلیس انیس کران رسالونکا طالب اور ایسے خیر کامون پر راغب تھا سو رحلت کیا حق تعالے اوسپر رحمت کرے اور اوسے اپنی مغفرت سے نوازے اور بہت موانع بھی درپیش ہوئے ہر چند اس اثنا مین بعضے دوستان واسطے دوسرے رسالون کے بولے پر اتفاق اون کے بنانے کا نہین ہوا آخر ابتداے سنہ یکہزار دوسو سات مین رسالہ من درپن اور رسالہ من جیون بنانے کا اتفاق ہوا اور رسالہ آرام دل مین بیان عادات شریف کا اور رسالہ راحت جان مین بیان اکثر خصایص کا اور رسالہ جگ سوہن مین حضرت کے نبوت سے تا وفات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم داخل کیا ان آٹھون رسالوںمین تخمیناً آٹھہ ہزار و چھہ سو اوپر پچاس بیت ہین اور سرچیونکے ساتھہ نوہزار بیت ہوینگے اے برادران آٹھون رسالون کو بحر اخرب مین اول کے چار رسالے چار خرب ہین اور آرام دل مین دو خرب ہین اور راحت جان ایک خرب ہے

اور سن ورپن مین چار خرب ہین اور سن جیون ایک خرب ہے ان سب رسالون مین شاعری نہین کیا ہون بلکہ صاف وسادہ
کہا ہون اور اردو کے بھاکے مین نہین کہا کسواسطے کہ رہنے والے یہانکے اوس بھاکے سے واقف نہین اے بھائی یہ رسالے
دکھنی زبان مین ہین کہ سہل اور سرسری سمجان کسواسطے کہ بڑی معتبر کتب سے تحقیق کر کر لکھا ہون اگر وہ تمام کتابان تو
دیکھیگا یا کسی سے سنیگا تو تجھے قدر ان رسالونکی معلوم ہوگی اب اون کتابون کی کہ یہ رسائل کا مطلب اون سے لیا ہون
تفصیل کرتا ہون تفسیر بغوی اور فتح الباری شرح صحیح البخاری تصنیف شیخ الاسلام شہاب الدین ابن حجر عسقلانی شافعی
کی کہ حفاظ حدیث کے مقتدا تھے اور کتاب شفا تصنیف قاضی عیاض مالکی کی کہ اس باب مین بے نظیر اور دستاویز سب علما
کی ہے اور عیون الاثر تصنیف حافظ فتح الدین ابن سید الناس شافعی کی اور شمائل ترمذی معہ دو شرح اوسکے ایک شرح
ملا عصام کی اور دوسری شرح شیخ ابن حجر مکی کی اور مواہب لدنیہ تصنیف حافظ قسطلانی شافعی کی اور بہجۃ المحافل تصنیف
حافظ شافعی کی اور تاریخ حافظ عماد الدین ابن کثیر شافعی کی کہ عمدہ حافظان حدیث سے تھے اور رسایل مولود شریفکے
تصنیف شیخ الاسلام حافظ جلال الدین سیوطی شافعی و حافظ شمس الدین سخاوی شافعی وغیرہ حافظان حدیث کے اور
اصابہ فی معرفۃ الصحابہ تصنیف شیخ الاسلام ابن حجر ابن عسقلانی کی اور انموذج اللبیب فی الخصایص الحبیب اور
کیتنک رسالے تصنیف امام سیوطی شافعی کے اور وفاء الوفا اور جواہر العقدین دونو تصنیف حافظ نور الدین سمہودی
شافعی کی اور حسن التوسل تصنیف شیخ الاسلام ابن حجر مکی شافعی کی کہ خاتم مجتہدین کے تھے اور منضود تصنیف اونکی اور
وسیلہ حسینی تصنیف اونکے شاگرد کی اور تحفۃ الغریب تصنیف سید عبد القادر عیدروس شافعی کی اور تحفۃ الاخیار تصنیف
ابو عبد اللہ رصاع مالکی کی اور فتح المتعال تصنیف حافظ علامہ شیخ احمد مالکی مقری کی اور حیات الحیوان تصنیف حافظ
حافظ علامہ شیخ کمال الدین دمیری شافعی کی یہ سب کتابان عربی ہین اور فارسی کتابون سے روضۃ الاحباب تصنیف سید
سید جمال الدین کی کہ اکابر محدثین تھے اور معارج النبوۃ تصنیف مولانا معین الدین ہروی کی کہ بہت جوش عشق سے
لکھے ہین اور شواہد النبوۃ تصنیف مولانا عبد الرحمن جامی کہ عارف کمل تھے اور مدارج النبوۃ اور جذب القلوب یہہ
دونو تصنیف شیخ عبد الحق دہلوی حنفی اور کتاب مدارج النبوۃ فارسی مین بہت معتبر و باتحقیق ہے سوائے اونکے اور
کتابان بھی کیا عربی و کیا فارسی نظر مین ہین اے بھائی اگر تجھے ان رسالون مین کہین شبہ ہووے تو اپنے وہم و گمان سے
اعتراض نہ کر بلکہ ان سب کتابون مین کہ ان رسالون کے اصل اور ماخذ ہین نظر کر کیا واسطے کہ مین بہت تحقیق و
تدقیق کرکے لکھا ہون اون کتابون سے بھی مقلدان کے مانند نہین لیا ہون بلکہ انہین جو اصح تھا سو اخذ کیا ہون
اور ان رسالون کو بارا حصے کرنے کا یہ سبب ہے کہ تا ہر صاحبان توفیق تنہا یا لوگون کو جمع کر کر ربیع الاول کے ما

مبارک مین بارہوین تلک پڑہین اور سناوین اگر پڑہنا نہین آتا ہے تو پڑہنے والے سے سنے آلہی تیرے
حبیب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے تصدق سے اور اوسکے سیر شریف کے تصدق سے ان رسالون کو
قبول کر اور اون کو اہل دل کے پاس مقبول کر اور اون کے بنانے والے کے گناہون کو
عفو کر اور اوسے ہمیشہ عافیت و حرمت وجمعیت سے رکھکر کسی کا محتاج نہ کر اور
اوسے ہمیشہ دنیا اور دنیا کی صحبت سے محفوظ رکھہ اور خاتمہ اوسکا ایمان پر
کر اور ان رسالون کے پڑہنے والون کو اور لکھنے والون کو اور سننے والون
کو دونو جہان مین خیر و خوبی دے اے بھائیجان اب کیتنک بیت
حضرت نبی صاحب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سیر اور شمایل
اور مولود کے برکات اور فضیلتان مین لکھکر اس
دیباچہ کو تمام
کرتا
ہون

## دربیان فضایل ذکر سیر وشمایل وبرکات مولود مسعود سید عالم صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

سن تو دلکے کان سے اب یہہ بیان — مصطفےٰ کے عصر سے تا این زمان
گذرے ہین جو اولیا اور عالمان — متفق اسبات پر ہین بے گمان
کر نبیؐ کا ذکر ہر شام وسحر — افضل الاذکار ہے اے باخبر
بلکہ جو ہین مصطفےٰ کے ذکر مین — ہین بلاشک وہ خدا کے ذکر مین
قفل دل کو ذکر اوسکا ہے کلید — گمرہان کو پل مین کرتا ہے رشید
دلکے درپن کو ہے ذکر اوس کا صقال — گلشن جی کو ہے ذکر اوسکا ابھال
گھر کو سینے کے ہے ذکر اوسکا چراغ — جسم وجان ہوتا ہے اوس سے باغ باغ
ذکر سے اوسکے ٹلے سب درد و دکھ — ذکر سے اوسکے ملے نت عیش و سکھ
روگ بھاگے تن سے اوسکے ذکر سے — بھاگ جاگے اوسکے ذکر و فکر سے
بیکسان کو ذکر اوسکا ہے امان — عاصیان کو ذکر اوسکا ہے ضمان
ذکر سے اوسکے ملے باغ نعیم — ذکر سے اوسکے بجھے نار جحیم
ذکر اوسکا ہے مریضان کو دوا — ذکر اوسکا خستگان کو ہے شفا
سالکان کو ذکر اوس کا شمع راہ — عاشقان کو ذکر اوسکا ہے پناہ
عارفان کو ذکر اوسکا من لگن — واصلان کو ذکر اوسکا من موہن
انبیا کو ذکر اوس کا ہے انیس — اصفیا کو ذکر اوسکا ہے جلیس
ہوتے اوسکے ذکر سے افلاس دور — ہووے اوسکے ذکر سے خناس دور
ذکر سے اوسکے ہووے نہ کا بنا — ذکر سے اوسکے ٹوٹے یہ بین پنا
ذکر کو اوسکے ہین بہت ایسے خواص — متفق اسبات پر ہین عام وخاص

فرض ہے بے شبہ امت کے اوپر / رہنا اوسکے ذکر مین شام وسحر
بالیقین واجب ہے ہر شاہ و گدا / نام اوپر اوسکے نت رہنا فدا
جو اوتھے احوال اس شہ کے تمام / یاد کر کر او نکو رہنا شاد کام
گر کرین ہم ذکر اوسکا کیا عجب / ذکر مین جسکے ہے موجودات سب
اسلیئے قرآن مین اے یار گزین / نام پاک اوسکا ہے ذکر العالمین
عرش اور کرسی ہے اوسکے ذکر مین / جنّی و انسی ہے اوسکے ذکر مین
انبیا کو ذکر پاک اوسکا تھا روح / ذکر سے پاتے تھے اوسکے سو فتوح
بعد ذکر حق و ابلاغ پیام / ذکر سے رہتے تھے اوسکے شاد کام
ذکر اوسکے خلق کا اور شکل کا / ذکر اوسکے جود کا اور فضل کا
جو کیا اوسکو خصایص حق عطا / جو دیا اوسکو مقامات علا
جو اوسے دیویگا حق روز قیام / سارے عالم کے اوپر عالی مقام
ذکر اوسکے آلؑ اور اصحابؓ کا / ذکر اوسکے امت اور احباب کا
یہہ مقامات دیکھکر سب انبیاؑ / یون کیئے زاری سے حق سے التجا

کر تو ہمکو اے خدائے مہربان
امت پیغمبر آخر زمان

ہمکو ہے امت نبیؐ کی لئی ہوس / یہ شرف ہمکو دونو عالم مین ہے بس
یہ رسالت ہمکو کچھہ درکار نین / اوسکے کہلانا ہے بس ہم سب کیتین
اوسکی امت مین اچھین دنیا منے / اوسکی امت مین اوٹھین عقبیٰ منے
اے مسلمانان کرو شکر خدا / کہ کیا وہ تمکو یہ دولت عطا
اے مسلمانان کرو شکر و سپاس / کہ دیا یہ تمکو نعمت بیقیاس
اے مسلمانان تم اب شادی کناؤ / شادیانے عیش کے ہر دم بجاؤ

روز و شب فرح و طرب سے شاد اچھو ہر غم و اندوہ سے آزاد اچھو
مت ڈرو تم محنت دنیا ستی مت ڈرو تم کلفت عقبیٰ ستی
مت رکھو خاطر کو اپنے تم ملول بلکہ رنج و غم کے تئیں تم جاؤ بھول
روز و شب منگتے تھے جو چیز انبیا فضل سے اپنے خدا تم کو دیا
دولت عظمیٰ خدا تم کو دیا نعمت کبریٰ خدا تم کو دیا
امت احمدؐ ہو پھر چہتے ہو کیا انبیا کے رشک ہو کہتے ہو کیا
روز و شب اپنے نبیؐ سے لاڈ لو اس برابر کون سی طاعت ہے کو
ذکر مین اوسکے رہونت بے خلل سب کدورت جاویگی تم سے نکل
خاص کر در ماہ مولود اے گروہ جسکو سب مہینون مین ہے شان و شکوہ
سب مہینے بیچ اے اہل فلاح صبح سے تا شام شب سے تا صباح
ذکر مین اوسکے رہو خوشنہ ہات تم اس عبادت پر کرو سو رات تم
خاص بارہ اون تلک اے اہل شوق اس عبادت کا رکھو دنرات ذوق
جسقدر مقدور ہے تم کو تمام اوسقدر البتہ پکواؤ طعام
اہل علم اور صالحان کو جمع کر اور بخور و عطر سے مجلس کو بھر
تم پڑھو سب ملکے قرآن و درود ذکر مین اوسکے زبان دل در شہود

جو اچھے احوال اوس شہ کے تمام
ہوئے تم پڑھکر اونھون کو شاد کام

دکھنی یا تازی اچھے یا فارسی دکھنے تئیں اوسی سے کرو جون آرسی
پن بیان اوسکا اچھے تحقیق سات نا ہووے بے اصل اوسمین کوئی بات
ہے بہت دکھنی کتابون کا بیان بیگمان موضوع و بے اصل اے میان
جیسا فتاحی لکھا ہے معجزات اکثر اوسمین ہے غلط اور جھوٹ بات

اور یون نورِ شمائل کا بیان | اور یون معراج نامہ اے میان
اور وفاتِ شاہ کا ذکر اس نمط | اکثر ان نسخون کا مضمون ہے غلط
جو ہے بے اصل و غلط اے نیکنام | اوسکے تئین پڑھنا و سننا ہے حرام
خاص کر ور ذکر سالارِ بشر | متفق ہین اہل علم اس بات پر
پن مرے آٹھون رسالے اے گھنبیر | شاہ کے احوال مین ہین بے نظیر
ترجمہ اونمین حدیثون کا ہے سب | اور ہین سب بھرپور از عشق و ادب
فخر نہین کرتا ہون مین اے سینہ صاف | بات مین میرے نہین ہے کچھ خلاف
الغرض مولود کے ایام بیچ | ہوؤ تم مشغول نت اس کام بیچ
اور رہو تم بارہوین دن روز و شب | ہے وہ روزہ بے تردد مستحب
ہاتھ سے دل سے زبان سے دن رین | تم کرو شکر و سپاسِ ذوالمنن
کہ وہ اس مہینے مین از لطف و عطا | مصطفےٰ سا بدر کو تابان کیا
نور سے اوسکے جہان کو بھر دیا | ہر اندھارے کو اوجالا کر دیا
اور تم کو وہ عظیم الکبریا | ایسے پیغمبرؐ کی امت مین کیا
اور اون روزون مین اے اہلِ شعور | عید سے بھی تم کرو دگنا سرور
واسطے اوسکے کہ وہ ماہِ سعید | بیگمان ہے افضل و بہتر ز عید
دیؤ خیرات اور کرو بیحد سپاس | اور تا مقدور پہنو خوش لباس
بول گئے ہین یون سبھی اہل علوم | جو کرے مولود مین اسطرح دہوم

مقصد ان اوسکے برآوینگے تمام
آفتان ٹل جاوین اوس سے لا کلام

دین و دنیا مین سعادت ہے اوسے | خیر و خوبی کی بشارت ہے اوسے
ہووے نورانی دل اوسکا غیب سے | ہووے تن اوسکا مصفا عیب سے

بخشے جاوینگے گناہان اوسکے سب / ہوویگا ہر لحظہ اوسپر فضل رب

ہووینگے برکات اوسکو بے حساب / دنیا و عقبیٰ مین پاویگا ثواب

اور نبی کی روح پاک اے باخرد / نت کریگی اوسکو تائید و مدد

اور ہے امید اوسکو سب سے پیشتر / کہ ہووے ختم اوسکا ایمان کے اوپر

اور شفاعت اوسکو ہووےگی نصیب / اور ملیگا اوسکو دیدارِ حبیب

حاصل اوسکی برکتان ہین بیشمار / مین کہا اوسکو بہت کر اختصار

پن یہ سب برکات تب پاوے گا تو / کہ بصدق اوسکو بجالاویگا تو

اور تو بدعت سے کریگا احتراز / یعنی اون روزون مین اے با امتیاز

مت چراغون مین تو ڈال اپنے مزاج / روشنی بس ہے بقدرِ احتیاج

راگ و رنگ سے بھی ہے واجب اجتناب / ہزل بازی مین نہین راہِ ثواب

ایسے جو کامان ہین اونسے منھہ پھرا / تا نوازے تجھکو شاہِ دوسرا

کرنا یون مولود ہے غربا اوپر / ہے امیرونکے اوپر حکم دگر

لازم ہے اون پر کہ اوس ہلینے بھر / سعی کرنا آپ نے مقدور بھر

شہر کے کوچون کو جھڑوانا تمام / اور اوسے آراستہ کرنا بدام

کرنا اوسمین بہت زینت دل فروز / ہر جگہہ رکھوانا اوسمین عود و سوز

شہریون کو کرنا تاکیدِ اکید / کہ کرین زینت زیادہ تر ز عید

ہر طرف مولود کا دینا رواج / سبکو فرمانا کرین یہ ابتہاج

جنکو استعداد ہے تازی پڑہین / ولیہ اوس اسرار کے گوہر جڑین

فارسی دانا پڑہین نت فارسی / روشن اوس سے دل کرین جون آرسی

نین ہے عربی فارسی جنکو راہ / وہ پڑہین ہندی کتابان خواہمخواہ

غیر بدعت کے کہ ہے مذموم شوم
یون کرے اوس ماہ مین شادی کی دہوم

کہ نہ پہونچے اوسکو شادی کی طرب
غلغلہ عیدین کا یہان جائے دب

جب نصارا روز میلادِ مسیح
انبساط و جوش کرتے ہین صریح

مومنان اولے ہین بیشک اے ثنا
تا بروزِ مولدِ خیر الورے

دیوین ایسا بہجت و شادی کی داد
کہ نہ ممکن ہووے اوس سے کچھ زیاد

بادشاہِ دین پناہِ ملک شام
کہ اتھا سلطان مظفر اوس کا نام

اوس مبارک ماہ مین لیل و نہار
کام پر مولود کے تھا جان نثار

خرچ کرتا تھا بہت وہ نامور
نقد و جنس اس کام مین حد سے بہر

اون دنون یون جشن کرتا وہ سعید
کہ نہ تھا عشرِ عشیر اوسکا بعید

بسکہ تھا اس شوق مین سرشار وہ
خرچ کرتا تین لک دینار وہ

دیکھے ہین سفرے پہ اوسکے ایکبار
مرغیان دس الف و بکرے پنجہزار

اور حلوے کے پیالے تیس ہزار
اور ملائی دودہ کے تھے بیشمار

خلعت و عطر و بخورات و گلاب
بھی وہ کرتا خرچ بیحد و حساب

جو اتھے اوس وقت امامان دین کے
سب کو بلواتا بہت توقیر سے

جیسا بوشامہ شریعت کا عماد
جو نواوی کا تھا بیشک اوستاد

اور دوسرے اولیا اور عالمان
جن ستی معمور ہے سر و عیان

سب یہ اوسکے پاس جاتے تھے بہت
اور مدام اوسکو سراہتے تھے بہت

شیخ ابو الخطاب پیر نامدار
عالم علامۂ مغرب دیار

واسطے اوسکے بنایا اسے ہمام
نسخہ یک مولود مین تنویر نام

جب سنا یہ نسخہ شاہِ نامدار
اوسکے تئین دینار بخشا یک ہزار

پونچ سب شاہان مصر و روم و شام
اور یمن اور غرب کے میران تمام

بلکہ ان ملکون کے اکثر ساکنان
خاص کر حرمین کے لوگ اے میان

کرتے ہین یا مولود مین سب دہوم دہام
رات دن رکھتے ہین اوسمین اہتمام

جو دکھن اور ہند مین ہین جاگیر
کیا امیر و کیا تو انگر کیا فقیر

ہے ضرور اُنپر کہ وہ بھی اسطرح
اس مہینے مین کرین جشن و فرح

اس خوشی سے پاوینگے وہ بیگمان
سود و بہبود و فلاحِ دو جہان

ہووینگے نزدیک حق وہ ارجمند
دیویگا اونکو خدا درجے بلند

ہے خبر عباس وہ عالی جناب
بولہب کو ایک دن دیکھا بخواب

پوچھا اوس سے ہے تو کس احوال مین
وہ کہا دوزخ کے ہون جنجال مین

دیکھتا ہون روز و شب رنج و عذاب
سو نہین سکتا ہون مین وہ پیچ و تاب

پن مرا وہ رنج بیحد اور الم
رات کے تئین پہر کے ہوتا ہے کم

اور مین دو انگلیون سے اپنی تب
پیاس بھر پیتا ہون پانی بے تعب

اوسکا ہیگا یہ سبب اے باصفا
جب ہوا اوس شب مین پیدا مصطفےٰ

آ ثوبیہ مجھکو بولی یہہ خبر
خوش ہو مین اوسکو دیا آزاد کر

اور اوسے آزاد مین نے جب کیا
ان دو انگلیونسے اشارہ تب کیا

ہے یہ تخفیفِ مصیبت اوسپہ نیر
اس بدل رکھہ یاد اوسکو اے کھنیر

اے مسلمانان سنو تم یہہ بیان
ہوو تم اس داستانسے شادمان

بولہب ایسا تھا کافر بے وفا
ہے مذمت جس کی در تبت یدا

دین و دانش کھو کے حبِّ جاہ سے
بہت رکھتا تھا عداوت شاہ سے

اس عداوت مین گیا آخر وہ مر
تا ہوا اوسکا مقر اندر سقر

ویسے سے اوسکے تولد کا سرور
یون کیا دوزخ مین رنج و پیاس دور

جسکے تئین سرور اوپر ایمان ہے
اور وہ ویسے اوس اوپر قربان ہے

گر وہ خوش ہو شاہ کے مولود سے
نعمتان کیا کیا ملین گی کہہ اوسے

نعمتان اوسکے ہین بیحد اے خدا
دے تو یہہ توفیق مومن کو سدا

من كان آخر كلامه لا اله الا الله دخل الجنة

بتائید خداوند دو جہان بطفیل سید انس و جان این مجموعہ بر فضائل و گنجینہ سیر و شمائل و
حالات سرور کائنات مفخر موجودات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حقیقت بشر المسمّٰی بہ




من تصنیف لطیف سخنور بلند پایہ شیدائی حسن رسالت پناہ جناب مولوی باقر صاحب آگاہ باہتمام
امیدوار رحمت رحیم قاضی عبد الکریم ابن قاضی نور محمد صاحب تاجر کتب مالک مطبع کریمی

در مطبع گلزار حسنی واقع بمبئی طبع یافت

بار اول
تعداد ۳۰۰۰




| | | | |
|---|---|---|---|
| جس حمد کو نہین آخر اوّل | ہے خاص خدائے عزّوجل | نا ذات کو اوسکے غایت ہے | نا وصف کو اوسکے نہایت ہے |
| اسماؤ صفات اوسکے بہید | اسرار رموز اوسکے بہید | اسماؤ صفات نا معدود | کرتا تہا آپسکے بیچ شہود |
| چاہا وہ کمالون کو یکسر | تا باہر اپنے کرے وہ نظر | تب پہونچایا احمد کے تئین | اوس آئینۂ بہید کے تئین |
| اوس آئینۂ روشن کے بہتر | جون چہپا تہا کیتا وہ نظر | وہان ذات و صفات اپنی پایا | جو اوس کن تہا سو وہی پایا |
| اسواسطے مظہر ہے اکبر | ہر سر پہ ہے اوس کا چہتّر | جو شے ہے جان یا تن یا دل | حق اوسکو کیا احمد کا ظل |
| عالم کو کیا اوس سے پیدا | ہر شے کو کیا اوس پر شیدا | ہے ازل و ابد کا راج اوسکو | ہے نور احد کا تاج اوسکو |
| جو کچہہ ہے پیدا ہے اوس سے | بہی قائم ہے ہر شے اوس سے | ہر پیغمبر کا جیو ہے او | ہر قدوسی کا پیو ہے او |
| ہے اول و آخر سب اوسکا | ہے باطن و ظاہر سب اوسکا | ہے ارض و سما سب اوسکا نور | کل عالم سب اوسکا ہے ظہور |
| ہووے حق سیتی صلوٰۃ و سلام | روضے پر اوسکے صبح و شام | بہی اوسکے اہل بیت اوپر | خاص اوسکے تینون لخت جگر |
| | بہی اوسکے سب اصحاب اوپر | اور اوسکے کل احباب اوپر | |

## در منقبت حضرت غوث الثقلین رضی اللہ تعالےٰ عنہ وارضاہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اب باقر جلدی لے کے قلم | کر منقبت غوث اعظم | جان و دل آدم محی الدین | سلطان دو عالم محی الدین |
| سالار رسل کا نور بصر | او مظہر کل کا لخت جگر | ہے قبلۂ حاجات اوسکا در | ہے عرش معلی کا افسر |

کھستے ہین ولیان وہان سر اپنا / خاک اوسکی کرین افسر اپنا
ہے درد جہانکو ناؤن اوسکا / ہے سر پہ ولیان کے پاؤن اوسکا
گر غوث کہون تو ہے بیجا / گر قطب کہون تو نہین زیبا
جس رتبے مین ہے وہ سلطان / وہان سب تعریفان ہین نقصان
وصف اوسکا اس رہ سے بتنا ہین / کرتا ہون ادا مین سن لینا
جد اوسکا ہے نبیونکا افسر / وہ سب ولیون کا ہے سرور
کل جگ کا شہ اوس کا دادا / پس وہ ہے سب کا شہزادہ
تسلیم و تحیات و رضوان / تربت پہ اوسکے ہوئے ہر آن
اور اوسکے مریدان ہین ستارے / آسمان ہدایت کے تارے

## در مدح پیری و مرشدی سید ابو الحسن قربی قادری قدس سرہٗ

خاصا قربی او شیخ زمن / عرفان کی کان کا پاک رتن
ہے علم و معارف مین جعفر / ہے کرم مین معین اوسکا جگر
جب عرفان کی تقریر کرے / ہر سامع کو تصویر کرے
تھا علم کا او کشور پورا / ہے ہر قول اوسکا یک پورا
تھا ہر فن مین وہ بے جوڑا / جو وصف کرون وہ ہے تھوڑا
من اوسکا حق سے پورا اچھو / دل اوسکا نت مسرور اچھو

## در بیان سبب این رسالہ شریف و ذکر شمہ از احوال خود و مناجات

ہر چند کہ ہے کئی مدت سین / دل وحشت مین اور حسرت مین
ہر لحظہ ترقی ہے غم کون / ہے محنت با ہر طاقت سون
خاص ان روزون مین غم ہیکل / پارے کے نمن دل ہے بیکل
مین دل کہون یارب یا پارا / یا پانی آگ ہے یا بارا
یک روز یون ہی بیٹھا تھا اونگ / حالت سے اپنی ہو کے تنگ
آتا تھا اوک یون غم کو ابال / چھایا تھا الم مانند ابھال
تب ہاتف غیبی نے آیا / اس خستہ غم کو سمجھایا
بولا مجھے اے مسکین نادان / کیون غم سے ہوا تو یون حیران
تو آن پڑا ہے کیون پیچش مین / اوٹھ مانگ مدد اب احمد سین
اوس پاس گیا نہین کیون ارے / اور کرتا تیری غمخواری
گر تیرے پر او لطف اے یار / اس محنت سیتی کرتا پار
بولا مین اوسے اے یار معین / اے ذات تیری شفقت آئین
کیا نسبت ہے اوسے مجھ مین / تا عون و مدد مانگون اوس سین
نہین اوسکے حسب کی خو مجھ مین / نہین اوسکے نسب کی بو مجھ مین
مین کان ہون وہ سالار کہان / وہان آہ کو میری بار کہان
جہان پیغمبر گھستے ہین سر / وہان میری دعا کو کیا ہے اثر
جہان قدسیان کا ہے جھمگھٹ / نالے کو میرے وہان کیا ہو گذر
جہان سجدہ ادا کرتے ہین شہان / اس مسکین کو وہان پہنچ کہان
بندہا ہاتھ کھڑے ہین جان ولیان / وہان کون سنے اسکی باتان
کتی بار کیا مین وہان فریاد / ناچار پھرا ہو کر ناشاد
تب بولا ہاتف میرے سون / کیا باطل سودا ہے تجھ کون
اس خطرے سے تو توبہ کر / اس اندیشے کو بیگ بسر

اور رحمت ہے سب عالم کا<br>اور دور کر نہارا غم کا

تو مت کر اپنے دلکو اوداس<br>جہا زاری کر اوس سرور پاس

اس رحمت سے مت ہو نومید<br>دے لطف سے اوسکے دلکو نوید

سب پہلے کرے وہ نور اول<br>بول اوسکی ولادت لگ مجمل

کس واسطے نین ہے ربط اونکو<br>نا فرس ستی نا تازی سون

نام اوسکا رکھ تو من دیپک<br>اور لیجا شہ پاس اوسکو رک

ہاتف کہے کہے کو ماننا یین<br>اس بات کو واجب جانیا من

اے شافع آدم اور عالم<br>اے ہاتھ تیرا دریاے کرم

صدقے سے تجھ اولاد کے سب<br>خاص اون تینون خاصا رب

صدقے سے عبد القادر کے<br>اوس سرور باطن و ظاہر کے

کر رحمت میرے حال اوپر<br>مت رکھ مجھ اس جنجال بھیتر

او مقصد اے صاحب معراج<br>یہ ہے کہ نکرین کا محتاج

اس محنت کا پیدا اور سر<br>ہے خدمتین تیری ظاہر

اس محنت سے کر مجکو خلاص<br>کر رہ مین تیری با اخلاص

اے مالک ناسوت و ملکوت<br>دے ہاتھ سے تیرے میرا قوت

تا کسب حلال آتا ہے مجھے<br>یہ دشواری ظاہر ہے تجھے

یا مخزن نعمت سے تیرے<br>دے روزی رحمت سے تیرے

گر تو بھی کیا محروم ایشاہ<br>اس نامے اوپر لاکھون آہ

تو میرے پر کر لطف و پیار<br>اس غم سے کریگا مجھ کو پار

ہر عاصی کو ہے اوس سے امان<br>ہر مجرم کہتین او ہے ضمان

اوس پاس نہ جاویگا گر تین<br>تو نین جاگا پھر تجھ کو کہین

اب شوق سے دلکے ہو خوشحال<br>لکھ نور کا اوسکے کچھ احوال

تا ہر امی اور ہر عورت<br>اس نسخے سین پاوین لذت

یہ نور کا نسخہ جلد بنا<br>تا سب یہ اندھارا ہووے فنا

او بخشش ہویگا تجھکون<br>جو چہتا ہے تو مت سون

کر دستاویز اس نسخے کون<br>زاری سے کہا اوس سرور سون

صدقے سے تیری رحمت کے<br>حرمت سے تیری ملت کے

حرمت سے تیرے اصحابانکے<br>خاص و چارون رکن یاران کے

سب عرفان کی حرمت سیتی<br>سب علما کی برکت سیتی

ہے بہت میری یک دلکی مراد<br>تو برلا مجھ کو کرکے شاد

یہ غم ہے میرے پر سخت کبل<br>پارے کے نمن دل ہے بیکل

تیرے پان ہے کمی کیا اے مولا<br>جو مجھ کو پھراتا ہے ہر جا

ہون غیر کی صحبت سے بیزار<br>اس غم سے ہون بے صبر و قرار

نا زور و توکل ہے مجھ مین<br>تا بیٹھون یک جا ہمت سین

یا مجھ پہ توکل کر آسان<br>یا کسب حلال اے شاہ جہان

ہر جانب سے یک سو ہو کر<br>آیا ہون تیرے دروازے پر

لیکن ہے مجھے امید تمام<br>تجھ سے اے شافع کل انام

ہے لب بس دلکے غم سے قاصر<br>مین کیا یہ مناجات اب آخر

تجھ نور کا اب کرتا ہون بیان<br>اے نور سے تیرے کل منڈان

## در بیان آنکہ نور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اول ہمہ مخلوقات است

جب نین تھا کچھ ہستی سے نشان ‌ تھے کنج عدم مین سب پنہان
نا ارض تھے اور نا افلاک ‌ نہ انس نہ جن تھے نہ املاک

نا طاعت تھی نا تھا ایمان ‌ نا کفر اتھا نا تھا عصیان
حق کیتا تب احمد کا نور ‌ اوسوقت ہوا ہے اوسکو ظہور

کوئی بولا اشہ کو اے مرسل ‌ کیا کیتا حق پیدا اول
فرمائے حضرت میرا نور ‌ ہے سبکے اول اوسکو ظہور

بھی فرمایا ہے او سرور ‌ تھا مین نبی ازل مین پیغمبر
تب آدم تھا ہے نام و نشان ‌ تھا چپکے پانی مین پنہان

اور ایک حدیث قدسی مین ‌ یون فرمایا حق احمد سین
نا ہوتا اگر تو اے سلطان ‌ نا کرتا مین یہ کل منڈان

نا ارض و سما نا لوح و قلم ‌ نا جن و ملایک نا آدم
ان سب کو کیا ہون تجھ خاطر ‌ اور تجھکو کیا ہون مجھ خاطر

اب سن اے بھائی یہ بتیان ‌ وہ نور ہوا کسطرح عیان

## در بیان کیفیت خلقت آن نور و بیان آنکہ ہمہ مخلوقات بہ طفیل او موجود شدہ اند

جسوقت ارادہ حقنے کیا ‌ نا ہووے ظہور اقدرت کا
کئی لاکھ برس اول سب سون ‌ کیتا ہے وہ نور اقدس کون

بھی حقنے کیا ایک فرش دراز ‌ اوس نور کے خاطر پا انداز
وہ نور شریف اوس فرش اوپر ‌ من مانگے تیون کرتا تھا گذر

کئی مدت لگ وہ پاک ازرب ‌ کرتا تھا سیر عالم غیب
پس حکم ہوا ہے یون اوسکو ‌ تا سجدہ کرے اپنے رب کو

سو برس تلک تھا سجدے مین ‌ ہر برس وہان کے روزان سین
یک روز وہان کا برس ہزار ‌ یون لکھ گئے علما کر تکرار

اوس سجدے مین حق کی تسبیح ‌ وہ کرتا تھا باقول فصیح
پس کیتا ہے رب اکبر ‌ اس نور سے پیدا ایک گوہر

اوس گوہر پر کرتا وہ نظر ‌ ہیبت سے ہوا پانی گل کر
وہ پانی تھا جاری بے کل ‌ جاتا تھا ہر دم ہر کہین چل

دس جزو کیا اوس پانی کون ‌ بس عرش بنایا ایک جز سون
پس کیتا ہے دوسرے جز سون ‌ مولانے قلم کتے ہیں سن تون

پس فرمایا اوسکو لکھ تو اب ‌ بولا وہ لکھون مین کیا یارب
بولا اوسکو لکھ علم میرا ‌ عالم پر ہے جس کا گھیرا

تب خامہ کہا یون مولی سون ‌ کس شئے سے مین آغاز کرون
حق اوسکو کہا لکھ میرا نام ‌ وہ لکھا تب اللہ کا نام

اللہ کی ہیبت سیتی قلم ‌ سر شق ہورہا حیرت سے تدم
تھا لوح اوپر سر اپنا ڈال ‌ اس حالت سے وہ کئی سال

جب وہ اسم رحمان کو لکھا ‌ تب ول شق آ اوس سے ملا
لکھنے سے رحیم کے دوسرا شق ‌ آ ہوا ہے اول سے ملحق

حق فرمایا ہے یون اے یار ‌ جو پڑھے گا بسم اللہ یکبار
دیونگا ثواب ہفتصد سال ‌ اس بندے کو مین کرکے نہال

وہ پھیر لکھا حق جانب سون ‌ کل عالم کا مین مولا ہون
ہے احمد میرا پیغمبر ‌ پیغامبر ونکا ہے سرور

اس بعد لکھا سب جانِ جہان　　جو ہوتا ہے پیدا پنہان
اور تیسرے جز سے لوح کیا　　احکام قضا سب اوسپو لکھا
ہے چوتھے حصے سے چندر　　ہے پنجم سے تہسرا نور
اور قسم ششم سے خلد ہوا　　اور ہفتم سیتی روز کیا
اور ہینگے فرشتے ہشتم سے　　اور کرسی قسم نہم سے
اور دسوین سے وہ خاک لطیف　　ہے جس سے اوسکا جسم شریف
اوس نور کے تئین ربِ اکبر　　راکھا ہے حیا کے جاسے بہتر
بعد اوسپو کیا وہ ایک نظر　　وہ شرم ستی پگلا یک سر
تب ٹپکے اوس سے قطرے یا　　ایک لاکھ اور چوبیس ہزار
ہر بُند سے ہوا ہے ایک نبی　　اور اوس سے ہوا ہے ایک ولی
الحاصل بیشک اے یاران　　ہے نور سے اوسکے کل جہان
پیدا اوہنان ور ملک و ملک　　اوس نور مقدس کا ہے جھلک
ہے ہی بولا وہ جگ کا سرور　　اسمان و زمین خورشید و قمر
بھی لوح و قلم عرش و کرسی　　بھی جن وملایک اور انسی
اور ہینگے جتنے پیغمبر　　اور عالم کے ولیان یکسر
بھی علم و عمل اور عقل و ادب　　بھی عشق و کرامت اور منصب
کل عالم پربت اور پستی　　ہے پیدا میرے نور ستی
حق نور میرا ہر پردے مین　　راکھا ہے ہزاران برسان مین
ہر پردے سے باہر لایا　　اور بہت تماشے بتلایا
آخر کو کیا جب آدم کو　　رکھا وہان او نور اعظم کو
پس رب میرا باخبر مجھے　　کرواتا تھا نت سیر مجھے
ہر پشت طہور و طیب مین　　ہر رحم لطیف و طاہر مین
تا آمنہ عبد اللہ طرف　　لاکر مجھے بخشا عز و شرف
پس مجکو کیا سردار رسل　　اور ختم نبوت کو بالکل

## دربیان انتقال نور آنحضرت در آدم علیہ الصلوۃ والسلام

جب حق کیتا آدم کو عیان　　جبریل ستی بولا پنہان
جا لا تو وہ نور اعظم کو　　دے عزت اوس سے آدم کو
رکھ وسج مین اوسکے وہ گوہر　　رکھ برج مین اوسکے وہ اختر
پس پشت مین کیا اوسکے مکنون　　جبریل امین اوس گوہر کون
جب راکھے وہان اوس پہونچتے مین　　تب پہونچکے اوسکین جیو کیتے مین
جب روح پڑا آدم کے تن　　کھول آنکھ تجھایا عرش کدن
دیکھا کہ لکھا ہے عرش اوپر　　حق سیتی ہے ڈاوین زیر و زبر
نام اوسکا اپنے نام کے ساتھ　　یہ دیکھ کہا آدم یہ بات
اے مولا ہے یہ کسکا ناؤن　　جو لکھا ہے تو اوسکو اس ٹھاؤن
حق بولا اوسکو اے آدم　　ہے سب مرسلو نکا یہ خاتم
ہوئیگا تیرے فرزندان مین　　اور تجکو چھوڑاونگا غم سین
مین تیرے تئین اوسکے خاطر　　بخشونگا اے آدم آخر
پس حکم ملک کو کیا داور　　تا سجدہ کرین اوسکو یکسر
سب سجدہ کئے وہ آدم کو　　وہ سجدہ تھا اوس خاتم کو
جب آیا آدم جنت مین　　نام اوسکا دیکھا ہر جا مین
افلاک ملے سب آوس سون　　پڑھتے تھے درود ان دیکھ اوسکون

چلتے تھے اوسکی پیٹھ طرف ــ سب ملکو ملایک صف صف
آدم نے عجب کر بولا یون ــ تعظیم اتی کرتے ہین کیون
حق بھیجا یون وحی اوسکو تب ــ تجھ پشت مین ہے نور احمدؐ
بولا وہ یارب کر یہ نور ــ کوئی عضو مین میرے دوسرے ظہور
اوس نور کیتین حق وہانسے لیا ــ انگشت شہادت بیچ کیا
تب آدم وہ انگشت اوٹھا ــ کلمات شہادت کو بولا
پڑھ صلوٰۃ اوس انگلی کے اوپر ــ دے بوسہ لایا وہ یہ بصر
جب نکلا آدم جنت سیتی ــ با درد و الم اس دنیا مین
تھا سال سہ صد لگ وزاری ــ نسدن تھا اوسکا غم بھاری
ہو مضطر آدم اوس غم سون ــ زاری سے کہا اپنے رب کون
حرمت سے اوسکے حبیب کا نام ــ عرش اوپر ہے با صد اکرام
کر عفو میری یارب تقصیر ــ تو ہر شئے کے اوپر ہے قدیر
حق اوسکا کہا تب اے اکمل ــ بخشا مین تجھے احمدؐ کے بدل

## در بیان آمدن آن نور در حوا و از وی بشیث و از انجا بهر پشت پاک بشکم طاهر تا عبد مناف و بیان آنکه همه اجداد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مؤمن بودند

پس حوا مین آیا وہ نور ــ سرا اوسکا تھا راحت سے پور
جب سے اوسین وہ نور گیا ــ ہر قدسی وہان رخ اپنا کیا
زاری سے کہا آدم یارب ــ یہ مجھ سے پھرائے منھ کیون سب
حق اوسکو کہا اے آدم سن ــ ہین نور محمدؐ کے یہ گن
وہ نور گیا اب تیرے سیتی ــ آ جا کیتا ہے حوا مین
اوس نور کی ہے یہ سب تعظیم ــ اس ذات کی ہے یہ سب تکریم
جب شیث کیتین حق پہنچایا ــ تب نور نبی اوس مین آیا
سب ملکو ملک گئے اوسکی طرف ــ دیکھ اوسکے بیشتر عز و شرف
کرتا تھا یون وہ نور سفر ــ اصلاب ستی ارحام بھتر
تا آیا وہ ادریس منے ــ املاک گئے سب اوسکے کنے
بھی وہان سیتی وہ کر کو سفر ــ تب نوح مین آکیتا ہے مقر
پھر نوح سے کر وہ کئی اسفار ــ تب ہود مین آیا ہے اسے یار
پھر وہانسے کئی قرنان گنے پر ــ وہ آیا ابراہیم بھتر
اوس نور کی حرمت سے آیا ــ ہوئی آگ اوسکے اوپر گلزار
وہ نور مقدس تب بے قیل ــ کیتا ہے وطن در اسماعیل
وہ نور جگت کا سرمایہ ــ املاک ورسل کا پیرایہ
خوش آتا تھا با عز و شرف ــ اصلاب ستی ارحام طرف
گر بولونگا وہ سب احوال ــ تو لنبا ہووےگا یہ مقال
پن کہتا ہون مین کچھ مجمل ــ رکھ اوسکو ولین جی کے بدل
سب دادے اوسکے اور دادیان ــ سب نانے اوسکے اور نانیان
حق اونکو زنا سے رکھا ہے بن ــ سب بیاہ ستی باندھے تھے من
تھے جود و سخاوت مین یکتا ــ تھے فضل و شجاعت مین یکتا
تھے علم و ادب مین بے مانند ــ تھے حسب و نسب مین بے پیوند
بھی فخر و وفا اور حلم و حیا ــ حق لطف سے اونکو بخشا تھا

ہر قرن مین وہ تھے بہکے رئیس ۔ سب لوگ تھے تن وہ تھے سیس
بھی تھے وہ سرور کے اجداد ۔ سب مومن مسلم اہل رشاد
تھے مومن وہ پاکان سارے ۔ اسمان شرافت کے تارے
اس بات منے کچھ مت کر شک ۔ دل جیو کے اندر اسکو رک
کوئی اسکے مخالف گر بولا ۔ تو مت کر اوسکا کچھ پروا
گر آیا کوئی تکرار اوپر ۔ اس حرف سے اوسکے توبہ کر
کر دور اوسے گر ہے قدرت ۔ یا ترک تو اوسکی کر صحبت
نزدیک عمر بن عبد العزیز ۔ وہ سلطان عرب تھا اہل تمیز
تھی جسکی خلافت آسے دلبند ۔ اس چارون خلفا کے مانند
کوئی بے ڈھنگ بولا عبد اللہ ۔ کچھ نین تھا ایمانسے آگاہ
وہ سلطان کر لہی خوار اوسکون ۔ بھار اوسکو کرایا مجلس سون
سب اوصاف اونکے آہشیا ۔ ہاین کہنے اور لکھنے سے بھا

## دربیان آمدن آن نور در عبد مناف وازوے بہ ہاشم واز احوال آن دو بزرگوار

لکھتا ہون اب از عبد مناف ۔ عبد اللہ لگ بعضے اوصاف
تھا نام مغیرہ سے نامی ۔ تھا جود و مروت مین سامی
تھے فرزند اوسکو چار ایدل ۔ ہاشم اور مطلب اور نوفل
تھا چوتھا عبد الشمس لگر ۔ اون سب کا ہاشم تھا سرور
تھا صورت و سیرت مین اکمل ۔ تھا بخشش و ہمت مین افضل
تھی اوسکو عرب پر سرداری ۔ کرتا تھا وہ نت اونکی یاری
بے ریب عمر ہے اوسکا ناون ۔ ہاشم لقب اوسکا ہے ہر ٹھاون
معنی یہ لقب کے اے خوش کن ۔ ہے کھانا دینے والا سن
وہ کھلواتا روٹی سبکون ۔ کل عربان تھے خوشحال اوس سون
یکبار ہوا تھا سخت و کال ۔ سب لوگ پڑے تھے در جنجال
سب عربان تھے حیرانی مین ۔ کتنی مر جاتے تھے بھوکون سین
تب نکلا ہاشم شام کدن ۔ من بھر کو لیا آٹا کتی من
کونیان مین بھر اوس آٹے کون ۔ پس مکے مین آیا وہان سون
کرتا تھا قربان وہ بانام ۔ یک وقت سحر یک وقت بشام
تب آٹے کے پکوا کر نان ۔ سب عربون کو کرتا مہمان
تھا رخشان وہ نور النور ۔ نت اوسکی پیشانی کے اوپر
وہ نور سمجھا سب اہل کتاب ۔ حرمت اوسکی کرتے تھے خطاب
نام اوسکا ادب سے لیتے تھے ۔ بوسے اوسے بہت پر دیتے تھے
اوس نور کے خاطر ہر مہتر ۔ دیتا تھا اوسے اپنی دختر
یہان لگ کہ قیصر روم کا شا ۔ سن اوسکے نسب تئین دلخواہ
وہ نور مقدس لینے کو ۔ راضی تھا بیٹی دینے کو
ہاشم کو لکھا تھا وہ مہتر ۔ کر بیاہ تو اب میری دختر
سن ہاشم یہ پیغام ترت ۔ تب کھایا ہے سوگند بہت
بولا نہ کرون مین ہرگز بیاہ ۔ الا کہ عورت ہو دلخواہ
پس گیا یثرب مین جا کر ۔ یک زن کر اتھی وہ پاک سیر
تھا فضل و کمال اوسکو پورا ۔ تھا حسن و جمال اوسکو پورا
ہے عبد المطلب اوس زن سون ۔ نین نہایت جسکے وصفان کون
پیدا وہ ہوا یثرب اندر ۔ طفلی مین گیا باپ اوسکا مر

اور مطلب از بعد ہاشم | مکے مین ہوا سب کا حاکم
یک شخص کہا جاکر اوس سے مین | ہے تیرا بھتیجا یثرب مین
آثار نجابت ہین اوسپر | انوار کرامت ہین اوسپر
ہے کرب مین اور محنت مین | ہے وحشت مین اور غربت مین
سب حال مفصل اوسکو کہا | اور بہت ملامت اوسکو کیا
یہ سنکو مطلب ہو مضطر | جلدی سے گیا یثرب اندر
لوگونسے وہان کے مخفی کر | ساتھ اپنے بٹھایا اونٹ اوپر
تب راہ لیا مکے کی طرف | کوئی رہ مین پوچھا آ اشرف
ہے کون یہ لڑکا تیرے سات | کیا خوش ہے تیرا کو یہ بات
بولا ہے میرا یہ طفل غلام | یثرب مین لیا دے اسکو دام
یہ بات کہا ہے عم جب سے | یہ نام ہوا اوسکو تب سے
ورنہ نام اوسکا اے باقر | ہے عامر و شیبہ حمد گکر
جب مکے اندر وہ آیا | کپڑے خوب اوسکو پنھوایا
جان لگ تھی نسل عبد مناف | اور عربانکے سارے اشراف
اون سب پہ کیا ظاہر اسکون | اون سب کو کیا آگہ اوس سون
جب نقل کیا ہے او مہتر | وہ سب کا ہوا ہے تب سرور

## دربیان آمدن نور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم در عبد مطلب و ذکر شمہ از احوال آن بزرگوار

جون شمع ہوا مجلس افروز | خوش تھا بترقی روز بروز
ہر فخر و ہنر مین نکلا خوب | اور روپ اتھا اوسکا پر دوپ
تھا فضل و کمال اوسکا بیحد | تھا جاہ و جلال اوسکا بیحد
بات اوسکی تھی شیرین اور فصیح | تھا عقل مین وہ مشہور صریح
اطراف و جوانب کے شاہان | تھے اوسکی محبت کے خواہان
سب عربان تھے اوسکے محکوم | تھے حکم تلے اوسکے جون موم
کچھ مشکل ہوتا اونپر اگر | تو لیجاتے اوسکو وہ اوپر
کرتے تھے وسیلہ سب اوسکون | منگتے تھے دعا تب باری سون
وہ بلا کو کرتا تھا حق دور | سب نور نبی کا تھا یہ ظہور
جب ہوتا تھا وہان قحط و دکال | آ اوسکو لیجاتے سب و رجال
جب بیٹھ خاطر کرتا وہ دعا | حق مینھ کے تئین برساتا تھا
تھا نور نبی اوس سے لائح | تھی مشک کی بو اوس سے فائح
کرکے وہ طواف بیت اللہ | کہتا اے عربان ہوا آگاہ
کرتا ہون مین ہر لحظہ نظر | تمثال رسول اللہ اوپر
آنکھونسے میری اوسکی صورت | ہوتی نہین غایب یک ساعت
گویا ہے وہ یک پارۂ نور | ہے دیدہ و دل اوس سے مسرور
تابان ہے جون صبح صادق | ہر دم مین اوسپر ہون عاشق
اور عربان نہین کرتے باور | یہ بات اوسکی اے نیک سیر
یا اونکو نہین تھی ایسی نظر | یا تھا حسد اونکے دل اندر

## دربیان خواب دیدن عبد المطلب و بیان کردن آن خواب نزد زن کاهنہ و تعبیر کردن وے

یکروز سوتا تھا گھر مین او | ناگاہ اوٹھا وہ حیران ہو
اوٹھ جلد گیا یک کاہنہ کن | جو تھی وہ آگاہ از ہر فن

دیکھ اوسکو کہی وہ کیا ہے سبب ہے خوف ترے مین کیا ہے تعجب
تب اوسکو کہا مین دیکھا ہون یک خواب کہ حیران ہون اوس سون
بولی وہ کیا ہے بول تجھے مین کہتی ہون تعبیر تجھے
وہ بولا ایک زنجیر او جلی مجھ پیٹھ سیتی باہر نکلی
یکطرف اوسکا تھا عرش اوپر اور دوسرا تحت ثری اندر
یکطرف گیا تھا مشرق کو اور دیگر مغرب کو سن تو
مین پر یہ عجب کرتا تھا نظر ناگہہ وہ ہوئی جھاڑ یک کبر
جو میوے ہین دنیا اندر سو وستے تھے اوس جھاڑ اوپر
اوس جھاڑ اوپر یک نور تھا جس نور کا ذرہ سورا تھا
سب عرب و عجم وہان تھے موجود اوس نور کو تین کرتے تھے سجود
وہ نور زیادہ تھا ہر دم وہ جھاڑ بھی ہوتا تھا اعظم
یک قوم قریش اوس جھاڑ پو چڑھ شاخان کو لیتے تھے اوسکی پکڑ
او بعضے تھے اوسکے پیچھین تا جھاڑ کتین کاٹین چڑ سین
جب آتے تھے نزدیک درخت یک خوب جوان نیکو بخت
اوس جھاڑ سیتی کرتا تھا دور اور کرتا تھا آنکھ اونکی کور
مین کیا ہون لنبا اپنا ہاتھ اوس نور سے لیون تا کچھ ساتھ
اور بولا مین اوس خوش رو مین یہ نور ہے کسکے طالع مین
وہ بولا جو اوس شاخانکون پکڑے ہین دلکی محبت سون
پس دیکھا ہون مین پڑکنے دو پیر کھڑے تھے نور بنے
مین پوچھا اون دونونکا نام ہے نوح میر ایک بولا نام
اور دوسرا بولا ابراہیم یہ بول کہا وہ با تکریم
اے عبد مطلب وہ خوش جھاڑ جو عظمت مین تھا مثل پہاڑ
ہے اصل مین وہ یک نور کبیر اجداد سے پہونچا تیرے دہیر
ہر پشت مطہر سے وہ نور کر نقل کیا تیرے سے ظہور
کرتے ہی وہ یہ خواب اظہار وہ کاہنہ ہوئی بے صبر و قرار
بولی اوس سے اے دولتمند تجھ نسل مین ہوگا یک فرزند
اسمان و زمین کے کل ساکن ہووین گے سب اوسپر مومن
وہ سب کا ہوویگا سردار سب ہووینگے فرمانبردار
زنجیر عبارت ہے دین سون حق دیوے گا قوت اوسکون
دین اوسکا حق کی رحمت سین جاویگا مشرق و مغرب مین
جو کڑیان تھین زنجیر بھتر ہے قوت اے فرخندہ سیر

## دربیان خواب دیدن عبد المطلب واز سر نو پیدا کردن او چاہ زمزم را

بھی سوتا تھا وہ نیک نصیب خوش اکدن بیت اللہ کے قریب
آ اوسکو کہا ہاتف در خواب طیب کے منہہ سے اوٹھا لو نقاب
اوٹھ خواب سیتی حیران وہ ہوا کیا مقصد ہے طیب سے خدا
پھر سویا وہ تب جلدی سون وہ ہاتف بولا پھر اوسکون
اوٹھ خاک اوٹھا مظنونہ سون پھر بیداری ہوئی جلد اوسکون
بولا وہ قریشونسے یہ خواب وہ اسکو دیئے اسطرح جواب
یہ خواب اگر ہے مولا سون پھر جلد دیگا وہ تجھ کون
وہ جاکر وہان دلپر از بیم بولا اے رب ابراہیم

تو لطف سے بر لاکر امید
کر چشمۂ زمزم کو ظاہر
یک چاہ کر اوسے کھودا جبریل
ہے جائے فلانی مین زمزم
تب اوسنے جلد گیا ہے وہان
دو دیوان تھے اوس جائے بہتر
تب تھا اوسکے تئین ایک پسر
تب بولا اگر از بخت بلند
الہا حاصل بعد از جنگ و جدل
جو بولیگی سنا اوسکون
سب شام طرف کیتے ہین سفر
لوگ عبد المطلب کے اوس دم
ناچار اونھونین سے اکثر
اور یاران جو ہین با قوت
یون پڑ مرنا کچھ خوب نہین
یون غیرت مین اونکو لاکر
تب اوسکے اشتر کے سم تل
سب لوگ ہوئے اوسکے دلشاد
ہے رب کی سوگند اسے اشرف
کر شکر خدا کا وہ بہتر
عریان ہوئے سب اوسکے منقاد

کر مجھ پو عیان کیا ہے وہ بھید
تو جلد نکال اوسکو باہر
تھا آپ خود اوسکا اسمٰعیل
سن اوسکی نشانیان اکرم
کر دیا ہے ہاتف اوسکو نشان
تھا اونکو قریشیان پاس وقر
تھا نام اوسے حارث کرکر
ہووینگے تجکو دس فرزند
اس مت پہ کئے اجماع سگل
یون بول اٹھے سب مجلس سون
تھا پانی کم اوس راہ بہتر
سب پیاس ستی ہوگئے تھے ندم
کھودتے تھے گڑھے آ نیک سیر
تا دفن کی ہووے اونکو محنت
یہ مردی کا اسلوب نہین
بیٹھا وہ چڑھ اپنے اونٹ اوپر
یک چشمہ جل آیا ہے اوبل
اور آفت سے ہوگئے آزاد
اس جھگڑے مین حق تیری طرف
جلد آیا مکے کے اندر
ہوئی اوا سے شان اوسکی زیاد

یون کرکے دعا وہ سویا جب
وہ بولا تب کیا ہے زمزم
ہے منبع خیرات و برکات
کیتیک نشان اوسے بولا
اور جمع کیا اوس چاہ بدل
آ اوسکے کئے سب جنگ و جدل
راضی نتھا باپ اوسکے بیچ
اور نکلے لگ آپ پہانی
اب شام مین ہے یک زن کاہن
لے عبد مطلب آل مناف
کتنی دن پیچھے آیا یک جنگل
تھا پانی کچھ نزدیک قریشا
تا پیاس ستی گر جاوین مر
دیکھ عبد المطلب یہ جنجال
کیون یون تم سب ہمت ہارے
سب اوسکے ہوئے ہین تب ہمراہ
دیکھ اوسکو وہ کل عربو کا امیر
جب دیکھے قریش و کل عرب
اب پھر تو یہانسے آ سرور
اور کھودا چاہ زمزم کو
حق اوسکو دیا تھا دس فرزند

آ اوسکو کہا وہ ہاتف تب
ہاتف بولا اوسکو اوس دم
ہین سیراب اوسسے سب موجودات
پس خواب سے وہ بیدار ہوا
کئی بیل کدالی اور سبل
تو کھودنکو یہان چاہ نکل
باپ اپنے کو کرتا تھا مدد
ہر یک کو کرونگا قربانی
سب جانا اوسکے پاس اوس چھن
اور قریشیان با اہل خلاف
ایسا کہ نہ تھا بالکل وہان جل
وہ نہین دیتے اونکو لیے کم و بیش
گر جاوین اون گڈھون اندر
فرمایا اونکو یون فی الحال
جلد اوٹھکو ڈھونڈو پانی سارے
کچھ راہ چلے جب وہ ناگاہ
ہو خرم دل بولا تکبیر
یہ مکرمت اوس سے بولے تب
کاہن کن جانا نہین ہے ضرور
فیض اوسسے دیا سب عالم کو
سب کا دل تھے اور دولتمند

تب خوابین اگوئی اوسسے کہا　　تو نذر کو اب کر اپنی وفا
سب بولے وہ راضی ہین ہم　　جو کرنا سو کرے اکرم
باآنکہ اتھا فرزندان مین　　ہر خوبی مین بہتر سب مین
تھا راضی اوسکے ذبح اوپر　　کرنے کو اپسکی وفا وہ نذر
آکیتے ہین منع سب اوسکون　　تو ناتھا اوٹھا اس قربان سون
سب مل کو کہین ہین یون انجمن　　ہے نام سجاح یک زن کاہن
جا بولے سب تب حال اوسکون　　وہ کاہنہ تب بولی اون سون
وہ بولا ہے دس اونٹ دیت　　تب بولی وہ اے خوش نیت
گر قرعہ پڑے وہ اونٹان پر　　تو جلدی اونکو قربان کر
جب قرعہ سٹیا وہ حق آگاہ　　نکلا وہ بنام عبد اللہ
پھر قرعہ سٹیا وہ نیک سیر　　وہ پھر پڑا نام عبد اللہ پر
یون کرتا تھا زاید دس دس　　تا پورے ہوئے سواے بابس
تب بولا وہ نین مجھ کو قرار　　جب لگ کہ نکلے وہ کئی بار
تب اونٹان کو قربان کیا　　لے اپنے جگر کو سات گیا

سب فرزندان کو جمع کیا　　وہ خواب و نذر سب اوسنے کہا
پس قرعہ سٹیا ہے وہ بہتر　　وہ قرعہ پڑا عبد اللہ پر
اور والد کا پیارا اوسکے اوپر　　سب فرزندان سے تھا اکثر
ماموں سب عبد اللہ کے تب　　اور عربان کے لوگان سبھی
گریون کرے ہر کوئی قربانی　　پس نسل ہووےگا کل فانی
سب جانا اوسکے پاس اتا　　جو بولے سو لانا وہ بجا
کوئی تم سے ہوا مقتول اگر　　کیا ہیگی دیت اس قتل اندر
اونٹان اور عبد اللہ اوپر　　تو قرعہ ڈالے پاک گہر
اور گر وہ پڑے عبد اللہ پر　　کر زاید تو دس اونٹ دگر
اوس آن کیا وہ حبر بن حبر　　اوس دس پو زیادہ دس اشتر
پھر زاید کیتا اونٹان تد　　پھر اوسپو پڑا وہ اہل خرد
بعد اوسکے ڈالا قرعہ جب　　اونٹان پو پڑا وہ قرعہ تب
یون بول سٹیا کئی بار دگر　　ہر بار پڑا اونٹانکے اوپر
ہے مروی اس لئے احمد سون　　دو ذبیح کا مین بیٹا ہون
ہے ذبیح اول اسماعیل　　اور دوسرا عبد اللہ بے قبیل

## در بیان قصۂ اصحاب فیل و کیفیت ہلاک ایشان از مرغان ابابیل

اب سن حال اصحاب فیل　　کسطرح کیا حق اونکو قتیل
ہے تاریخ و تفسیر بقصہ　　کرابرہ نامی ایک تھا خر
سات اوسکے تھے مردان کار　　دو اوسپہ سواران تین ہزار
ہر فیل اتھا ایک کوہ ہیبکر　　تھے آہن کے پاکھر سب پر
یہ لشکر لیکر وہ ملعون　　مکے کی طرف کیتا ہے مون

کیونکر کیتا اونکو مقہور　　تھا سر کا سب نور و ظہور
یون عزم کیا تھا وہ شیطان　　تا کردیوے کعبہ ویران
اور فیل سواران چار ہزار　　اور اونٹوں کا کچھ نہین تھا شمار
تھے جلدین گھوڑے سے زیاد　　تھے دوڑتے مانند باد
جب لوگ عرب کے سن یہ خبر　　آ اوس سے لڑے ہین مسبقت کر

مقتول ہوئے ہین بہت انسون
الحاصل جب نزدیک آیا
ہے کینہ ہمکو اس گھر سون
گر دل ہے تمہارا جنگ اوپر
بہت اوسکا کیا آداب بجان
جب عقل ہوئی اوسکی موجود
پس بولا اوسکو سب پیغام
اور ملک ہمارا نین یہ گھر
گر دیوے اوسکو وہ قوت
وہ شہ اوسکی تعظیم کیا
جس جا وہ ہاتھی جاتا تھا
اون بولا وہ ہاتھی لاؤ
یہ دیکھہ چلا سردار حبش
بولا ہے تجھے غم اونٹانکا
وہ کریگا آپ اوس گھر کو جتن
ہاتھہ اپنا رکھہ کعبے کے اوپر
یہ گھر ہے تیرا اے باقدرت
اسباب کو تو رکھتا ہے روا
جا بیٹھا کوہ ثبیر اوپر
تب عبد المطلب بافرم
وہ لشکر ظالم روز دگر

اور بھاگے تھوڑے لگے کون
یک قاصد کو وہان دوڑایا
تا توڑے پڑنے کر اوسکون
تو قتل کرینگے ہم یک سر
لٹ پٹنے لگی تب اوسکی زبان
اس مہتر کو کہتا ہے سجود
سن اوسکو کہا وہ میر کرام
اس گھر کا صاحب ہے دیگر
تو کیا ہے سلطان کی قدرت
لیکی عزت اور تکریم کیا
تو فتح اونھون کو آتا تھا
سردار عرب کو بتلاؤ
دل بیچ ہوا اپنے ناخوش
کچھہ غم نہین بیت رحمن کا
نا چھوڑیگا کسکو اوس کن
بولا اے خلاق اکبر
ہے تجھکو سبھو نسے لیکی عزت
اس گھر کو کرین تیرے وہ فنا
تھے گرد اوسکے عربان کبیر
بولا کہ سنو اے یاران تم
فیلان کو چلائے کعبے پر

دو تین مراتب وہ لشکر
بولا کہ تو کہہ مجھہ جانب سون
ہے دلکی خواہش ہمکو یتی
جب قاصد مکے مین آکر
اور بیخود ہوکر بھوئین پو گرا
بولا کہ تو ہے بیچ میر قریش
نین ہمکو ہرگز ہے وہ بل
وہ تڑواوے گراس شہ سون
یون بول اوٹھا وہ بے وسواس
یک ہاتھی تھا اوس پاس سفید
تھا نام وہ ہاتھی کا محمود
جب آیا وہ فیل محمود
بولا ہین کیا مطلب تیرے
وہ بولا والی اوس گھر کا
پس لے وہ گیا اونٹان اپنے
ہر صاحب منزل اپنا گھر
یہ لشکر لے فیلان کو بہت
اس دعوت کو جب ختم کیا
تب نور سا یک طالع ہوکر
یہ نور جو آیا کعبے پر
تا مکے مین طوفان کرین

جنگ اوس سے کئے نین پا ظفر
سب عربان کے سر فرگون
نین کام تمہارے جنگ ستی
عاجز کے اوپر کینا ہے نظر
اور خور تب کرنیکو لگا
ہر خوبی مین ہے پیر قریش
تا اوس سے کرین ہم جنگ و جدل
کیا حاجت ہے لڑنا ہمکون
او جلد گیا وہ ظالم پاس
تھی اوس سے اوسکو سب امید
نین کرتا تھا وہ شہ کو سجود
دیکھہ اوسکو کیا فی الحال سجود
وہ بولا اونٹان دے میرے
ہے خالق سب بحر و بر کا
جلد آیا بیت اللہ کنے
کرتا ہے جتن از شر و ضرر
آیا کہ تڑاوے اوسکو ترت
لے ساتھہ اپنے سب کو گیا
کل کعبے کو آگھیر ایکسر
ہے اسکی علامت ہمکو ظفر
اور کعبے کو ویران کرین

سمجھو کیتین تب بیش کیتے
اور لشکر پیچھے اوسکے دیئے

وہ ہاتھی اپنی جا گئے پر
انکا ہے بہت بیخود ہو کر

ہر چند چلاتے تھے اوسکون
وہ نین ہٹتا تھا جاگے سون

جب لشکر کا تھا رہا ہر او
سب انکے ہین وہان حیران ہو

اتنے مین ہوئی بالائی ہوا
مرغان ابابیلان پیدا

وہ مرغان سب یکجا ہو
کعبے پہ پھرتے تھے یکسر

دو پانو اونین اور چونچ بھیتر
پکڑے تھے نخود سے پتھر

ہر مرغ تب آ بر ہر اسوار
یک کنکر کو ڈالا ہے اے یار

سر پھوڑ کے اوسکا وہ کنکرا
ہاتھی کے شکم سیتی گذرا

لشکر وہ ہوا سب وہان نابود
کوئی نین ہے بچا وہان جز شہو

تھا ابرہہ پیچھے لشکر سین
یہ دیکھ ہوا حیران من مین

فی الفور ہوا ہے اوسکو حرام
جینے سے گیا اوسکو نا کام

جلدی کر وہانسے بھاگ گیا
یک پنچھی اوسکی پیٹھ لیا

جو حادثہ مکے مین دیکھا
سلطان حبش سے جا کے کہا

جب بات کیا پوری وہ خر
وہ مرغ سیتی کنکر اوپر

فی الحال گیا وہ دوزخ مین
شہ بہت ڈرا اس حالت مین

لے عبد مطلب کل عرب
آیا مکے کے اندر تب

مال اونکا جو تھا سب ہاتھ کیا
اور عربونکو بھی اوس سے دیا

دو روز منے اون مردون سین
بدبوئی اوٹھی ہے مکے مین

سردار عرب جا کعبے کون
زاری سے کہا ہے مولا سون

مولانے یک ندی بھیجا
تا اونکو عدم مین سٹے لیجا

آگیتے اون سب کو وہ دور
یہ احمد کا تھا نور و ظہور

ہوئی تب سے عرب کو لئی عزت
سب کرنے لگے شاہان حرمت

## در بیان آمدن نور در حضرت عبد اللہ و ذکر اندکے از فضائل و احوال آنجناب عالیجاہ

پس عبد مطلب سے وہ نور
پایا عورت مین اوسکے ظہور

وہ حاملہ ہوئی عبد اللہ سین
وہ نور ہوا ظاہر اوس مین

کل اہل کتاب اسے نیکت سیر
اوس نور کی نت لیتے تھے خبر

جس شب کو ہوا وہ شاہ عیان
سب آپس مین بولے با تان

اوس رات منے احمد کے پدر
مولود ہوئے مکے کے اندر

کہتے ہین امانت تھا اون کن
یحیی نبی کا پیراہن

پایا وہ شہادت اون بھیتر
وہ خون سے گیا تھا اوسکے بھر

دیکھے تھے حق کی کتابان مین
جب ڈال احمد ہو جگ مین

تو ٹپکینگے اوس سنے سون
قطرات لہو سن اس سر کون

پیدا وہ ہوا ہے جس شب کون
اوس پیراہن سے ٹپکیا خون

تب جزم کئے سب اہل کتاب
پایا ہے تولد وہ مہتاب

تھے فکر مین اوسکے دفع بدل
چاہتے تھے کرین تا اوسکو قتل

وہ ملعونان اوس کام بدل
کئی بار گئے مکے کو چل

حق نور نبی کے حرمت سون
اوس شر سے رکھا تھا اوسکون

کہتا وہ اپنے والد سین
مین جاتا ہوں جب صحرا مین

یک نور کہ ہے بے حد و شمار
مجھ پیٹھ سیتی آتا ہے بہار

جانا

جاتا ہے وہ حصے ہو کر
پھر وقت آگہین دیکھا ہون
گر بیٹھو تمہین کوئی ارض اوپر
بیٹھا ہون سنگے گر چھاٹکے تل
اے عبداللہ تو جلد ہی جا
ہوویگے بتان سب اوسکے خار
بولا ہے گھٹ امید مجھے
کئی خواب آئے ہین مجھکو نظر
ہر لحظہ ترقی تھی اوسکی شان
تھا درج شرافت کا گوہر
تھا بیشک وہ نیسان کرم
کل بیگانے اور سب خویشان
باپ اوسکا ناراضی ہو کس سے
تھا بیٹا اوسکا منھ روشن
آرہتی تھی سب قابو ہین
تب املاک آیا شکل جلیل
کل بیبیان خویش و بیگانی
کرا لیہین عہد و شرطان
تاون کو نہ دیکھے کوئی گر کر
یک دن وہ گیا تھا مکے ہین
اوس روز وہب بن عبد مناف

یک مشرق ہین یک غرب چھتر
وہ جاتا ہیگا بر گردون
وہ کہتی ہے مجھ سے یون کر
لایا وہ ہار ہو پھول اوپھل
اس جاگے ہین پھر تو مست آ
اور ضایع ہوگا ہر بت کار
حق دیویگا یک پوت تجھے
دیتے ہین نشان ابات اوپر
عالم ہین پڑا تھا شور اس سون
تھا برج کرامت کا اختر
برساتا تھا قطرات درم
کل میران اور سارے شاہان
رد کیتا پیغامان سب کے
تھا رخشندہ خورشید یمن
وہ سرور آتا جس رہ سین
کرتے تھے اونکو دور ذلیل
تھی حسن کی اوسکے دیوانی
مکے کو چلے وہ ناپاکان
چلتے تھے شب وہ بوم سیر
جون شیر اکیلا صحرا ہین
جنگل ہین گیا دل کرنے صفا

پھر یکجا وہ گولہ ہو کر
پھر جلد وہانسے آتا ہے
اے عبداللہ تیرے پو سلام
گر بتخانے کو جاتا ہون
تجھ جبین کے اوپر آ مسطر
کیا اسکا ہے اے باپ سبب
بہت اوسکو کریگا عالیشان
یون عبداللہ کہتین ہردم
تھا بھوئین اوپر وہ مہ تازہ
تھا باغ فتوت کا شمشاد
الحاصل صورت سیرت ہین
تھے اوس سے جان و دل سے شاد
نور احمد کا ہر شام و سحر
جہان لگ تھی عرب اندر عورت
نین کرتی تھی کچھ شرم رتی
حق نور نبی کی حرمت سون
پچیس برس کو پہونچا جب
تا مارین عبداللہ کے تئین
جب تب دیک آئے مکے سین
وہ ملعونان تب وہان جا کر
چاہا کرنے تب اوسکو مدد

کرتا ہے تجھے سایہ سر پر
آ بیٹا ہین میرے ماتا ہے
ہے تجھ ہین نور تاج انام
کہتے ہین بتان سب میرے سون
ہے نبیونکے خاتم کا نور
جلدی سے مجھکو بول تو اب
وہ ہوویگا شاہ انس و جان
دستے تھے کرامات اعظم
چوگرد تھا اوس کا آوازہ
تھا جود ہین حاتم کا استاد
مانند بہت تھا یوسف سین
چہتے کہ کرین اوسکو داماد
تھا تابان اوسکے منھ سکے اوپر
سب کہتی تھی اوسکی صورت
جا پڑتی تھی ہوا و ہوس ستی
محفوظ رکھا اونسے اوسکو
ہفتاد یہودی شام سے تب
اوس مجد کے گھن کے کمہ کہتین
چھپ بیٹھے تھے ایک جاگہ ہین
سب ملکو کئے حملا اوسپر
پھر خوف کیا دیکھ اونکا عدد

اتنے مین ہوئے از غیب عیان / کئی راکب با ابلق اسپان
دیکھا ہے ایسی نصرت جب / دل پیچ کیا گمشت اپنے تب
عورت سے کہا اپنی یہ بات / بھی راضی ہوئی وہ نیکو ذات
بول اوسکو مجھے ہے یک دختر / ہے اوج کرامت کی اختر
مین اپنی اوس دختر کو بیاہ / کر دیتا ہون با عبد اللہ
اور خاتون کے بھی وصفانکو / وہ بہت سنا تھا لوگان سون
یک عورت تھی وہان ام قتال / تھا اوسکو کمال حسن و جمال
بھی آگہہ تھی وہ ہر فن سون / وہ بوجھہ کو نور احمد کون
بولی تیرے پر ہون مین فدا / جو بولے تو لاونگی بجا
بولا کہ مجھے جانا ہے شتاب / پھر دیونگا مین آکے جواب
جلوے کی شب وہ نور اطہر / آ آمنہ مین کیتا ہے مقر
جب گذرے ہین کئی دن خوشحال / یاد آئی اوسکو ام قتال
دیکھہ اوسکو کہی زن اوسکے تئین / وہ نور تیرے مین دستا نئین
یہ سنکو ہوئی وہ بی محزون / بولی مین کرون کیا اب تجھکون
کہتے ہین بھی اوسوقت بشام / یک زن تھی اوسکا فاطمہ نام
ہو عاشق وہ زن شام ستی / آئی تھی پڑنے اوسپہ ستی
کہتے ہین کہ اوس جلوے کی رات / حسرت سے مری دو سو عورات
جنت سے تھے فرشتے اور حوران / آئے ہین اوسکی جانب جان

اون بدبختان پہ حملہ کر / بھگا دئے اونکے تئین یکسر
تا دیوے اوسے اپنی دختر / تھا جسکے تئین نام آمنہ کر
پس اوسکو کہا وہ پاک لقا / تو ہے جہ مطلب پاس اب جا
ہے صورت مین سردار نسا / ہے صورت مین سالار نسا
جب اوس سے کہی یہ ست وہ جا / اس بات سے وہ خوش ہت ہوا
پس گھر کو وہب کی وہ جناب / کیتا عبد اللہ کو طلب
توریت و صحف انجیل و زبور / وہ سیکو پڑھی تھی غیر مقصور
آ عبد اللہ سے رہ مین ملی / دیکھہ اوسکو کہلی مانند کلی
جو مانگے تو دیونگی تجھے / لا اب تو نکاح مین اپنے مجھے
جب باپ کن آیا عبد اللہ / فی الحال ہوا اب اوسکا بیاہ
اوس شب کو رہا ہے گل اوسکو ان / وہ حاملہ ہوئی اوس مرد سون
فی الفور گیا وہ اوسکے گھر / تا اپنی رضا سے دیوے خبر
وہ بولا نہین ہیچ میرے منے / وہ ہے اب بنت وہب کے کنے
مین چاہتی تھی اوس نور تئین / مر جانگی مجھے کچھ خواہش نین
سردار اتھی اور تھی کامل / تھا علم کتب اوسکو حاصل
آخر کو ہوئی وہ بھی محروم / یہ بات سیر مین ہے مرقوم
جب احمد کا نور اً غلا / آ اوسکے شکم مین کیتا جا
بیچہ معجز اوس بی بی پہ / ہوتے تھے عیان ہر شام و سحر

بولونگا دوسرے نسخے مین / سب اوس قصے کو شوق سے سن

## در بیان اختتام این رسالہ اسرار برکات و مناجات بحضرت مجیب الدعوات جلشانہ و عم احسانہ

اس ذکر کو بیان کرتا ہون کلام / احمد پو درود ان صبح و شام
جب گیارہ سو تھے از ہجرت / اور چوراسی اے با صفوت

اوسوقت بنایہ نسخہ خوب　　جو ہے اہل دل کا مرغوب
یارب بحق انوار رسول　　اس نسخے کیتئین کر تو قبول
کب لگ مین اس محنت مین رہون　　کب لگ مین سوز دل سو کہون
نا منفرجہ کرتا ہے عمل　　ناجاتا ہے خاطر سے اہل
سب کلفت میری کر تو دور　　کر دلکو میرے تیرے پور
ہے تیرے پر ظاہر سب حال　　کر لطف سے اپنے مجکو نہال

سب بتیان اوسکی ہے خوشبو　　ہین جیسے سوکھی اوپر کیا دو
مت کر تو کہین محتاج مجھے　　استغنا کا دے راج مجھے
اشتدی ازمۃ تنفرج　　قد اذن لیلک بالبلج
الحاصل اے بحر رحمت　　ہون ظاہر و باطن کلفت
ہر دم ہے مشکل میرے پر　　اے رحمت عالم آسان کر
نت بھیج تو اے رب اکبر　　تسلیم تیرے محبوب اوپر



# من ہرن



## بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم　　گنج قدم کا ہے طلسم عظیم
جو کتابائین خدا کی تمام　　سو اوسب ہین نہان اسمین تمام
جسکے ہے یکحرف مین کل کائنات　　اور ہین عیان حقکے کل وصف و صفات
پس ہین کسون کو نسے منہ سے ادا　　حمد تیری ذات کیتئین ایخدا
نہین ہے تیری حمد کو جب انتہا　　تجھ سے منگتا ہون کر سن دعا

بلا کا بانت ہے ہر حرف اسم　　گنج حقایق کے ہزاران طلسم
جو ہے سب ہین ادہ یکے ہجر　　یون ہے شہنشاہ رسل سے خبر
وصف پس اس ذات کے کوئی کیا کرے　　رسل و ملک عجز سون ہین سر بسر
عقل تیرے وصف مین نادان ہے　　فہم تیری بوجھ مین حیران ہے

## در عرض مناجات بہ حضرت مجیب الدعوات

اے تیری رحمت سے وجود جہان　　لطف تیرا سب پہ عیان اور نہان
ہے تجھے ہر عاصی عابد پہ پیار　　ہر دل محزون کو ہے تیرا ادہار
گرچہ تیرا اوس سون ہے اوسکی سزا　　لیک تو کرتا ہے اوس پر عطا
دلکی خرابی کو نہین ہے شمار　　تنگی تباہی ہے نہایت سون تہار

لطف و کرم کو تیرے غایت نہین　　رحمت و رافت کو نہایت نہین
جو کہ پڑا شامت عصیان مین　　در ورطہ درد و غم و احزان مین
حال پریشان کو میں کیا کہون　　مجھ پہ ہے جو بار الم کیون سہون
دل کہون یا زہر کا اک نیشتر　　عقرب و زنبور کہون یا شرر

یہ امت سب اوس پر سے قربان اچھو
نت اوسکی محبت مین بیجان اچھو

وہ روزے کے صدقے سے آ و ولین
اس امت کو کر بلا سے جتن

بھی رکھ مجھکو اے قادر مہربان
سدا اوسکی امت اوپر جانفشان

## در صفت آب دہن مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

تھا آب دہن اوسکا اسے باصفا
جگر خستہ رنج و غم کو شفا

علی ولی کے تھا انکھیان درد
سٹیا اوسمین تھوک اپنا وہ شاہ فرد

گیا اوسکا آزار فی الحال وین
کیا جا کے تب فتح خیبر کے تئین

تھا ایک روز پیاسا امام حسن
شہ دو عالم کے گھن کا رتن

چٹکایا اوسے شاہ اپنی زبان
نہ تھی اوسکو اوس روز پیاس ایچہان

آیا شہ کے نزدیک ایک دلو آب
سٹیا اوسمین اپنا مبارک لعاب

وہ پانی سٹیا باوڑی بیچ شاہ
بھری مشک خالص کی بو سے وہ چاہ

انس کے اتھی باوڑی گھر مین بھی
سٹیا تھوک پاک اپنا اوسمین نبی

ہوا آب اوسکا میٹھا اور نچھل
نہ تھا اوسکے مانند وہان کوئی جل

لجاتے تھے یکروز سر پر کے وہیم
لیتاک بچہ شیر خوار اسے کنہیم

سٹیا منہ مین اونکے شہ تھوک کون
وہ دن منہ بھر آئے انکھون وہ دو سون

تھے قصے اوس وہ کے اے حکیم
عطا کر شفا مجھکو ہو مین سقیم

## در صفت آواز مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

خوش آواز تھا وہ شہ نامدار
لجاتا تھا خاطر سے صبر و قرار

وہ آواز تھا ات رسیلہ نپٹ
ولان اوسکے سننے سے جاتے تھے کٹ

تھا پہنچتا کس کا آواز جہان
اتھا پہنچتا شہ کا آواز وہان

خصوصاً وہ جب خطبہ پڑہتا اتھا
گہر وعظ کے دل پو چڑہتا اتھا

تو آواز جاتا بہت دور تک
سب عورت سننی تھین پردے پر

پڑھتا خطبہ ایک روز شہ وقت حج
ہوا دور و نزدیک سبکو سمج

قصے تھے اس صوت کے اے خدا
مجھے اوسکا آواز دلکش سنا

## در صفت فصاحت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

فصاحت کی تعریف کوئی کیا کرے
کہ سحبان تھا ان کے دین او پر شعر

اتھا افصح الخلق شہ در کلام
ہے جگ بیچ فصیحان ہین اوسکے غلام

نہین تھا فصاحت کیتین اسکے حد
تھا جون ملاحت کیتین اوسکے حد

ہے بہتر کلام اوسکا قرآن پچھے
بجز کافرین کسے شک اچھے

کہا ہے وہ افضل ہون مین حق کنے
عرب اور عجم سے فصاحت منے

سکہایا فصاحت مجھے خوب حق
فصاحت مین ہے مجھکو سب پر سبق

کہا یون عمر نے شہ کو اے نامدار
نہین کین گیا تو ہمارے بہار

نہین جا ملا کوئی مردم ستی
فصاحت کہانسے تو لایا اتی

کہا شہ نے بیچ اللہ کی بات سب
گئے تھے بسر کر سب اہل عرب

لے آیا ہے جبریل اوسے مجھ اپر
کیا اوسکیتین یاد مین سر بسر

دیا حق مجھے بات مین اختصار
سخن یک اچھے اور معنی ہزار

اتھا بہت وہ شاہ شیرین سخن
سخن سے لجاتا تھا عالم کا من

سخن اوسکا پڑتا تھا جب کان مین
نکلتی تھین ارواح ابدان سین

وہ یا تھی وہ ابر بہاری نمن
کہ کرتی اتھی دلکے تازہ چمن

بہت کافران سنکے وہ خوش مقال
مسلمان ہوئے کفر دل سے نکال

اتھی بات اس شہ کی مفتاح راز
کہ کرتی اتھی قفل کو دلکے باز

وہ یا خود اتھی نور مین مثل نور
کہ کرتی تھی سینے سے اندہ کار دور

تصدقے اوس باتکے اےخدا
مرے منکے درپن کو دے تو جلا

## در صفت موئے مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

مبارک تھے شاہ کے سرکے بال
خم و پیچ ہے نا پیچ اچک اوجال

کبھی سر منڈایا نہین وہ نامدار
مگر حج کے ایام مین ایکبار

وہ شہر کہتین سیس بھر بال تھے
وہان صید کرنیکے تین جال تھے

کبھی یہ ہے یک روایت مین اسنا ہے
کہ ہوتا تھا سر پیر کے پات سے

نگاہ اوسکی پیرہے نا ہوئے اگر
تو اوسوقت افضل منڈانا ہے سر

درازی مین پہنچے تھے کاندہے تلک
یون آیا ہے اکثر حدیثان منے

دیا بانٹ اصحاب کو سب وہ بال
رکھے سب اوسے اپنے جیوکے مثال

نہایت تھے خوشبو وہ موئے سیاہ
ہے کہنا اوسے مشک وعنبر گناہ

کبھی سنت ہے بال رکھنا تمام
نگاہ اوسکی کرنا ہے صبح وشام

تصدقے اوس بالکے اے خبیر
مجھے زلف مین اوسکی کر تو اسیر

## در صفت ریش مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

تھے وانٹ سرکے ڈاڑہی کے بال
چندر مکھ پو اوسکے تھے ہالے مثال

اگرچہ تھی عمر اوسکی تریسٹھ برس
خدا اوسکو قوت دیا تھا سرس

تھے اوجلے سو ستر اٹھارہ بال
وہ سر اور ڈاڑہی مین آیا کمال

کہا سورہ ہود اور واقعات
کئے ہین تجھے پیر آپ یک ذات

کبھی فکر اگیا یون سب امت کیتین
رکھو ریش کتراو سبلت کہتین

لگاتا تھا یک روز آڑلے میان
سر وین کہتین تیل وہ جان جان

بجھاتا تھا درپن مین اپنا جمال
جمال اوسکا تھا بیحد وبیمثال

کبھی آئینہ او شیشہ یک تیل کا
کنگوی اور سوئی دہاگا آپ با صفا

اتھے خوب خوش اور گرد و دراز
اتھے کالے بال اوسکے آسر فراز

وہ نقصان پیری سے محفوظ تھا
تن اوسکا جوانی سے محفوظ تھا

ابو بکر شہ کو کہا ایک روز
ہوا تو بڈہا اے شہ دلفروز

سو پوچھا انکو کہتا تھا وہ خوش جمال
کبھی ڈاڑہی ستی کم کرتا تھا بال

نکھان ہاتھ اور پاؤنکے آپ تو
وہ شہ جمعہ کے روز کرتا تھا دور

کبھی موئے سر ریش کو شاہ کن
کنگوی ایکدن آڑ کرتا تھا سن

یون آیا ہے اخبار مین اے سجان
کہ مسواک و مقراض و سرمہ دان

سفر مین ہمیشہ وہ سرورکے سات
یہ سب چیز رہتی تھی رکھ یاد بات

وہ ڈاڑہی کے صدقے سے اے کردگار
نگہ رکھ مری آبرو اور وقار

## در صفت گردن مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

شہنشہ کی گردن بہت خوب تھی
صفائی مین روپے سے اپر پہ تھی

اتھی حسن خوبی منے بیمثال
ہرن کی ہے گردن کہان وہ جمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| | وہ گردن کے صدقے سے اے کردگار | مرے دل کی گردن کے بوجھ اوتار | |

**در صفت ہر دو دوش مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| دو کاندھے وہ سرور کے اے نامور | اتھے دو رالسمین بایک دگر | اتھے استخوان اونکے با اعتدال | اتھے خوش و مرغوب اور خوش جمال |

**در صفت سینہ مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی چوڑا اتھا سینہ شاہ دین | بھرا اوسمین تھا گنج علم یقین | اتھا پیٹ شہ کا بہت خوب تر | حریر اور قاقم فدا اوس اوپر |
| تھی سرور کے بالانکی باریک کھیں | لے سینے ستی ناف تک اے تکھین | نہ تھے پیٹ و سینے پو کین ور بال | ولیکن تھے کاندھے پو اے جگ اجال |
| بھی بالا صدر لیتے سینے اوپر | بھی تھے دونون منڈ صفیا پوا خوشتر | تھی اوجلی شہنشہ کی ہر دو بغل | سیاہی نتھی انمین کچھ اے نول |
| نتھا اونمین بالان کا نام و نشان | تھی بو مشک کی اونسے ہر دم عیان | وہ سینے کے صدقے سے اے ذوالکرم | لجا ہر سینے سے اندوہ غم |

**در صفت پشت مبارک و مہر نبوت آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھی پیٹھ سرور کی ہموار و صاف | تھی صفوت مین روپے سے تیں اجلا | تھی مہر نبوت دو شانہ کے بیچ | کہ تھا خاص دے سارے نبیانکے بیچ |
| لکھا تھا وہ مہر نبوت پھتر | خدا ایسا ہے نہین ہے کوئی دگر | تو جا جس طرف من تیرا بہانگا | تو وہان حق کی نصرت سے جس پائیگا |
| کیتک بال اوسمین اتھے ایجوان | جھمکتا تھا نور اوس ستی ہر زمان | تھی خاتم کبوتر کے انڈے نمن | احادیث سے ہے یہ ثابت بچن |
| اہے شکل مین اوسکے بیسب مقال | ہے ظاہر خدا کے اوپر سب حال | وہ خاتم کے صدقے سے اے دادگر | سر خاتمہ کر تو ایمان پر |

**در صفت دستہائے مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھے بازو شہنشاہ کے ایجوان | سطبر و قوی اور صافی پچھان | تھی ساعد اتھے یون شہنشاہ کے | نبوت کے اسمان کے ماہ کے |
| کف دست تھے شہ کے نرم و فراخ | اتھا اوس سے ریشم کا دل شاخ شاخ | بھی اونگلیان تھی شہ کی نرم و دراز | احادیث مین یون ہے اے دلنواز |
| کہا ہے انس نے چھپایا مین کبھی | نہ ریشم نہ دیباجو دست نبی | شہنشہ چھپایا ایکدن پیار سون | کرم کر کو جابر کے رخسار کون |
| کہا جابرا یہ سخن سب کنے | تھی خنکی و خوشبو بتی اس منے | کہ گویا نکالا اتھا تھہ کون | شہنشاہ طبلی عطار سون |
| کہا وائل ابن حجر اس وضا | مصافحہ کیا مین شہنشاہ کا | بران مین سونگیا اپنے ہاتھ کون | تو آتی تھی بو مشک کی ہاتھ سون |
| سفر مین جو ہوتے تھے بیا صحاب | او بلتا اتھا شہ کی اونگلیان سے آب | اگر ہاتھ رکھتا تھا بیمار پر | مرض اوسکا جاتا اتھا بھاگ کر |
| ہے یون معجزے بہت اس ہاتھ کے | ہے ذکر ان کتابان مین سر بات کہ | تصدق سے اس ہاتھ کے ایخدا | مجھے سب تو اس ہاتھ سے کر عطا |

نہ کرکس کا محتاج کس چیز مین / مجھے سب عطا کر تو اس ہاتھہ مین

## درصفت قدم مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قدمی اور پر گوشت تھے شہ کے پاؤن / الین سے پاؤن وہ پر سے قربان جاؤن
اٹھا گوشت کم اوسکی ایڑی اوپر / کبھی آیا ہے یون در حدیث دگر
کرو حکتے تلویان کے ہر دو کنار / زمین پر نہ لگتے تھے اے ہوشیار
وہ گرتا اٹھا بھو مین پو سارا قدم / زمین اوس سے ہوتی اٹھی زندہ دم
تھے وہ پاؤن یون صاف ہموار تر / کہ پانی ٹھہرتا نہ تھا اون اوپر
دو پنڈلیان شہنشاہ کی اوشریف / تھین خرمیکے گابھے کے یون خوش لطیف
شہنشاہ کے پاؤنکی اے گڑہی / تھی انگشت سبابہ سب سے بڑی
تصدق سے اوس پاؤنکے اے جلا / میرے سر پہ رکھ اوسکا سایہ سدا

## درصفت قامت زیبائے مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شہنشاہ کا قامت سرفراز / نہ کوتہ اٹھا نا بہت نا دراز
جب آتا تھا لوگوں مین وہ ارجمند / رہتا سارے لوگونکے میانے بلند
دونو شانے سرورکے مجلس بھتر / تھے سب سے بلند اے گرامی گہر
نہ موٹا بہت تھا نہ دبلا اٹھا / وہ ہر حسن و خوبی مین اگلا اٹھا
تھی جسم لطیف اوسکا آئینہ سخت / نہ ڈھیلا بہت تھا نہ بسیار سخت
نہ پڑتا تھا سایہ زمین کے اوپر / وہ سرور کا نا رات نا دن بھتر
اٹھا نور صرف وہ سراج الانام / نہین نور کو سایہ اے نیکنام
وہ قد کے تصدق سے اے کریم / مجھے شرع پر اوسکے رکھ مستقیم

## درصفت رنگ مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

شہنشاہ کا رنگ گورا اٹھا / وہ گورے پنے بیچ پورا اٹھا
تھا رنگ سفید اوسکا سرخی کے سات / بھرا تھا ملاحت سے وہ پاک ذات
تھا چمکتا اس رنگ مین یان تلک / کہ نین سورو چندرمنے وہ جھلک
جو اعضا تھے اوسکے جامے سے بہا / سو وہ بھی اتھے صاف اے ہوشیار
جو بولیگا کالا اٹھا شہ کا رنگ / تو ہے واجب القتل وہ بیدرنگ
ہے یہ بات اوسکی دلیل نفاق / ہے علما کا اس بات پر اتفاق
تصدق تھے اوس رنگ کے اے خدا / میرے رنگ باطن کو دے تو جلا

## درصفت رفتار جان فزائے آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اٹھی ولی چال اوسکی اے نامدار / بہت پر لطافت بہت پر وقار
تھا وہ ہر تا قدم بہت قوت سے وہ / اوٹھاتا قدم بہت سرعت سے وہ
نہ تھا اوسکے چلنے مین کچھ اضطراب / تھا پر استقامت وہ عالیجناب
کہا بو ہریرہ کرشمہ ساتھ مین / نہ دیکھا ہون چلنے مین اوسکے کہین
بہت جلد چلتا تھا وہ شاہ دین / گویا اوسکو ہوتی اٹھی طے زمین
پیچھے اوسکے چلتے اٹھے ہم دورہم / مشقت سے ہوتے اٹھے سب بہم
شہنشاہ آہستہ تھا رہ رو / لیجاتا تھا چلنے مین سب سے گرو
کبھی پہنکر نعل چلتا اٹھا / بلا نعل کے بھی نکلتا اٹھا

پیادہ وہ بھی چلتا بھی ہوتا سوار | خصوصاً اڑایا نہین وہ تاجدار
خبر ہے کہ وہ سرور نامور | رہتا جب تلک پشت مرکب اوپر

نہ وہ بھاگتا تھا نہ کرتا کلول | بھی ہرگز نہ کرتا تھا وہ لہو بول
جب اصحاب لے ساتھ چلتا تھا | تھا پیچھے لیے انکو آگے چلا

بھی کہتا تھا اونکو چلو مجھ اگل | رکھو پیٹ خالی فرشتیان بدل
نہ بالو پہ ہوتا تھا نقش پا | پھر کے اوپر نقش اوٹھتا تھا

تصدق تیے اوس جا لکے ذوالجلال | مری چال کو کجروی سے سنبھال

## درصفت بوئے خوش و عرق مبارک آن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم

تھا خوشبو بہت وہ مبارک بدن | نہ کوئی مشک و عنبر تھا اوسکے ثمن
کہی ام عاصم روایت سے منے | کہ ہم چار عورت تھے عتبہ کنے

لگاتی تھین خوشبوئی ہم بیقیاس | کہ تا ہووین مقبول عتبہ کے پاس
لگاتا نہ تھا بوئے خوش وہ کبھی | تھی بو اوسکی ور اونکی بو پر سبھی

بھی کہتے اتھے لوگ یون ہر کہین | کہ کوئی بوئے خوش اوسکی بو تیو نہین
کہا ہم اوسے اے مبارک نہاد | تو خوشبو مین ہے ہم سبھون سے زیاد

کہا اونکو بیمار تھا مین اول | مرے تن پو آئے تھے چھالے نکل
گیا شاہ کے پاس مین ایک روز | کہا اوسکو آ سرور دلفروز

مین چھلیان ستی سخت بیمار ہون | نپٹ اس مشقت ستی زار ہون
کہا شاہ کپڑے کو کر تن سے دور | کیا دور مین اوسکے تب در حضور

بزان ہاتھ پر اپنے شہ پھونک کر | پھرایا مرے پیٹھ اور پیٹ پر
ہے تب سے یہ خوشبو مرے تن منے | نہین پائی جاتی ہے وہ کس کنے

بھی یک شخص چاہا کہ دختر کیتین | روانہ کرے مرد کے گھر کیتین
تھی طیب اوسکیان سوا چار تھا | بدل طیب کے شاہ سے کچھ منگیا

نتھا نقد کچھ شہ کے نزدیک تب | شتابی کیا ایک شیشی طلب
وہ شیشی منے ڈال خوشبوئی کو | سٹا اس منے آپنی خوئی کو

بزان اوسکو بولا یہ شیشی لیجا | سرینگی تو بھی اوسمین خوشبوئی بہا
تو بول اپنی بیٹی کو اے نامور | یہ شیشی سے اپنے پو خوشبوئی کر

لگاتی تھی طیب اوس سے جب وہ چنچل | تو سنگتے تھے اہل مدینہ سگل
وہ گھر کا مدینے کے لوگ آپسر | رکھے نام خوشبویون کا ہے گھر

آتا تھا کوئی شہ کے ملنے بدل | اور اوسکو نہ پاتا اوتھین محل
تو جاتا نشانی سے خوشبو کے اون | گیا جان اٹھا وہ شہنشاہ کن

شہنشہ کے پھرنے سے آ نیکنام | تھے خوشبو مدینے کے کوچے تمام
تصدق تیے اوس طیب کے ایجدا | مدینے مین جا گہہ پھری کر سدا

کہی عائشہ رض یک روایت بہتر | عرق اوس شہنشاہ کے مکھ اوپر
لطافت مین تھا لولوئے تر سے خوب | تھا خوشبو منے مشک اذفر سے خوب

جو بچے کے سر پر شہ پاکذات | پھراتا تھا اپنے مبارک وہ ہات
وہ بچے سے خوشبو نکلتی ہتی | کہ ممتاز ہوتا تھا سب ستی

وہ سرور یہ خوشبو سے ذاتکی سات | سرکار رکھتا تھا خوشبو سنگات
لگایا ہے مشک جو وہ حبیب | کہ محبوب تھی اوسکنے بہت طیب

ہوا حسن و سیرت بیان اب تمام | بحق محمد علیہ السلام
تصدق تیے اس حسن کے ایجدا | مجھے حسن نیت اوپر رکھ سدا

## باب دویم در بیان حسن سیرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شروع حسن سیرت کو کرتا ہوں اب — بیان مختصر اوسکا لکھتا ہوں سب
تھے اخلاق سلطان کے باکمال — نتھا اون میں نہ کوئی اوسکے مثال
کہا عائشہ پاس آیک جوان — کہ اے مادر مہربان کر بیان
شہنشہ کے اخلاق تھے کس ادا — مجھے یکبیک اسکی تین سب سنا
کہی عائشہ اوسکو اے ہوشیار — ہے تفصیل اسکی نہایت سے بہار
ولیکن میں کہتی ہوں اب مختصر — کہ خلق اوسکا قرآن تھا سربسر

## درصفت عقل و علم و صبر و حلم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اتھا عقل میں وہ شہ پاک زاد — سکل انبیا اور ملک سے زیاد
کہا ہے وہ یون سرور اہل حلم — مجھے اولین آخرین کا ہے علم
نہیں علم سے اسکے کسکو خبر — احادیث و قرآن ہے اسبات پر
وہ جیسا اتھا علم میں بےنظیر — اتھا صبر اور حلم میں بےنظیر
کیا صبر ایذا پہ کفار کے — دکھائے اوسے خویش اور بیچار کے
کہا نہیں دکھایا گیا کوئی نبی — میں جیسا دکھایا گیا ہوں ابھی
زیادہ میں دیکھا ہوں سب سے جفا — نہ دیکھے ہیں اوس رنج کو انبیا
احد میں ستایا دانت اس شاہ کا — بھر الہو تھی سب مکھ اس ماہ کا
کہا یارب اس قوم کو کر عطا — ہدایت بھی بخش انکا جرم و خطا
نہیں جانتے ہیں انہے یہ تمام — اگر جانتے تو نہ کرتے یہ کام
دکھائے شہنشاہ کو کوئی لعین — ہوا خاطر پاک اوسکا حزین
فرشتہ موکل جو بارے اوپر — اتھا سو چل آیا شہنشہ کے گھر
کہا گر مجھے ہوئیگا حکم پاک — کرونگا میں سب کافر انکو ہلاک
کیا ہود کے وقت میں عاد کون — ہلاک اے شہنشاہ اس باد سون
کہا حق نے مجھے جا تو احمد کے دہیر — جو کچھ وہ کہیگا سو سن آگے جنبیر
کہا شاہ جا اے موکل تو اب — کیا ہے مجھے رحمت خلق رب
میں آیا ہوں عالم کی رحمت بدل — نہ آیا ہوں میں رنج و زحمت بدل
مرا رحمت العالمین نام ہے — عذاب و بلا نہین مرا کام ہے
جتے تھے موکل فرشتے سو آئے — جواب یہ شہنشاہ کے مکھ سے پائے
کھنچا ایک جنگلی نے شہ کی ردا — اثر اوسکا نازک بدن پر اوٹھا
کہا بہت تندی سے وہ بے ادب — مجھے کچھ عطا کر تو اے شاہ اب
صحابہ کئے مارنے کا خیال — کیا منع اونکو شہ باکمال
دیا شاہ اوسے جو کیا تھا طلب — ہوا شہ سے خوش وقت وہ بے ادب
عمر یون کہا اے رسول خدا — اچھو تجھپہ ما باپ میرے فدا
غضبناک ہو نوح اپس قوم پہ — جفا پانے اونکے کہا لا تذر
یو ہیں ہر نبی دیکھ ظلم و جفا — کیا اپنی قوم پہ بد دعا
تو ان سے بھی دیکھا جفایان بہت — او دکھ لیتے سو سہا بلایان بہت
تو کرتا اگر بد دعا ہم اوپر — تو ویران ہوتے ہمیں سربسر
ولیکن تجھے اے خاتم الانبیا — کیا نہیں تو ہرگز کبھی بد دعا
کہا بلکہ یارب بلطف و عطا — مری قوم کا بخش جرم و خطا
تصدق سے اس عقل اور علم کے — تصدق سے اوس صبر اور حلم کے
مجھے عقل اور علم و حلم ایخدا — عطا کر کے کر دور مجھ سے بلا

## در صفت حیا و چشم پوشی آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

بیان کیا کروں اوسکی شرم و حیا
حیا اور شرم اوس منے تھی جیتی
ولیکن نہ باہر نہ لاتا اتھا
مسائل جو ہیں شرم کے آسجان

فلیستحیی منکم ہے قول خدا
نہ آن بھائی بہتی منے تھی ولی
نہ تقصیر کسکی سجھاتا اتھا
کنایت سے کرتا تھا اوسکا بیان

کہا بو سعید یوں کہ شاہ پیمبر
خلاف اوسکے کوئی چیز ہوتی اگر
نتھا دیکھتا کس کے تیں گھور کر
تصدقے اوس شرم کے ای خدا

اتھا شرم میں سارے عالم کا پیا
نشان اوسکا پاتے تھے ہم رخ اوپر
نظر اوسکی اکثر اتھی بھوئیں پر
عنایت مجھے کر تو شرم و حیا

## در صفت جود و کرم آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

سخاوت میں کوئی اوسکے ثانی نہیں
بقوم ہوازن دیا چھے ہزار
نوے یک مسلمانکو وہ بے بدل
سخاوتکو اوسکے نہیں انتہا
سخانے شمار اوسکا کوئی غیر رب

تھا جود کو اوسکے گر کا کہیں
سخاوت اتھی اوسکی یوں حد سے بہار
دیا یک جنگل بھر کے بکری سگل
یہ ظاہر سخاوت کا ہے مدعا
خود عالم ہوا اوسکی بخشش سے سب
خزانے دے اپنے شام و سحر

سوالنے دیا اونٹ روز حنین
دیا بانٹ یک وقت نو دہ ہزار
کہا قوم کو جاکے اے گمرہان
سخاوت جو اس راہ حق میں کیا
تصدقے اوس جود کے ای خدا
مجھے مت لجا غیر کے در اوپر

غریبانکو وہ خلق کا نور عین
درم وہ شہنشاہ عالی تبار
محمدؐ اوپر لاؤ ایمان بیجان
بھی جو آخرت میں کریگا عطا
ہمارا رزق بیواسطہ کر عطا

## در صفت شجاعت آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

شجاعت میں تھا اشجع الانبیا
ہمی شہ کا لیتے تھے آکر کنف
مدینے سے یک رات صوت مہیب

حدیثا میں ہے یوں بیان جا بجا
رہتا سب سے نزدیک دشمن طرف
ہوا تھا ڈرے سب توانگر غریب
تصدقے اوسکے مجھے اے قدیر

کہا یوں علیؓ شاہ دلدل سوار
اکیلا بجنگ حنین آپسر
اکیلا گیا اوس طرف شاہ دین
سدا کر شجاعت منے بے نظیر

کہ ہوتا اتھا سخت جب کارزار
چلایا تھا مرکب کو کفار پر
شجاعت میں تھا افضل المرسلین

## در صفت رحمت و شفقت آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

میں رحمت کا اوسکے کروں کیا بیان
شہنشاہ کی رحمت سے آ نامور
نبی جب نہ ظاہر تھے دنیا بھیتر

سراہا ہے اوسکو خدا در قرآن
اتھی سب پہونچتی کہ شیطان پر
شیاطین جاتے تھے آسمان پہ

کہا رحمۃ العالمین اوسکا نام
نہ دیکھے اس امت کے کافر عقاب
فرشتیانکی باتانکو چوری سے سن

رؤف و رحیم بھی ہے اے شاہ دو کام
نہ مسخ و نہ خسف و نہ قذف عذاب
سکھاتے تھے لوگانکو یک کا دو گن

شہنشاہ پیدا ہوا جگ مین جب
ہوئے سب وہ جانے سے نہجو تب

کہا محی الدین شیخ اہل زمن
فتوحات مین یہ مبارک سخن

کہ اونکا نبی ہے رؤف و رحیم
بھی ہے رحمۃ العالمین بے سلیم

نمازان ہوئے فرض اول پچاس
کرایا اوسے پانچ وہ حق شناس

مجھے دونون عالم مین کچھ غم نہین
بجز درد امت مجھے غم نہین

وہ رحمت کے صدقے سے اے کردگار
مجھے رنج و محنت ستی کاڑہ بہار

بچے اون گناہون سے وہ گمرہان
شہنشہ کی رحمت ہے بیکران

کہ کافر اس امت کے آؤ والکرم
نہین سب کا قرانسے عذاب نہین کم

مسلمان پر شاہ کا لطف و پیار
کہون کیا اوسے ہے وہ کہنے سے ہار

بھی کہتا تھا یون وہ شاہ نول
میرا کل جو غم ہے سو امت بدل

یہی غم اٹھا اوسکو دنیا منے
یہی فکر اچھے اوسکو عقبیٰ منے

رکھا اوسکا مہر جال پر پیار اپار
کرم کرکے کر مجھکو مشکل سے پار

## در صفت بود و باش آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم با ازواج مطہرات واصحاب و خدام وغیرہ و مدارا و مواسات آنحضرت بالیشان رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

تھا اصحاب کیساتھ وہ پاکذات
نہایت مدارا مروت کے سات

بہت اونکا اکرام کرتا تھا
سبھونکے اوپر پیار دہرتا تھا

بھی ہنستا تھا ہنستے تھے جس بات پر
بھی سنتا تھا کرتے حکایات اگر

نہ چوک اونکی لاتا کبھی در نظر
بھی کہتا تھا وہ سرور بحر و بر

کہ چھپتا ہو نہین اسطرح بخلاف
کہ ملتا رہون ونسے ہو سینہ صاف

وہ باتانکو سنتا تھا وہ دین پناہ
بھی ہنستا تھا کوئی بات پر گاہ گاہ

بلاتا اگر کوئی ضیافت بدل
تو جاتا شہنشاہ گھر اوسکے چل

مسافر کو پہچانے جاتا تھا وہ
کوئی آیا تو لیتا اٹھا آگے ہو

نہ مجلس مین کرتا تھا پاؤن دراز
نہ لڑکونکے آگے بھی اے سرفراز

اگر کوئی جاتا تھا اوسکے گھر
بٹھاتا اوسے اپنی چادر اوپر

دو شہزادہ دین حسین و حسن
سنے اپنے والد ستی یہ سخن

کیا ایک حصہ برائے خدا
وہ لاتا تھا اوسمین عبادت بجا

رکھا تیسرا حصہ اپنے بدل
یہ تقسیم اوقات ہے بے مثل

سمجھتا تھا ہر اک صحابی نے یون
نہین کسپو پیار اوسکا مجھ جیون

بلاتا تھا اون کو تعظیم سین
بچے اونکے لیتا اٹھا گود مین

تعجب وہ کرتے تھے جس بات سے
تعجب وہ کرتا تھا اوس بات سے

مجھے میرے یار انکی خوبی سناؤ
نہ کچھ چغلی اونکی میرے پاس لاؤ

وہ بیکان حضور اوسکے بیخوف و فکر
کبھی جاہلیت کا کرتے تھے ذکر

کبھی جاتا تھا شاہ مرضیانکے گھر
کبھی ہوتا تھا حاضر جنازے اوپر

کوئی اصحاب سے گر نہ آتا نظر
بہت پوچھتا تھا اوسے جہد کر

جب آتا تھا بہار وہ جگ کی جمال
تو آئینہ مین دیکھتا تھا جمال

جو ہوتا سوار وہ شہ پاکذات
تو کسکو نہ لیتا اٹھا اپنے سات

بھی دیتا تھا تکیہ اوسے آپنا
ہوا شاہ پر ختم بندہ پنا

کہ وہ بادشاہ عجم اور عرب
کیا تین بخش اپنے اوقات سب

محلات کیواسطے دوسرا
حقوق اونکے کرتا تھا اوسمین ادا

کیا تھا وہ سالار ملک و ملک
یہ حصے مین سب خلق کو مشترک

یہ حصے مین کرتا تھا وہ شہریار
جو اوس کن تھا فیض معاش و معاد
کسی کو بھی یک حاجت و کسکو دو
بھی کہتا تھا ہر ہر مصاحب کیتین
کہ بولو تم ایسے کی حاجت مجھے
خدا اوسکا ثابت رکھیگا قدم
سب اصحاب خاص اوسکے دن مین کبھی
بھی جب اوسکی محفل سے ہوتے جدا
ذکر تا تھا یعنے ایسا کلام
بہت سکی تالیف چہتا اتھا
بھی دریافت کرتا تھا لطف سون
بدی کو کرے ساقط الاعتبار
اتھے افضل الناس وہ اس کنے
اتھا حسن اخلاق خیر الانام
مطول اتھے یہ حدیث اوسکے تین
مدار شہنشہ کا ازواج سات
بہت ناز انکا اوٹھاتا تھا وہ
تھی اوسوقت پر عائشہ رض کی عمر
شہنشاہ کر آسرا آپنا
تھین لٹنی اپہین جب وہ بی بیان
جو کچھہ آپ کھاتا و پیتا اتھا

سب ارباب دانش کیتین اختیار
بخشتا تھا سبکو بقدر مواد
کسی کو تھے سہ بار یا دہ بھی ہو
کہ پہنچاوے حاضر نے غائب کیتین
کہ وہ اپنی حاجت کو کہہ نا سکے
بروز قیامت بفضل و کرم
اتھے طالبان خیر دارین کے
طرف خیر کے سبکو تھے رہنما
کہ دنیا و عقبی مین آوے نہ کام
نہ نفرت کی کوئی بات کہتا اتھا
وہ سالار دین سبکے اطوار کون
کرے تا نہ کوئی اوسکیتین اختیار
کہ ہو خلق کی خیر خواہی منے
سب احوال مین خلق کے ساتھہ عام
بہت مختصر کرکے بولا ہون مین
کہ دن ہو و یارت سب یکدہات
روایت مین دیکھا ہون مین بات یو
برس آٹھہ یا نو کی اسے پیر ہنر
وہ بی بی کو کھیل وہ دکھانے لگا
تو کرتا اتھا صلح شہ دینیان
غلامانکے تین او دہ دیتا اتھا

جسے فضل و تقوے مین تھا دستگاہ
سکہاتا اتھا اونکو علم و ادب
وہ سب حاجتانکر قضا وہ وہی
ہے وہ افتخار زمان و زمین
جو پہنچا وے سلطانکو ایسے کا حال
نہ کوئی بات کا شہ کنے نام لے
نہ ہوتے جدا اوس ستی ایک چھن
بھی بولا علی رض باحسین و حسن رض
جو ہوتا اتھا قوم مین باوقار
باین خلق و آمیزش و اختلاط
جو ہو خوب سوا وسکی تحسین کرے
اتھے معتدل شہ کے اطوار سب
بہر حال ہر وقت وہ جگپتی
ہوا اتھا شفقت مین سبکا پدر
لکھا ہو کہین اوسکو تک شرح سات
بہت اونپو کرتا تھا لطف و کرم
کہ یکدن شہنشہ کے حجرے کنے
نہ آیا ت چھپنے کی اوتری بھی تب
دکھایا بہت وقت لگ کھیل کون
بھی خدام سے اوسکا تھا یہ سلوک
یہ خصلت کے صدقے ستی اے خدا

اوسے اپنی صحبت مین دیتا تھا راہ
روا اونکے حاجات کرتا تھا سب
کرے دین و دنیا مین اونکو غنی
یون ارشاد کرتا بہر ہمنشین
کہ پہنچا نہ سکتا ہے وہ اپنا حال
مگر وہ جو دارین مین کام آئے
غذا روح اور تن کا نا کھاتے بن
زبان اپنی شہ بہت رکھتا جتن
اوسے سب پو دیتا اتھا اقتدار
کرے وضع کا اپنے بہت احتیاط
سدا اوسکی تائید پر مین رہے
مصاحب اتھے اوسکے اخیار سب
تجاوز نہ کرتا اتھا حق ستی
برابر تھے سب اسکنے چون پسر
کہ تا سبکو معلوم ہو خوب بات
بہت اونکی برداشت کرتا تھا جم
اتھے کھیلتے حبشیانکے جنے
لگین دیکھنے عائشہ رض کھیل سب
پھراتے انھون آپ ہو اسکے ہون
پکڑتا تھا وہ کبھی انپو چوک
مجھے یہ طریقت کیتین کر عطا

## در صفت پاس عہد و صلہ رحم آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کبھی کرتا تھا نہ عہد اپنا جتن — نہ تھا کوئی اس قسم میں اوسکے مثن
نہ آیا اونے تین دن لگ وہان — اتھا تین دن وہان شہ کن نشان
خدیجہ کے جان لگ تھے اقربا — بہت اونکو کرتا تھا لطف و عطا
بدل اوسکی خاطر کیے وہ نامدار — دیا چھوڑ اسیران میں تھے جو ہزار
کہا شاہ کو ایک شخص ایکروز — تو بیٹھ یہان میں آتا ہوں اے دلفروز
بہت اپنے خویشان پو رکھتا تھا پیار — سلوک اونسے کرتا تھا بیشمار
حلیمہ کا کرتا تھا اکرام بہت — کبھی دیتا تھا اوسکو انعام بہت
یہ خصلت کہو صدقے سے اے دادگر — مجھے سارے رنجان سے آزاد کر

## در صفت عدل و صدق و امانت آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

اتھا عدل و صدق و امانت منے — شہنشاہ تھے سو سب کے کنے
کبھی اوس وقت لٹتے اتھے وہ اگر — چکاتے تھے جا کر شہنشاہ گھر
جو طفلی میں پیتا اچھے نصف سیر — دیو دودھ بھائی کو نصف اخیر
اتھا شاہ سب حال میں حق کے سات — بجز وحی کرتا نہ تھا ایک بات
رکھے تھے عرب سارے ملک تمام — نبوت کیے اول امین اوسکا نام
کہا حق اوسے در کتاب مبین — کہ انک لدینا مکین امین
ثنا ایسے عادل کی کوئی کیا کر — کہ عاجز ہو لوح و قلم سر بسر
خدایا یہ صفتان کی برکت ستی — اسی اخلاق سے مجھکو دے یک رتی

## در صفت حکمت و وقار مجلس آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

اتھی مجلس اوسکی بہت باوقار — نہ کچھ اوس میں ہوتا تھا شور و پکار
وہ مجلس عجب نور در نور تھی — سکل خوب صفتان سے بھرپور تھی
نہ کوئی وہان کسکی غیبت کرے — نہ کچھ عیب چغلی اوپر میں دھرے
رہتا شاہ اوس میں بہت با سکون — میں کیونکر کہوں اوسکے آداب کون
نہ آواز کرتا تھا وہان کوئی بلند — خشوع و ادب سے تھے سب بہرہ مند
وہ مجلس کے صدقے سے اے ذو الکرم — مجھے اوسکی سیرت پو رکھ دمبدم

## در صفت زہد مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

میں کیا کر سکوں زہد شہ کا بیان — بیان اوسکا طاقت مجھے ہے کہان
کیا تجھکو مختار میں اے رسول — تو رہ یونچہ یا سلطنت کر قبول
پہاڑاں کرونگا سنا تجھ بدل — خزانے تیرے ہان آینگے سب ابل
کہا شاہ عالم مجھے فقر بس — مجھے دین ہے فقر کا نت ہوس
اچھونگا میں اسے صاحب کبریا — بھرا پیٹ یکروز یکدن بھوکا
نہ کھایا کبھی پیٹ بھر کر طعام — اگرچہ وہ عالم اتھا اوسکا رام
کیا وحی یوں اوسکو پروردگار — کہ اے مالک ملکوت کے افتخار
اگر میل تیرا ہے شاہی اوپر — کرونگا ترے حکم میں بحر و بر
یہ سب سے تجھے نا کرونگا کبھی — مقامان میں تیری کمی یا نہی
مجھے دولت و ملک در کار نیں — سدا فقر کے ساتھ خوشدل ہوں میں
کرونگا ترا شکر جب کھاونگا — ملا نیں تو دل صبر میں بھاونگا
فقیر انکو بخشتا ہزاران ہزار — درم اور دینار وہ نامدار

دیا اونٹ گھوڑے بہت بخشکر ‏ بھی بکری و گاؤ اونکی نین تھا قدر

لیا جب شہنشاہ عقبیٰ کی رو ‏ تو بکتر بھی کیے یہاں تھی گرو

تصدق ہے اوس پر کسے ذوالجلال ‏ مرے بچے لیے دنیا کی خواہش نکال

## در صفت تواضع مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

تواضع مین اوسکا کرون کیا بیان ‏ کہ ہے اسسے عاجز قلم اور زبان

آپہی اپنے کپڑے ٹانکو ہوتا تھا شاہ ‏ کبھی سیتا اوسے آپ وہ دین پناہ

کبھی گندہ یا تھا آتا اپس ہاتھ سین ‏ متاع اپنا لاتا اپس ہاتھ مین

صحابہ مین اون بیٹھتا سب کے سات ‏ لے جان اوسے جاگہہ ایکنی ذات

دیا سبکو بانٹ اوسکے کا مان تمام ‏ کیا اپنے ذمے مین لکڑیانکا کام

اٹھے اوسکی خدمت مین سب خاص و عام ‏ بھرا اونکے کثرت ستی گھر تمام

ہوا چار آخر وہ فرخندہ یار ‏ زمین پر گیا بیٹھ مجلس کے بھار

دیا پھینک اوسکی طرف ور کہا ‏ کہ بیٹھ اسکے اوپر تو اے باوفا

کہا خادم خاص شہ کا انس ‏ کہ مین اوسکی خدمت کیا دس برس

مین جس کام کو اوسکے کرتا اٹھا ‏ نہ کچھ حرف اوپر اوسکے دھرتا اٹھا

اول آپ کرتا تھا سبکو سلام ‏ اچھے طفل یا زن اچھے یا غلام

آپہی اونٹ کا چارا بہاتا اٹھا ‏ خوادم کے سنگ ملکو کھاتا اٹھا

غرض آپنی خدمتان وہ تمام ‏ تھا کرتا اپس ہاتھ سے والسلام

صحابہ بحکم شہ بحر و بر ‏ کئے ذبح بکرے کو در یک سفر

خبر ہے کہ وہ سرور دلفروز ‏ لگیا وعظ کرنے کے تین ایک روز

سو اسوقت کے بیچ آیا جریر ‏ جگہہ بیٹھنے کی نہ پایا جریر

وہ سالار واقف ہوا اس حال پر ‏ شتابی سے کھولا کر اپنی چادر

دے بوسہ اوسے اور رکھا آنکھ پر ‏ بٹھیا اوڑھا اوسے سرو خوش سیر

تھا چہیتا مجھے وہ بہت نامور ‏ کیا نین کبھی غصہ میرے اوپر

بھی جو کام کرتا نہ تھا اوسکا مین ‏ نہ کہتا کہ کیون نین کیا اوسکیتین

تصدق ہے اوس فخر کے اے داد گر ‏ مجھے کر تواضع مینے مشتہر

## باب سیوم در بیان عادات سید سادات علیہ الصلوات والتسلیمات و ذکر قلت اکل و زہد آن حضرت در آن صلی اللہ علیہ وسلم فی کل آن

مین لکھتا ہون اب باب سیوم یہان ‏ کرون اوسکی عادات کا ٹک بیان

اور اعلام مین بعضے اسکے نام ‏ رکھے ہین روایت سنن اونکا نام

کہ وہ شاہ اور لوگ بھی اوسکے سب ‏ رہتے بھوک سے پے بہ پے چند شب

ہے یون بوہریرہ ستی یہ مقال ‏ کہ وہ شاہ دین اور سب اوسکی آل

کہی عائشہ رضہا یہ سخن سب کنے ‏ کہ ازواج حضرت کی ہر گھر منے

وہ عادات ساری عباد آہین ‏ بھرین یا وسمین یکسر سعادات ہین

روایت ہے یون ابن عباس تن ‏ تو رکھو مین یاد اپنے اسبات کون

نہ ملتا تھا اونکو غذا رات کا ‏ نہ تھا اونکو اندوہ اسبات کا

نہ کھائے کبھی پیٹ بھر تین روز ‏ کیا تا وفات او شہ دلفروز

سلگتی نہ تھی آگ یک ماہ تمام ‏ تھا پانی و خرما سبھونکا طعام

ہے دوسری روایت منے تین ماہ
مگر یہ کہ انصار یاران شاہ

بھی نعمان کہا یون کئی بار مین
دیکھا ہون شہنشاہ عالم کتئین

نہ ملتی اتھی وسکو وُنے کھجور
کرے بھوک کو اپنی تا اوس سے دور

نہ کھایا کبھی گوشت حلوان کا
اوسے بس اتھا عشق رحمان کا

کہا نین کہا پھر اوسے باادب
ہاہین چھانتے تھے تم آٹے کو تب

بھی مروی ہے یون عائشہؓ سے یہ بات
کہ جب شاہ کونین پایا وفات

کہا ابن عباسؓ سالار دین
کیا جب سفر سوئے خلد برین

خبر مین ہے یون دوسری ایک وزیر
بہتر گھر سے نکلا شہ دلپذیر

کہے بھوک سے بھار آئے ہین ہم
کہا تب وہ سرور خدا کی قسم

وہ انصار گھر مین نہتا اوس زمان
اتھی عورت اوسکی سو آئی دوان

کہا آب شیرین کے لانے بدل
سو آتے مین آیا وہ یار نول

مہر سے گرامی تراب کوئی نین
کہ آئے ایسے مہمان میرے گھر کتئین

بھی جلدی ستی ذبح بکرا کیا
پکا اوسکے تئین شہ کنے لے گیا

کہا تب قسم سے کہ ہے یہ نعیم
کہ پوچھیگا اوس سے خدائے عظیم

ملا ایک روٹی کا ٹکڑا اونان
کہا کچھ بھی سالن ہے وہ شاہ جان

کہا جابرؓ اوس سے بے شبہ مین
بہت دوست رکھتا ہون سرکے تئین

تو سبہ ہتا تھا پتھر شکم کے اوپر
صحیح ہین یہ اخبار اے نامور

اتھے شاہ کونین روح الامین
تھے انوار اسرار مین ہمقرین

نہین شب سے آل محمدؐ کے گھر
نہ ستو نہ آٹا کہ ہو مشت بھر

کہ دہشت مین لایا وہ سرور کتئین
کہا تب وہ روح منور کے تئین

کہا نین وولے رب ارض و سما
سنا جب تیرے حال کا ماجرا

کبھی بھیجدیتے تھے بکریان کا دود
پلاتے تھے ہم اوسکتئین شہ کو زود

گذرتا تھا اوسپو یکسا روز و شب
ہوتا بھوک کا اوسپو پورا تعب

انس بولتا ہے نہ دیکھا ہون مین
نہ کھایا کبھی صاف روٹی کے تئین

پوچھا سہل سے کوئی یون بیخلاف
زمانے مین شہ کے اتھے نان صاف

کہا نین ولیکن تھین اس زمان
اوسے پھونکتے اور پکاتے تھے نان

نہتا کچھ تب اوسوقت بیر کتنے
مگر نیم پیمانہ جو گھر منے

تھے قرض اوس اوپر بیت پیمانہ جو
تھے بکتر یہو وہی کن اسکی گرو

ملا رہ مین بوبکر و فاروقؓ سون
کہا باہر نکلے ہین تم کاہے کون

مجھے بھی یہی بھوک لائی ہے بجا
چلا تب یک انصار کن بادو یا

کہا شاہ اوسکو کہان ہے فلان
کہی وہ کہ اے سرور انس و جان

کہا شکر مولا کہ ہے عید آج
میرے سر اوپر ہے کرامت کا تاج

لے آیا وہ یک شاخ خرمے کی تب
اتھا اوس اوپر بسر و تمر و رطب

تناول کیا شاہ یاران سنگات
ہوے سیر و سیراب سب خوبذات

بھی جابر کہا یون کہ سرور میرا
پکڑ ہاتھ آیا بدولت سرا

کہے کچھ نہین غیر خل اے ہمام
کہا شاہ سرکہ ہے نعم الادام

حدیثان بہت یون ہین اصحاب سون
کہ جب بھوک لگتی اتھی شاہ کون

بھی ہے ابن عباس سے یہ خبر
کہ یک روز کوہ صفا کے اوپر

کہا شاہ جبرئیل سے یہ بیان
قسم اوسکی جو تجھکو بھیجا یہان

نہ پورا کیا لگ یہ باتین حبیب
ہوئی تیز سخ سے یک صدائے عجیب

کہ آیا ہوا حکم کرتار اب
کہ ہووے قیامت کا اظہار اب

سرافیل کہتین کیا حکم تب
کہ آوے تیرے پاس جلدی اب

سوا اسکے مین آیا اسرافیل اتر | کہا حق سنا جو کہا سربسر
ترے حالپر فضل کیتا ہے حق | مجھے تیری خدمت مین بھیجا ہے حق

ہین جتنے خزائن بارض و سما | کلیدونکی دیکہ باتہ میرے خدا
کیا اسطرح حکم قطعی مجھے | کرو یون وہ کیلیان کہتین مین تجھے

کیا ہے بھی یون حکم رب مبین | کہ ہمراہ تیرے رہون ہر کہین
کرون سب پہاڑان جو ہین دگر | زبرجد و یاقوت و روپا ذہب

وہ سکو چلاؤن تیرے ساتھ مین | بجالاؤن جو توکہے بات مین
اگر چاہتا ہے تو اے باوقار | تو پیغمبری ساتھ ہو تاجدار

و گر چاہتے تو اے نبی الانام | تو رہ فقر اور بندگی مین تمام
اشارہ کیا شہ طرف جبرئیل | تواضع کر اے سرور بے عدیل

کہا شاہ تب یہ سخن تین بار | نبی ہو مین اور بندہ حق گذار
نبوت مجھے بس ہے اور بندگی | مجھے بندگی بس ہے نت زندگی

اے بھائی ٹک غور سے کر نظر | کہ ہے بندگی کا شرف سقدر
خدا جو ہے یک وہ ہے بندہ بھی یک | نکر اس سخن بیچ یک ذرہ شک

خدا ہے خدا بندہ سو مصطفےٰ | عبودیت مین اوسکے نہین دوسرا
ہین اس وصف مین جمع شہ چین اوسکے کل | یہان و وہان کیا ملک کیا رسل

خداوند در ہر مقام بلند | اوسے اس لقب سے کیا ارجمند
کیا اوسکو عزت سے دلشاد جب | کیا اس لقب سے اوسے یاد تب

جو معراج تھا اوسکا اعلی مقام | لیا اس لقب سے بھی وہان اسکا نام
تھا رویت منے اوسکو یہ حال بھی | کہا وہان فاوحی الی عبدہ

بھی کہتا تھا وہ شاہ عالیجناب | کہ بولو مجھے عبدہ کر خطاب
سمجھنے مین اس سر کے حیران ہے فکر | مین کرتا ہون اب اوسکے کہانیکا ذکر

تھا اوسکے مین جب لگ شہ باکمال | بھی ہجرت کئے بعد تا چار سال
اتھا عسرت و فقر رنج و ضرر | بہت اسپو اور اوسکے یاران اوپر

کہا ابن غزوان کہ ہم سات تن | اتھے ابتدا مین وہ سالار کن
ہمارے پو تھی سخت تکلیف تب | گذرتے تھے فاقے منے روز و شب

نتھی کچھ غذا ہمکو اے نامور | مگر پتے کیکر کے شام و سحر
لبان پھٹ گئے تھے ہمارے تمام | تھا اندوہ کربت سے نت ہمکو کام

کیا فتح جب شاہ ملک نصیر | ہوئی اوسکے یارانکو راحت یسیر
ہوئے اوسکے بعد از فتوحات بہت | اسیران ملے مرد و عورات بہت

ترقی ہوئی اوسکے لوگانکو تب | خصوصاً کئے فتح مکے کو جب
ولیکن وہ سالار عالی گہر | اتھا کشور فقر کا تاجور

وہ فقر اوسکا سب اختیاری اتھا | نہ ہرگز وہ زہد اضطراری اتھا
جو بولیگا وہ فقر تھا اضطرار | تو ہے واجب القتل وہ نابکار

اتھا ایک بدبخت باطن تباہ | اتھی فاقے مین اوسکو اچھا راہ
کہا ایک دن وہ مسی الادب | کہ زہد اوسکا تھا اضطراری سبب

اگر ہوتی قدرت اسے نعمت سم | تو کہاتا اونے اوسکو بیش و کم
یہ سن بات مضر کے عالم تمام | دئے قتل کا حکم تب لا کلام

چڑہاتے شتابی اوسے دار پر | سٹے ضرب لیے مین اسے خوار کر
سخن اسکا بس ہے عجیب و غریب | مگر دین پڑہا تھا سیر اور حدیث

دیا ہاٹ عربانکو وہ نامدار | سو اونسے شتر اور بکرے ہزار
ہزار انسے دینار و درہم دیا | غریبانکو فاقے سے بیغم کیا

ولے فقر تھا اوسکا محبوب تھا
بہت اوسکی خاطر کا مرغوب تھا
بھی تھے اوسکے جو اہلبیت کرام
اتھا فقر مین اونکو عالی مقام

خصوصاً بتول او حسن او حسین
اتھے فقر اور زہد کے نور عین
بھی اوب سکے ازواج عالی تبار
اتھے فقر اور زہد مین نامدار

جب آیات تخییر پائے نزول
کئے اوسکو دنیا کو تج کر قبول
بھی اوسکے جتے اکل اصحاب تھے
سدا فقر مین بے خور و خواب تھے

خصوصاً خلافکا تھا جن پو تاج
دے فقر کو اوسکے پورا رواج
بھی اصحاب صفہ وغیرہ فریق
اتھے فقر مین مقتدا اسکے طریق

کبھی تھا بہ تعلیم وہ مقتدا
دیا نفقہ ازواج کو سال کا
وہ کرتے تھے خرچ اوسکو راہ حق
اتھا عائشہ کو سمجھو نپر سبق

سو یہ نفقہ دیتا تھا بھی گاہ گاہ
وگر نہین تو تھے زہد مین سال و ماہ
غرض وہ شہنشاہ روشن ضمیر
اتھا فقر اور زہد مین بے نظیر

بھی امت کو ارشاد کیتا یہ حرف
کہ نہین ابن آدم بھرا کوئی ظرف
زبون وہ بتر آپنے پیٹ سون
ہے دوسری خبر یون سن اس راز کون

ہین بس ابن آدم کو لقمے کینیک
کہ قایم رکھے پشت کو اسکے نیک
اگر نفس غالب ہوا اوس اوپر
تو ثلث شکم اپنا کھانے سے بھر

رکھے دوسرا ثلث نم واسطے
رکھے تیسرا ثلث دم واسطے
پہونچی جو بقراط کیتین یہ بات
تو دو ہوتا وہ فن طباب سے مات

بھی ثابت ہوئی یہ خبر سب کنے
کہ کھاتا ہے مومن یک انتڑی منے
جو کافر ہے بھرتا ہے سات انتریان
اہل شاد کے راز کا سن بیان

کہ مومن نہ کھانے پو دھرتا ہے حرص
جو کافر ہے سو اوسکا کرتا ہے حرص

## دربیان آن چیزہا کہ بخوردن سرور ہر دو سرا صلی اللہ علیہ وسلم مشرف گردیدہ اند

ہے بھائی سرور کو شام و سحر
تقیہ نتھا کوئی کھانے اوپر
تکلف مین اوسکے نہ تھا گرم جوش
جو پاتا اتھا اوسکو کرتا تھا نوش

جو کھاتے تھے اہل مدینہ سگل
وہی نوش کرتا اتھا وہ نول
یہی کرتا ہون کچھ اوسکی تفصیل اب
تو سن شوق سے یاد رکھ اسکو سب

غذا اوس شہنشاہ کی سال و ماہ
اتھی نان جو گیہون بھی گاہ گاہ
کبھی پاتا بھوک خرمے اوپر
کبھی دودھ پرائے گرامی گہر

بھی کھایا ہے وہ شہد شیرین ایکبار
اتھا دودھ اوپر بہت اوسکا پیار
بھی کھایا ہے خرمے کتین بہت بار
بہت اوسکو چہیتا تھا وہ نامدار

دونو وقتین ایک وقت اسے چتور
وہ سرور کے سفرے پر ستی کھجور
بھی آیا ہے یون رحدیث دگر
کہ تھا پیار بہت اوسکا مسکے اوپر

بہم شہد و ستو کو عثمان کر
دیا بھیج سالار عالم کے گھر
تناول کیا اوسکو وہ ارجمند
بھی دوسری خبر یون ہے اے دلپسند

کہ بھیجا تھا عثمان بار دگر
یہ دو چیز بھی ساتھ سرور کے گھر
دعا کر برکت کی وہ باکمال
رکھا اوسکو چولہے پو ہانڈیمین ڈال

وہ ہانڈی جب اوتری ہے چولہے ستی
کھایا اپنے یارانکو وہ جگ پتی
کرو نوش اسے ہے یہ حلوا وہ شئے
خبیص اوسکا فارسی کنے نام ہے

بھی کھایا ثرید وہ امام ہمام
اتھا اوسکنے وہ احب الطعام
وہ یہ ہے کہ آٹے کے ٹکڑے بنا
پکاتے اوسے گوشت مین باصفا

ہے ہندی مین نام اوسکا ستریان گکر
یہ تعریف ہوتی ہے سچ اس اوپر

پکاتے ہین گندم کے آٹے ستی
حریرے کی طرح اوسکو اے لک پتی

جو سلمیٰ تھی خادمہ شاہ کی
اتھی بخت پر اس نول ماہ کی

گئے ملکے سب اوسکے گھر ایک روز
کہے اوس کے اے مادر دلفروز

کہا ہے خوز اوسے سنو یہ کلام
نہ خواہش کریگی تمھین وہ طعام

لئے پیسکے جو کا آٹا اونے
بھی ڈالی اوسے ایک ہانڈی مینے

پکا کر رکھی اونکے نزدیک لا
کہی اونکو اے پوت ہے یہ غذا

بھی کھایا ہے لحم اوسراج الانام
اتھا گوشت اوس کن احب الطعام

تناول کیا گوشت بکرے کا شاہ
ولیکن نہ ہر روز بل گاہ گاہ

پھر پکا اتھا گوشت اوسکو پسند
کہا یون ابو رافع ارجمند

سواتے مین آیا وہ سالار دین
کہا کیا ہے یہ مین کہا اے امین

کہا شاہ دے مجھکو اوسکا پھرا
دیا اوسکو تب شاہ ہر دوسرا

کہا دے مجھے پھر پھرا دوسرا
کہا تب مین اے شاہ ہر دوسرا

اگر تو نہ دیتا مجھے یہ جواب
تو دیتا مجھے تو پھرے بحساب

پھرا اوسکی رغبت سے جب تھا نہال
دیتے مجھے یہو اوسکو ہر اومین ڈال

کہ کاٹا تھا کہ روز بکرا اونے
دے لحم ہیچ اوسکا ہر گھر مینے

کہی کچھ نہ لحم اوسکا باقی رہا
مگر لحم کرون مجھے سے بچا

کہ جا بولا اوسے یہ سخن دلنشین
کہ ہے گوشت گردنکا خوب و گزین

بھی آیا ہے یون حدیث ضعیف
کہ گردیا انکو کھایا نہین وہ شریف

روایت ہے جو ہاتھ پر گوشت تھا
وہ سالار دانتو نسے کرتا جدا

نہ کاٹو تم اس گوشت کو جو پکا
چھری سے کہ یہ طور ہے فارس کا

بھی کھایا ہے سرور حریرے کہ تین
حدیثون مین یہ بات پایا ہون مین

کہے بعضون نے گوشت کو داو بال
پکاتے اوسے اوسکے شوربے مین ڈال

امام حسن وہ شہ پاک ذات
لے فرزند عباس و جعفر کو سات

ہمارے لئے تو پکا وہ طعام
کہ مرغوب تھا نزد خیر الانام

کہے تب اوسے جد سے بار دگر
تو البتہ اب اوسکو تیار کر

پیچھے ڈالی زیتونکا تیل اس اپر
بھی فلفل مصالح کہتین کوٹ کر

کہ سالار کے من کو بھاتا اتھا
بہت پیار سے اوسکو کھاتا اتھا

بھی بولا کہ ہے گوشت ولے اشتہا
بدنیا و عقبیٰ طعامان کا شاہ

کہا کیون کہ گر مانگتا حق سے مین
کھلاتا مجھے روز و شب او کہتین

کہ یکروز بکرے کے تئین کاٹ مین
پکاتا اتھا دیگ مین او کہتین

مجھے کوئی بھیجا تھا بکرے کہتین
اوسے دیگ مین اب پکاتا ہون مین

کہا لا اوسے مجھکو پھر اوسکا پھیر
دیا مین لجا اوسکو کچھ نہ دیر

نہین بکرے کہتین مگر دو پھرے
کہا اوسکو سرور کہ اے کن پھرے

بھی قصہ گذرا ہے با بو عبید
شہنشاہ اوسکو کہا بھی یہ بھید

تھا مرغوب اوسے گوشت گردنکا پھیر
خبر ہے ضباعہ سے بنت زبیر

اوسے یون بھیجا شہ دوسرا
کہ بکرے ستی تیرے ہمکو کھلا

کہ بھیجون اوسے شاہ عالم کہتین
کہا شہر رہین اوسرا دم کے تین

بھی بولا ہے وہ خلق کا تاج سر
کہ ہے پشت کا گوشت بس خوبتر

کہ ہر دو مثانے ستی ہین قریب
سمجھایا اوسے اسلئے وہ حبیب

نہین کاٹتا تھا چھری سے اوسے
بھی ارشاد وہ یون کیا ہے کسے

مگر ہوئیگا کوئی ٹکڑا بڑا
تو جائز ہے کرنا چھری سے جدا

| | |
|---|---|
| بھی کھایا ہے شہ لحم بریان کتین | بھی کھایا کلیجی کے ڈلیان کتین |
| بھی کھایا ہے وہ اونٹ کے گوشت کون | سفر اور حضر مین یہ سن بات سون |
| بھی خرگوش کا گوشت کھایا ہے شاہ | احادیث ان بات پر ہین گواہ |
| خصوص اوس سے جو تھا عظیم و عجب | کہ کہتے تھے عنبر جسے سب عرب |
| ہے حبِ کدو سنت آپکا نام | کہے یہ سخن شافعیہ تمام |
| بھی دودہ کھایا ہے بھی وہ بشیر | بھی کھایا ہے وہ سرورِ دین بنیر |
| ہے بسر کچی کھجور اے پسر | کچے خرمیکا نام ہیگا ثمر |
| بھی کھایا کباب وہ امامِ اجل | ہے نام اوسکا ہندی مین پیلو کا پھل |
| | وہان مبارک کو خوشہ لگا |

| | |
|---|---|
| بھی کھایا قدید وہ معلی جناب | کہین جسکو دکھنی مین سوکھا کباب |
| بھی لحم حباری و مرغی کتین | وہ سالار کھایا ہے دیکھا ہون مین |
| بھی کھایا ہے وہ گوشت از گور خر | بھی دریا سے ماہی و کئی جانور |
| اتھا پیار بہت اوسکا کدو اوپر | تھا لینا اوسے ظرف سے چون کر |
| چقندر بھی کھایا ہے وہ پاکذات | ولیکن پکایا ہوا جو کے سات |
| بھی کھایا ہے وہ بسر و تمر و رطب | مین کرتا ہون تفصیل سب اسکی اب |
| رطب کو کہے پنڈ کھجور اے گنبیر | بھی کھایا ہے خرمیکو گا بھیکو جہر |
| بھی ککڑی و خربز کو کھایا ہے شاہ | ابھی خربزہ کے اوپر اوسکی چاہ |
| وہ انگور کے دانے کھاتا اتھا | |

## فایدہ

| | |
|---|---|
| شمائل کے نسخے مین ہے بیت یک | ہے مضمون غلط اوسکا بے ریب و شک |
| | یہ تعداد اوکا کچھ نہ کر اعتبار |
| تناول کئے تھے سو وہ پاکذات | سو یک من پو دو سیر ظاہر خورات |
| سراسر غلط بوجھ اسکا شمار | |

## دربیان اجتناب خیر الانام علیہ الصلوات والسلام طعامے را با چیز دیگر و دیگر احکام

| | |
|---|---|
| تم اوس شہ کے حکمان پو قربان جا | کہ بولا ہے روٹیانکو چھوٹی بنا |
| نہ کھاتا تھا دو قسم کا وہ طعام | عمل اوسکا یک نوع پر تھا مدام |
| اگر ملکو بچاو تو کھاتا اتھا | وگرنین تو وہ ہاتھ اوٹھاتا اتھا |
| کبھی ککڑی کے ساتھ کھایا کھجور | ہوئین دونو تا معتدل بالضرور |
| کبھی جوکے نان ساتھ کھاتا کھجور | کہ بارد ہے جو اور خرما حرور |
| | بل اوسکو وہ کرتا تھا نوشِ جان |

| | |
|---|---|
| برکت ہووے گی تب اسمین زیاد | یہ بات اہل دل پاس ہے دلنہاد |
| نہ رکھتا تھا کھانے اوپر کچھ عیب | نہ کرتا تھا فرمایش او عجز ریب |
| کبھی روٹی کھاتا اتھا گوشت سات | کبھی سات تھے سرکے آپکذات |
| کبھی خرما کھاتا تھا مسکے سنگات | رہے اوسکی گرمی کی تا کچھ صفات |
| مدینے کا جب میوہ لاتا تھا بار | نہ کرتا تھا پر سبزہ وہ شہریار |
| کہ اسباب صحت کا ہے یہ نشان | |

## دربیان کیفیت خوردن آن حضرت طعام را صلی اللہ علیہ وسلم و آداب آن

| | |
|---|---|
| ہے اجماع اسبات اوپر کہ شہ | شروع کرتا کھانیکو بسم اللہ کہہ |
| بھی آگے ستی اپنے کھاتا اتھا | سبھونکو یہ سنت سکھاتا اتھا |

بہی کہاتا تہا وہ تین انگلیون سے جان　　بجز خنصر و بنصر یہ بات مان
پیچھے کہانیکے انگلیان چوس کر　　دلانے تکبر کو کرتا بدر
بہی لوالا کر لقمہ و ریزہ اگر　　گرے تو اوٹھاتا اوسے سر بسر
بہی ہے لیسی بہری ستی یہ مراد　　کر کہایا ہے معمول سے کچھ زیاد
مبادا اچھے کسکے تین اشتہا　　اوٹھیگا وہ خجلت سے جب شہ اوٹھا
بہی کہانیکے وقت اپنے یاران سنگات　　وہ سالار کونین کرتا تہا بات
بیٹھے دونو پاون اونکے انگلیان پہ　　ویا اکڑو بیٹھے سمجھ یہ خبر
ہے دوسری حدیث اسطرح اہتمام　　مین بیٹھونگا جون بندہ بیٹھے مدام
کہے اہل تحقیق یان یہ بیان　　مراد ان حدیثونکی یون ہے پہچان
فراغت ستی بیٹھتا ہون مین نین　　کبھی ذوق سے کہانا کہانیکے تین
وگر عالمون نے کہی یہ خبر　　ہے معمول ظاہر کے تکیہ اوپر
کہے بعضے تکیہ سے ہے یہ مراد　　کہ یک شق پہ تنکے کرے اعتماد
سر زانو پہ بیٹھکر اپنے شاہ　　لگا کہانے وہ گوشت بے اشتباہ
کہا حق کیا مجھکو نرم و کریم　　نہ جبار و سرکش ارن مستقیم
نہ بیٹھے کبھی وہ دوسرے ہاتھ کو　　زمین پہ تو رکھ یاد اس بات کو
کبھی پانچ انگلیانسے کہایا ہے شاہ　　یہ نادر رکھ اس بات کے تین نگاہ
کبھی کہاتا تہا اس کو پوچھ وہ شریف　　ولیکن حدیثان ہین اوسکی ضعیف
کبھی پیٹ بھر کر نہ کہایا طعام　　مگر گاہ گہہ یاد رکھ یہ کلام
کبھی جب قوم کیساتھ کہاتا تہا مل　　تو آخر کو اوٹھتا تہا اے اہل دل
کبھی امت کو بولا وہ شاہ انام　　کہ آخر اوٹھے سب کے پیر طعام
کبھی جلسہ سرور کا وقت طعام　　اوٹھا اسطرح سے سمجھ یہ کلام
کہا اسلئے وہ امام الہدا　　نہ کہاتا ہون ہرگز مین تکیہ لگا
مین کہاونگا جون بندہ کہاوے غذا　　نہ کہاتا ہون تکیہ لگا مین سدا
نہین بیٹھتا ہون مین کہانے اوپر　　دو زانو پہ یا پالکت مار کر
ہے جلسہ مرا اسلئے سرسری　　نہین کہانیسے مجھکو الفت ذری
اگا پیٹ کو تکیہ یا ہاتھ تل　　ہے مکروہ کہانا سمجھ اے نول
خبر ہے کہ نزد شہ ارجمند　　کوئی ہدیہ بھیجا پکا گوسفند
کہا ایک بدوی کہ حاضر تہا　　یہ کیسا ہے جلسہ امام الہدا
وہ سرور نے یون حکم ہے در خبر　　نہ کہاوے کوئی اوندہے منہ لیٹ کر

## دربیان آنکہ چیزہا کہ نخوردن سرور دو سرا صلی اللہ علیہ وسلم مشرف نشدند

سن اسبات کو تو کہ شاہ انام　　نہ کہایا کبھی گرم ہرگز طعام
دو مسہل و قابض دو گرم و دو سرد　　نہ کہایا کبھی وہ شہنشاہ فرد
نہ کہایا اوسے ہرگز وہ شاہ دین　　نہ کچا نہ پکا سمجھ بالیقین
آہی ندے مجھکو کہانیکی حرص　　مجھے دے سدا اپنے پانیکی حرص
نہ کہایا کبھی دودہ وہ پاک ذات　　نہ کھٹے نہ انڈے نہ مچھلی کیساتھ
اچھے جسمین بدبو بھی مثل پیاز　　پودین مولی اور لہسن اے اہل ساز
نہ کہایا کبھی میز پہ بیٹھکر　　نہ تہا مگر نادرا سے باخبر
سب احوال ہین آگے قدیر قوی　　مجھے دے وہ سالار کی پیروی

## دربیان کیفیت آب و شربت آن سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

لے آتے تھے وہ سرورِ دین بدل
نہ پانی پہونچکا شہِ دین کام
بھی سب حال مین در سفر در حضر
کبھی شہد خالص کو پانی مین ڈال
بھگاتے اتھے بہر خیر الانام
اور آتا اتھا تیسرا روز جب
کوئی باندی کو وہ پلاتا اتھا
تھا دوسرا قدح چوب کا اے کڑی
دو بیٹھ پیالے تھے روپے کے اوس پر
یہ تبدیل کرنا ادب سے ہے دور
کہا یون بخاری کہ بصرے مین ہین
پیمبر کے صحابے سے اونو عطا

بہت دور سے آب شیرین پچھل
بھی پیتا اتھا اوسکو لے تین دم
وہ پیتا تھا پانی کتیین بیٹھکر
وہ شربت کو پیتا اتھا باکمال
کھجورانکو پانی منے وقت شام
نہ پیتا وہ شربت کو شاہِ عرب
دیا بہوتین پہ اوسکو سٹاتا اتھا
لگی تھی اوسے یک لوہیکی کڑی
تھا شر نیچے ابن مالک کے گھر
کہ تھی نہ کڑی شاہ دین کے حضور
پیا اوس پیالے مین پانی کتیین
مجھے عشق کا اوسکے شربت پلا

جو پانی کہ ہو سرد شیرین و صاف
نہ یکبارگی اوسکو پیتا اتھا
بہ ندرت برائے بیانِ جواز
کبھی ڈال پانی بشیرِ حلیب
وہ پیتا اتھا اوسکو وقتِ سحر
مبادا کہ وہ شربت اے خوش نصیب
پیالا تھا ایک شیشے کا صاف
بھی رنگ اوسکا مائل تھا زردی بہ
وہ چاہا لگاوے سونیکی کڑی
کہا ابن سیرین سب اہلِ کمال
بھی تھا یک قدح نزد شاہِ انام
ملاوے اوسے یون شکر من منے

تھا مرغوب سرور کنے بیخلاف
بھی حکم امت کو دیتا اتھا
پیا ہے کھڑا ہوکے وہ سرفراز
بھی کرتا اتھا نوش جان وہ حبیب
بھی شب کو بھی در وقت روز دگر
ہوا ہوویگا کیف سے تک قریب
وہ سالار دین پاس لے اختلاف
اتھا بھا دیا نبع کا یا دوہر
ابو طلحہ بولا اوسے اوسگھڑی
تبرک سے پیتے تھے آپ اوسمین ڈال
اتھا اسکا اے بھائی مربان نام
سرایت کرے اب اجون تن منے

## در بیان لباس مبارک آن سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

لباس اوس شہنشاہ کا آکھیان
اتھا اوڑھتا اکثر وہ دن رین
بھی پہنا ہے پیراہن وہ مستطاب
کیا اکتفا اکثر وہ راہبر
اتھی آستین اوسکی پہونچے تلک
کیا پا تجامہ کتئیں شہ خرید
اتھا چار گز اوسکی لنگی کا طول
تھی یک چادر اوسکی مرحل لقب

تھا اوسط نہ ازران بہت ناگران
بڑی چادر ایسی کہ ڈھانپے بدن
اتھا اوس کنے وہ احب الثیاب
بیک چادر و لنگ موٹے اوپر
دراز اوسکا دامن اتھا ساق لگ
بھی ہے بہ پیر نہین خلاف سعید
دو نیم گز عرض اوسکا تھا کر قبول
بجا وی کی شکلان تھی اسپو سب

نہ ہر گز وہ کپڑا یا مین وسعت کرے
اوڑھیا ہو یہ کیوقت وہ نامور
بھی پہنا ہے پنبہ کے کپڑونکو شاہ
بھی پہنا ہے وہ شاہ کہنہ لباس
درازی بھی تھی لنگ کی اوسکے یون
ہے قولِ صحیح یون کہ پہنا وہ نین
چھے گز اوسکی چادر کا تھا طول جان
وہ چادر بنی تھی بہ پشم سون

بقدرِ ضرورت اوپر من ہے
ٹپر مار چادر کو سر کے اوپر
بھی پہنا ہے کتان وہ دین پناہ
بھی پیوند تھا اسپو حق شناس
ہے لازم کرین سب کیا شاہ جون
حضور اوسکے پہنے بہت اوسکتین
سہ گز اوسکا تھا عرض بات مان
لبادہ بھی تھا صوف کا شاہ کون

کبھی تھی ایک چادر بہی نزد شاہ
وہی طول و عرض اوسکا تھا رکھا نگاہ

کبھی عیدین و جمعہ کی کرتا نماز
اوسے اوڑھ کر وہ شہ سرفراز

چادر اور لنگی کہ تھین ہر دو سخت
کہی ہین مرگئے شہ عرش و تخت

کہے جابر و ابن عازب کبھی عون
کہ تھے سب یہ یاران سالار کون

اتھا اسپو تب حلہ سرخ خط
نہ تھا چاند واللہ اوسکے نمط

تھا ایک جبہ خسروانی اوسے
کہ تھا چاک جیب اوسکا دیباج سے

وہ جبے مین پایا ہے سرور وفات
تھا وہ عائشہ پاس اسے نیک ذات

مریضان بہت اوسکے آتے تھے گھر
وہ جبے کو دہوتی تھی آخوش سر

خبر ہے کہ بھیجا کوئی نذر کر
اوسے ایک جبہ بوقت سفر

وہ جبے کو پہنا حبیب صمد
کہ کرتا نہ تھا کسکے ہدیہ کو رد

اوتھا دور اوسکا نکالا اوسے
کبھی یک شخص کو جلد بخشا اوسے

کبھی بندہتا اتھا ناف پر اوسکو کبھین
حدیثون مین یہ بات دیکھا ہون مین

اتھی گھنڈیان شہ کے جبے اوپر
لگاتا اتھا اوسکو وہ نامور

گریبان مین اوسکے ڈال اپنا ہات
مین مہر نبوت چھپا خوب ہات

کہے ہین اتھا سات گز اوسکا طول
کر اس بات کو جان و لے قبول

لپیٹا اتھا شاہ پگڑی کبھین
وہ کیونکر لپیٹا سو معلوم نین

کبھی اوسکو بندہتا اتھا ٹوپ پر
لڑایا نہیں وہ سرور نامور

حدیثون مین ثابت ہے یہ بات پھیر
کہ گردن پو لپیٹا تھا پگڑی کے پھیر

پڑہا خطبہ مکے کو جب فتح کر
تھی پگڑی سیاہ اوسکے تب سر اوپر

کبھی یک پگڑی تھی نزد شاہ انام
رکھا تھا وہ سرور سحاب اوسکا نام

نہ اونچی تھین وہ ٹوپیان سر بسر
و لے سب وہ چپیان اتھی سر اوپر

جماعات عرب کی آتی تھین جب
شہنشاہ اوڑھ اوسکو آتا تھا تب

روایت کیا اشعری یون بسوز
کہ لائی بہر عائشہ ایک روز

کبھی شہ کن تھی یک چادر و پیرہن
کہ دونون پہنے تھے بہ ملک یمن

ہمین دیکھے یک چاندنی رانکون
سمجھا اوس تجلی اول شہ کا مون

یہ حلے کے معنی کو کہتا ہون مین
کہ کہتے ہین لنگی و چادر کبھین

گریبان کے بھی رو برو العزیز
اتھا رقعہ دیبا کا کر یہ تمیز

لیئے بہان سے اپنے اسما اوسے
کئے آپنے جی مین جا گہہ اوسے

پلاتی وہ پانی کہتین جون دوا
تو سارے مریضا نکو ہوتی شفا

اتھا خوب اوسکا قماش اور رنگ
و لیکن آستین تھین بہت اوسکی تنگ

وضو کا کیا قصد جب شاہ دین
تو ہرگز چڑہی نین ہے وہ آستین

پہنا کوری لنگی کے تین شاہ نے
کہ ہوتا اتھا کہڑکہڑات اوس منے

دراز اوسکو رکھتا اتھا روبرو
چڑہاتا اتھا ٹک اوسکو پیچھے سے او

کبھی چھوڑ دیتا تھا اوسکے تئین
کہا ایک صحابی کہ یک وزین

تھی پگڑی وہ سرور کی آبا نیاز
نہ تھی بہت کوتاہ نا وہ دراز

نہ شکل اوسکی آتی کہین در نظر
و لیکن یون آیا ہے در یک خبر

کبھی صرف دستار بندہتا تھا شاہ
کبھی ٹوپی پو بندہتا اتھا گاہ گاہ

کبھی شملے کہتین چھوڑتا شاہ نے
مبارک دو نو اپنے شانیان منے

عربی مین تحنیک ہے اوسکا نام
ہے یون باندہنے مین حفاظت تمام

اتھا فتح کیوقت ٹوپ اوسکے سر
کہے ہین یہ تحقیق اہل خبر

کبھی تھی شاہ کو ایک ٹوپی سفید
دگر تین ٹوپیان تھین آبا امید

خبر مین یون آیا ہے حق شناس
کہ اور ایک کپڑا تھا شہ کے پاس

| | | | |
|---|---|---|---|
| | لگاتا تھا جب تیل وہ خوش سیر | اوسے ڈالتا آپنے سبیل اوپر | |

## دربیان آنچہ از لباس نزد آن خیر الناس صلی اللہ علیہ وسلم دوست تر بود

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتھا پیرہن شہ کو نے دوست تر | بھی کپڑے سفید اسے گرامی گہر | بھی کہتا تھا اکثر وہ کل کا امید | کرو لازم اپنے پو کپڑے سفید |
| ہے پاکیزہ و خوبتر وہ لباس | پہنو تم بشام و سحر وہ لباس | پہناؤ اوسے اپنے احیا کیتین | بھی تکفین کرو اوسمین مُردے کیتین |
| بھی پاکیزہ کپڑے اچھے دوست تر | نہ ہو میل کا اوسمین ذرہ اثر | نہ ہوتا تھا میلا کبھی وہ لباس | نہ جونکو گذارا اتھا اوسکے پاس |
| خبر ہے کہ فرماتے ہین مصطفےٰ | کرامت ہے مومن کے نزدِ خدا | ہے پاکیزہ رکھنا وہ اپنا لباس | بھی غفو کو راضی رہنا ہے پاس |
| خبر ہے کہ یک شخص کو وہ ہمام | دیکھا اوسکے کپڑے ہین میلے تمام | کہا تب کہ آیا نہ پایا ہے پو | کہ کپڑا پانے اپنے سے میل ہو |

## دربیان آداب آن ہادی الناس نزد پوشیدن لباس صلی اللہ علیہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی جب پہنتا تھا وہ کپڑا اپنا | تو نام اوسکا رکھتا قمیص یا ردا | بھی کرتا تھا اوسوقت وہ یہ دعا | احادیث ہین دیکھو یہ دعا |

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ کَسَوْتَنِیْہِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّۃٍ

جو کپڑا کہ پہنے لفظ کسوتنی کے بعد از بجائے ضمیر نام اوس کا لیوے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی پگڑی کے کھولے وہ یک یک پیچ | نہ جلدی وہ کرتا تھا اوسمین و دیر | کھڑے رہکے بندھتا تھا دستار کو | کہا بیٹھکر پہنو شلوار کو |
| بھی موزے کیتین بیٹھکر پہنا | یوہین اپنے نعلین لے مقتدا | سیدھے پاؤنکے بیچ پہنے اول | نکالے وہ ڈاوین ستی ہے نول |
| خبر ہے کہ وہ حق تعالیٰ کا دوست | بتا من کے تین بہت رکھتا تھا دوست | یعنے سیدھے جانب سے کرتا شروع | سبھی خوب کامان کو اے باخشوع |
| جو کامان کرنا ہو وہے جنمین شرف | اتھا واسطے اوسکے ڈاوان طرف | بھی فرمایا یون وہ امت کیتین | کہ لاوین بجا سنت کیتین |
| تصدق سے اوس خوب کے آ او دگر | مجھے ہے قناعت ضرورت او پر | مرے دلمین اوسکی محبت بٹھا | میرے جی سے دنیا کی خواہش اٹھا |

## دربیان خاتم آن سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| انگوٹھی بھی سرور کی روپے کی جان | انگوٹھی کم از مثقال یہ بات مان | نگینہ اتھا اوسکا روپے سے بھی | یہ باتان حدیثان مانے ہین سبھی |
| اتھا اوس نگینے کا نقش آمیان | محمد رسول اللہ سن یہ بیان | تھا اللہ یک سطر و دیگر رسول | محمد تھا سطر سوم کر قبول |
| لکھا نامہ سالار شاہان کو جب | کیا ختم اوس مہر سے اسپو تب | وہ خاتم تھی بعد اوسکے خلفا پاس | وہ کرتے اتھے مثل جان اوسکا پاس |
| بھی لکھتے تھے جب بادشاہونکو خط | تو مہر اوس سے کرتے اتھے خوش نمط | وہ خاتم تھی عثمان کنے چھے برس | خلافت کو اوسکے تھا [illegible] |

تھے ہر نعل کو دو شراک و زمام
ہے دکھی زبانین دوال اونکا نام
وہ رکھتا تھا ایک دوال اے میاں
انگوٹھے و سبابہ کے درمیان

بھی وسطی و بنصر کے بیچ اپسر
وہ سالار رکھتا دوالِ دگر
تھے نیچے اوپر عرض مین دو دوا
کہ بندھتا تھا اوس سے دوالِ طولا

لکھا ہے یہ سب فتح متعال مین
کہ ہے یہ کتاب اونکے احوال مین
اگر ٹوٹ جاتے کبھی وہ دوال
تو سیتا اوسے آپ وہ با جلال

لکھے ہین کتابون مین تحقیق سون
بہت شوق سے اوسکے تمثال کون
وہ نعلین اقدس کو لا در نظر
یہ تمثال اشرف کو رکھ چشم پر

تو رکھ اپنے پاس اوسکو لیل و نہار
ہین برکات اوسکے نہایت بکار
کہا شیخ ابو جعفر و پیر فرد
کہ عورت کو میری اٹھا سخت درد

تھی اس درد سے وہ قریب ہلاک
رکھا اسپہ وہین نقش نعلین پاک
کہا ایخدا صاحب نعل کے
برکت ستی اوسکو آرام دے

وہ فی الفور پائی شفا اوس گھڑی
برکت و نعلین کی ہے بڑی
کہا یون ابو القاسمِ حق شناس
جو رکھے اسے صدق سے اپنے پاس

وہ پائیگا دشمن سے اپنے امان
نہ ظالم اوسپہ کچھ کر سکے ظالمان
ہو چشم بد سے نت اسکو امان
نہ اس گھر مین ہو دخل شیطان کو جان

جو زن درد زہ سے پڑی ہاتئین
اور اوس شکل کو لیوے وہ ہاتھ مین
تو آسانی ہو اوسکو یکدم منے
جننے کی سہولت سے بیشک اوسے

کہا خواجہ بو نصر وہ پارسا
ہو جس پاس یہ صورتِ با صفا
تو ہووے گی عزت اوسے بیحساب
کبھی دیکھیگا وہ شاہ دین کو بخواب

اگر ہووے لشکر مین پاوے ظفر
اگر ہو بکشتی نہ دیکھے خطر
وسیلہ پکڑ صاحبِ نعل کا
جو حاجات اپنی منگیگا سدا

بر آوینگی وہ حاجتان اوسکی سب
کبھی ہوویگا دور اوس سے رنج و تعب
خواص اوسکے ہین بیحد و بیحساب
ہے خاص اوسکے احوال مین یک کتاب

قصائد مین تعریف ہین اوسکے بہت
رسائل مین توصیف ہین اوسکے بہت
عجب کیا بزرگیان وہ نعلین کی
کہ ہین صاحبِ قاب قوسین کی

ہین لکھا ہوا شوق دل سے یہان
وہ نقشِ مبارک کتبین آمیان
برکت سے اوس صاحبِ نعل کے
مجھے ایخدا جلد آرام دے

تو ہر غم سے یارب مجھے دے نجات
بحق محمد علیہ الصلوات



خورشید و قمر جفت ہین نعلین محمد　　سر تاج ہین کونین کی نعلین محمد



مشتاقو چلو دیکھ لو نعلین مبارک　　نقشہ ہے یہی نقشۂ نعلین محمد



جو چاہے جہان مین رہے محفوظ بلا سے　　لیجائے وہ گھر مین رکھے نعلین محمد

بدانکہ شیخ علامہ شیخ احمد مقری مغربی در کتاب فتح المتعال فی مدح النعال از اشکال نعلین میمنت اشتمال شش تمثال آوردہ و سبب تعداد امثلہ آنکہ نعال شریفہ متعدد بودند از انجملہ دو مثال نہایت صحت دارند خصوصًا مثال اول کہ اکثر علماء عظام بران اتفاق کردہ اند ہمچو قاضی ابوبکر ابن العربی استاد قاضی عیاض و امام مسند ابن عساکر و حافظ ابوالربیع کاعی و ابوعبد اللہ ابن الابار و ابن رشید فہری و ابن مرزوق تلمسانی و ابو اسحاق اندلسی و بدر الدین فارقی و مجتہد وقت سراج الدین بلقینی و شیخ الحدیث جلال الدین سیوطی و حافظ علامہ شمس الدین سخاوی و حافظ العصر ابو عمرو دیمی و غیرہم تعداد اسماء

ایشان از دفترے می باید

## دربیان کیفیت جلسہ مبارک آن سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

حدیثوں میں آیا ہے اے با فرح — کہ جلسہ وہ سرور کا تھا اسطرح
کہ مجلس میں جا کہیں اوسکو جان — تو وہاں بیٹھ جاتا تھا درمیان
کبھی احتبا کرکے وہ پاک ذات — بیٹھے مسجد و گھر میں یاران سنگات
کبھی احتبا اوسکا تھا ہاتھ سون — کبھی تھا چندر سون اس بات کون
یہ دیکھی زبان معنی احتبا — کہیں ہیں پچنگ مار کر بیٹھنا
کبھی باندھے کپڑا دو زانو اوپر — رہے بیٹھ وہ ہاتھ کو چھوڑ کر
کبھی تکیہ کرتا تھا دیوار پر — کبھی تھام پہ یا رکھ یہ خبر
کبھی ایک جانب وپر تکیے شاہ — کرے تکیہ کہنی پہ بھی گاہ گاہ
کبھی وہ امام ہلاک اور بشر — اٹھا ٹیکتا ہاتھ تکیہ اوپر
کبھی رکھ وہ یک پاؤن دوسرے اوپر — اٹھاتا ہو لیٹا ہے اے باخبر
تعجب میں جب شاہ آتا تھا — کف دست اپنا پھراتا تھا
یہ سب تنکے صدقے تجی اے کریم — مجھے رکھ اس آداب پہ مستقیم

## دربیان مزاح آن زبدہ اجسام و ارواح صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

ہنسی کرتا تھا وہ سرور دین مزاح — مزاح اوسکی تھی محض حق اور صلاح
انس کا تھا ایک برادر صغیر — اٹھا بوعمیر اوسکا نام اے خبیر
اوسے ایک دن سرور باکمال — کہا کیا ہوا تیری چڑیا کا حال
کہا ایک بڈھی سے شہ یہ سخن — نہ جاویگی جنت میں کوئی پیرزن
لگی رونے وہ یہ سنی بات جب — کہا اوسکو یوں کہ قرآن میں رب
کہا یوں کہ بڈھیا نکلیں کر جوان — کرونگا میں جنت کے اندر روان
سب اصحاب سرور کے اے باہنرور — ہنسی کرتے تھے طیبت اوسکے حضور
تبسم وہ طیبت پہ کرتا تھا شاہ — کہ تالیف کو اونکے رکھتا نگاہ
تصدق ہے یا رب اس اوضاع کے — مرا قبض کر دور اور بسط دے

## دربیان فراش مبارک آن سرور سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

بچھانا وہ سرور کا اے باشعور — اٹھا یہ تا ال بقدر ضرور
کہی عائشہ یوں کہ سرور کا فرش — کہ سوتا تھا جسپہ وہ شاہ عرش

اٹھا پوست کا اور اوسکے بھیتر
بچھانیکو سرور کے وہ دیکھکر
کہا کیا ہے یہ مین کری عرض تب
کہا شاہ اے عائشہ کر نہ دیر
روانہ کریگا مرے ساتھ رب
بچھائی تھی مین اوسکو دو تاہ کر
کہا صبح کون مجھسے اسبات کون
کہا پھر اوسے حال اول پولا
عمرؓ ابن خطاب اے نامور
عمرؓ دیکھ بولا کہ اے شاہ کاش
مرا اور دنیا کا نہین ہے مثل
روانہ ہوا اوسکے بعد اوسکو چھوڑ
اٹھا شاہ تب ایسے حجرے بھیتر
مین رونے لگا تب کہا شہ مجھے
ہے کسریٰ و قیصر کو فرش حریر
کہا رونکو انکو دنیا ہے یہان
کہی عائشہؓ یون سن اب بات تون
بچھائی تھی اوسپر گلیم سیاہ
بیٹھا اوٹھکو جب آئے سرور کنے
تجھے یہ پلنگ اور ایسی گلیم
کہا شاہ وہ فرش ہے نار مین

تھا خرمیکا نارا تو سن یہ خبر
یہ بھیجی ایک نہالی انھین جلد تر
فلانی مرے پاس آئی تھی اب
یہ توشک کہتین اوس کنے بھیج پھیر
مجھے فقر سے کام ہے روز و شب
وہ سالار سوتا اٹھا اوس پر
بچھائی اتھی کیا بدل رات کون
مرے واسطے مثل سابق بچھاؤ
شہنشاہ کے آیا تھا یکروز گھر
تو لیتا ایس واسطے یک فراش
مگر جون وہ راکب کہ گھر سے نکل
تو اے بھائی اسبات سے منہ موڑ
کہ مانند حمام تھا گرم تر
رولاتی ہے عبد اللہ کیا شے تجھے
تو سوتا ہے اسطرح بر ابن حصیر
ہے عقبیٰ ہمارے لئے جاودان
کہ یک چارپائی بھی تھی شاہ کون
بھری تھی بھی بردیکا اوسین گیاہ
وہ دیکھے کہ اس شہ کے پہلو منے
بہت دیتی ہو وینگی رنج اے کریم
مرا فرش جنت کے گلزار مین

بھی یون عائشہؓ سے ہے دوسری خبر
بھرائی تھی صوف نرم اس منے
بچھانا ترا دیکھکر وہ سندر
قسم ہے خدا کی اگر چاہو نہین
کہی حفصہ وہ مادر مومنان
بچھائی اوسے چارتہہ اک رات
کہی مین یہی فرش اے دین پناہ
کہ نرمی وہ بستر کی اے بانیاز
وہ مختار لیٹا تھا بر حصیر
کہا مجھکو دنیا سے نسبت ہے کیا
چلا دھوپ مین پھر ہو ماندہ ہرا
بھی یون ابن مسعود سے ہے خبر
اور اوسوقت لیٹا تھا حاصر اوپر
کیا عرض مین آکر رسول خدا
اوٹھا ہے وہ حاصر کا نقش و اثر
بھی تکیہ تھا سر کو یک پوست کا
بنی اوسکو یکپاٹ کو بانٹ کر
شہنشاہ سوتا تھا اوس اوپر
نمایان تھی کثرت سے نقش بان
ہے کسریٰ و قیصر کو سونیکے تخت
روایات ایسی بہت آئی ہین

کہ آئی یک انصاریہ میرے گھر
شہنشاہ جب آئے میرے گھر منے
دیے بھیج یہ توشک آے نامور
تو سونے رو دیکے پہاڑان کہتین
کہ یک فرش تھا ٹاٹ کا شاہ کیا
سویا اوسپہ وہ سرور پاک ذات
مگر یہ کہ اوسکو کری چار تاہ
مجھے شب کو رکھتی تھی باز از نماز
نشان اوسکا پہلو پر تھا کیثر
مجھے اسطرف میل و الفت ہے کیا
وہ ٹک جھاڑ کے سایہ مین آ کھڑا
کہ یکدن مین آیا شہنشہ کے گھر
اٹھا اوسکے پہلو پہ اوسکا اثر
اچھو تجھپہ ماں باپ میرے فدا
ترے نرم پہلو مبارک اوپر
اٹھا اونہین خرمیکا نارا بھرا
عرب مین ہے نام اوسکا ردی گھر
کہ آیا ابو بکرؓ مل با عمرؓ
کہے تب کہ اے خسرو انس و جان
بھی ریشم کے ہین انکو فرش اور رخت
کتابا نہین اہل خبر لاتے ہین

خبر ہے کہ وہ خازن گنج غیب
رکھا نہیں کبھی کوئی بچھانے کو عیب

بچھاتے اگر واسطے اوسکے فرش
تو سوتا او پر اوسکے وہ شاہ عرش

وگرنہ تو سوتا تھا بر زمین
فدا خاک پا اوسکے چرخ برین

بھی اوڑھا ہے وہ سر زمین لحاف
نہیں اس سخن میں ذرا اختلاف

تصدق اس خو کے اے ذوالعطا
مجھے فرش کر رہ میں اوسکے سدا

## دربیان حجرات مبارک نہ گانہ آن سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

میں کرتا ہوں اب دو سکے گھر کا بیان
سنو جیو سے اوسکو اے دوستان

کیا شاہ ہجرت مدینے کو جب
تھیں سودہ و صدیقہ اوس پاس تب

یہ دو نو بدل وہ شہ نامور
بنایا ہے مسجد کے بعد از دو گھر

پیچھے چار شہ وہ رفیق گزین
کیا نذر اوس شہ کے اپنی زمین

بنایا ہے باقی گھر ان اوسمین تب
اتھے بیگمان نو وہ حجرات سب

تھی دیوار اکثر کی از گل تمام
تھی دیوار بعضو نکی از خشت خام

پتے خرمے کے اونکے تھے سقف پر
بھی باندھے اتھے اسپوٹاٹ آکر

بلندی تھی ہر گھر کی آئیکذات
بقدر یک قامت و ایک ہات

پھر اون گھر انکے اتھا ایک در
اتھا پردہ یک ٹاٹ کا اوس پر

ولید او کہ مروان کا تھا پوترا
ضلالت میں فرعون تھا وہ بڑا

ریاست میں اپنے وہ با شر و شور
کیا اونکو مسجد میں داخل بزور

وہ بدبخت حجریانکو توڑا ہے جب
اوٹھا شور محشر مدینے میں تب

لگے رونے اہل حرم زار زار
تھا ہر گھر میں ماتم کا شور و پکار

کہا یون حسنؓ وہ جو بصری اتھا
کہ کاش اوسے یہ حجریانکو نا توڑتا

کہ تا دیکھتے اوسکے تئین خاص و عام
کیا اوسمین کیون زندگی وہ تمام

بھی حجریانکے نزدیک زہراؓ کا گھر
حسنؓ بن حسنؓ پاس تھا اے پسر

وہ رہتا اتھا اوسمین با زیب و زین
لے بی بی کو ساتھ اپنے بنت حسینؓ

وہ گھر اونسے بھی چھین وہ بیچیا
پیچھے اوسکو مسجد میں داخل کیا

الٰہی ہمیشہ بہ شام و سحر
مرے دلکو کر شوق کا اوسکے گھر

سدا رکھ مجھے دلکی تعمیر میں
پھنسا مت مجھے گل کی زنجیر میں

## دربیان منام حضرت خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام

نہ سوتا تھا بہت وہ سراج الانام
نہ کرتا تھا ترک اوسکو بالکل تمام

کرے میل جسوقت شہ خواب کا
وضو کرکے پہنے وہ کپڑے جدا

بھی سرمہ لگاتا تھا سالا رتب
میں کہتا ہوں سن اوسکی تفصیل اب

اول سیدھی آنکھی میں تین بیر
یونہیں ڈاوین میں اور کہا سبکو پھیر

کرو سرمہ لازم تم اپنے اوپر
کہ دیتا ہے سرمہ جلائے بصر

اول شب میں سوکر وہ خیر البشر
اٹھا جاگتا دو پہر تا سحر

وہ کرتا اتھا ذکر حق جیو بھک
پچھانے او پر نیند آئے تلک

ہو خالی شکم از طعام و شراب
وہ کرتا اتھا راست پہلو پو خواب

رہے دلکے تئین جانب چپ مستقر
معلق وہ رہتا ہے یون سوتے

نہیں خوب آتی ہے خواب اسلئے
حکیمان اسی واسطے کہہ گئے

کہ سونا بھلا جانب چپ اوپر
کہ آتی ہے نیند اسطرح خوبتر

بھی رکھتا تھا سوتے وقت وہ نول
سیدھے ہاتھ کو سیدھے رخسار تل

کبھی سوتا تھا وہ سرورِ نامور / زمین پر کبھی اور کبھی فرش پر
کبھی کرتا تھا اوسوقت وہ کئی دعا / مین یہان حاشیہ پر اوسے کچھ لکھا
پہ پیچھے اوسکے کرتا تھا تحفو نیوم / پھر آتا تھا اونکو سر تا قدم
کبھی ہوتا تھا جب نیند مین مشتغل / تو بیدار رہتا تھا اوسکا دل
اوترتا تھا گر رات کو در سفر / تو سوتا تھا جانبِ راست پر
کفِ دست پر اپنا رکھتا تھا سر / کرے تا جلن وہ نمازِ سحر
ہے سونا اوتانے ہو کر وہ جان / اور اوندھے ہو کر وہ تر اسکو مان
کہا مار پاؤں اوسکو اوٹھ بیٹھ اب / کہ اس نیند مین دوزخیکا ہے دأب
بہ بیداری و خواب آذو العطا

کبھی توشک پوچھڑ کی اور کھاٹ پر / کبھی بر حصیر اور کبھی ٹاٹ پر
کبھی پڑھتا تھا قل ہو اللہ احد / کبھی پڑھتا تھا وہ قل اعوذ وہ سند
کبھی گھورتا تھا وہ ٹک نیند مین / اگرچہ دل اوسکا تھا وہ بدین
نہ ٹلتا تھا سونے سے اوسکے وضو / اسیواسطے بوجہ اسے نیک خو
اوترتا اگر صبح کے وہ قریب / تو کہنیا ٹکے مین ٹیک کر وہ حبیب
کبھی کرتا تھا قیلولہ وہ دین پناہ / بہت کم رکھا اسیا تکو وہ نگاہ
خبر ہے کہ گذر یا وہ یک مرد پر / کہ سوتا ہے اوندھا وہ مسجد بھر
کیا منع بھی سبکو وہ جگ پتی / معًا کھانا کھا نیکے سونے ستی
چلن پر مجھے اوسکے رکھ تو سدا

## در بیان عادات سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ تعلق بہ بیت الخلا دارد

وہ جب پائخانہ کو جاتا تھا / تو رکھتا تھا اوان قدم ابتدا
نکل اوسکی غایط کو جاتی زمین / تھی خوشبو ہے وہان ہمکاتی زمین
کہا یک صحابی کہ مین در طریق / اتھا اک سفر مین نبی کا رفیق
گیا جا کے جب اپنی حاجت قضا / شتابی سے مین دیکھنے وہان گیا
و لیے بول پاک اوسکا دیکھے بہوت / دے اسکے پینے سے تی دلکو جوت
کیا تھا وہ لوٹے مین یکرات بول / کہا ام ایمن کو صبحی یہ قول
قسم ہے خدا کی اتھی مجھکو پیاس / پتی مین وہ سب بول کو بے ہراس
کبھی دوسری تھی برکہ لگکر ایک زن / پتی بولکو اوسکی وہ خوش لچھن
کبھی یک شخص نے کیے پیا بول کو ان / اتھی مکتی خوشبو باس اس شخص سون
ولے بول کرتا تھا جب خاک پر / تو ہرگز نہ دستا تھا اوسکا اثر
دگر اوسکی عادات کا ٹک بیان / بلا شبہ اوسکو عبادات جان

جب آتا تھا بیت الخلا سے بہر / تو رکھتا تھا سیدھا قدم پیشتر
وہ غایط کو دیکھا نہین کوئی بشر / ہے ثابت احادیث سے یہ خبر
مین یک وقت دیکھا کہ شاہِ نول / گیا ایک جاگہ مین غایط بدل
نہ غایط کو ہرگز وہان تھا نشان / اتھا بوئے خوش سے بھرا وہ مکان
تلے چارپائی کے اوس شاہ کن / رہتا ایک لوٹا دھرا ہر رین
لیجا سٹ جو کچھ ہے سو لوٹے بیچ تھا / کہی وہ کہ اے سرورِ بحر و بر
ہنسا اور کہا وہ شہنشاہ فرد / نہ ہرگز کریگا تیرا پیٹ درد
کہا شہ نہ ہوویگی تو دردمند / کبھی اوسکو پہنچا نہین کچھ گزند
کبھی خوش باس تھی اوسکے اولاد مین / یہ باتان ہین ثابت احادیث مین
سہے وہ غایط و بول پاک و طہور / کہے یہ سخن عالمان بے قصور
کیا ہون بشوقِ دل اے باصفا / شمایل اور اخلاق مین جا بجا

تصدقے یارب اوس عادات کے ‖ عمل کی مجھے اوسپو توفیق دے
مجھے محو کر اوسکے آداب مین ‖ رکھہ اوس پاس بیداری و خواب مین

## در بیان خاتمہ کتاب سراسر ثواب و مناجات بدرگاہ مجیب الدعوات جل شانہ

ہین اخلاق و آداب شہ کے اپار ‖ کرے کوئی کیونکر انھونکا شمار
لکھین کئی زبان گر کرے نیکنام ‖ وہ اخلاق و آداب ناہوین تمام
عدد اونکا کرنا ہے طاقت سے بہار ‖ ہین اسواسطے یہان کیا اختصار
یہ نسخے کا آسان کیا ہون بیان ‖ کرتا اوسکو سمجھین سگل آدمیان
نہ وقت ہے کچھہ اسکی بیتان منے ‖ نہ فہم اوسکا دشوار ہے کس کنے
یہ نسخہ کہ اس فن مین نادر ہوا ‖ نبی کے تصدقے آخر ہوا
ہے شکر و سپاس اوسکو ہر صبح و شام ‖ کہ بخشا یہ نسخے کینتین انتظام
کیا اسکے بیتونکا جب مین عدد ‖ ہوئین یکہزار و پچاس و دو صد
ہزار اور یکسو پو ہشتاد و پنج ‖ تھے ہجرت کے برسان ہوا تب یہ گنج
پڑھیگا جو کوئی اوسکو پہر خدا ‖ کرے مجھہ بچارے کے حق مین دعا
محمد کے صدقے سے اے ذوالجلال ‖ دے باقر کو ہر وقت اسکا خیال
دل اوسکا دو عالم سے آزاد کر ‖ اوسے یاد سے اوسکے نت شاد کر
نبی کی محبت کا دے راج اوسے ‖ نکر کسکا دنیا مین محتاج اوسے
دل اوسکا ہے اس فکر مین چور چور ‖ نکال اوسکو اس غم ستی اے شکور
شفا اور قوت دے اوسکو بہ تن ‖ مسرت سے بہر پور رکھہ اوسکا من
نکر کسکے احسانمین اوسکو بند ‖ سدا رکھہ اوسے سب منے سربلند
الہی طفیل محمد نبی ‖ نکر کسکا محتاج مجھکو کبھی
بحق نبی فاطمہ اے خدا ‖ مرا قوت ہو واسطے کر عطا
الہی بحق صحاب رسول ‖ کرم سے مری یہ دعا کر قبول
بحق امامان اثنا عشر ‖ لجامت مجھے کین تو محتاج کر
بحق شہ اولیا محی دین ‖ بحق ہمہ اہل کشف و یقین
دے اپنے خزانے سے مجھکو زکوٰۃ ‖ نکو لکھہ مری کسکے اوپر برات
ملی کیا ہے تیرے خزانے بہتر ‖ کہ مجھکو پھراتا ہے لوگانکے گھر
خزانے زمین اور اسمان کے ‖ تیرے ہتھہ ہین اے مدعا جان کے
کہا تو مین بندے ستی ہون قریب ‖ دعا گر کیا تو ہون اسکا مجیب
مین دن رین کرتا ہون یارب دعا ‖ ولیکن نہ دستا ہے کین مدعا
اگرچہ گنہ پرگنہ مین کیا ‖ ولے لطف و احسان تیرا کان گیا
تیری بحر رحمت کو نت جوش ہے ‖ ولے ہمپو غفلت کا سرپوش ہے
خدایا تو کر بر طرف سب بلا ‖ دیا تیری رحمت سے پردہ اوٹھا
اچھے تا کئے مجھپو یہ پیچ و تاب ‖ اچھون کب تلک یون میں رنج و عذاب
اگر تن اگر دل اگر جان ہے ‖ وہ ہر یک ستی مجھہ پو طوفان ہے
جدہر دیکھتا ہون ہین حیرت دسے ‖ بجز تیرے یہ حال بولون کسے
الہی لطف و رحمت ستی الغفور ‖ پریشانیان سب مری کر تو دور
الہی بحق نبی الہدا ‖ مجھے عافیت بیچ رکھہ تو سدا
مرا خاتمہ کر تو ایمان پر ‖ بحق محمد سراج البشر




بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد اور ثنائے بے عدد
جسکا ہر مخلوق ہے سر عظیم
حکم جسکا سن عدم موجود ہوئے
جسکے ہین وصفا مین حیران انبیا

ہے سزاوار خداوند صمد
کیا کرے کوئی وصف وسکا سلیم
نام جسکا سن جبل نابود ہوئے
تا ہم سے کیونکر ہوسکے وسکی ثنا

عرش و کرسی سات وہرت و سماگم
جسکی دریائے ثنا ہے بے کنار
وصفا وسکی ذات کا کوئی کیا کرے
وصف وسکا نا کرے کوئی اس ثنا

علم مین جسکے ہے یکذرے سے کم
کیون کرے وہان پس قلم کا خسگذار
انبیا یہان عاجزی سے سر دہرے
جب کہا احمد کہ لا احصے ثنا

## در نعت سید عالم و سرور بنی آدم صلے اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

جون خدا کی حمد مین حیران ہے عقل
وحدت مطلق کے گنبد کا آفتاب
اس سے عالم پایا جب حق کا سراغ

یون نبی کی نعت مین نادان ہے عقل
خلق جسکے نور کا ہے ایک تاب
حق کہا اسواسطے اوسکو چراغ
اوسکے اہل بیت اور یاران اوپر

احمد مرسل شہنشاہ رسل
جب خلایق کو ہوا اوس سے ظہور
حق سے ہر دم سو درود و سو سلام
اوسکے جتنے اولیا ہین سر بسر

سرور عالم امام جزو کل
اس سبب سے حق رکھا نام اوسکا نور
نت اچھو تربت پہ اوسکی صبح و شام

## در منقبت سید مقربان و سند محبوبان حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ وارضاہ

خاصۂ لب سند شہ لولاک پر
جسکے در کا جھاڑنا ہے صبح و شام
جان گیا ہے احمد مرسل کا نام

ولولہ جسکا ہے نہ افلاک پر
جانتے ہین سروران عالی مقام
وہان گیا ہے نام اوسکا والسلام
حق سے رضوان اور تحیت صبح و شام

ہر ولی کے سر پہ مین جسکے چرن
جسکو سارے اصفیا پر راج ہے
محی الدین سلطان عالم شیخ کل
اوسکے اور اوسکے مریدان پر تمام

حکم مین جسکے ہین یہ سب بہون
خاک جسکی اولیا کی تاج ہے
مظہر اوصاف سلطان رسل

## در مدح شیخی و قدوسی حضرت سید ابوالحسن قادری قدس سرہ

خاص شیخ دین و دنیا ابوالحسن
گرچہ تہا اوسکو مقام بایزید

جسکے تہے ہر بات مین سو من لگن
مارتا تہا نعرۂ ہل من مزید

معرفت مین تہا وہ بحر بیکنار
مقتدا ہے وہ امر عرفان مین

ہر سخن اوسکا تہا در شاہوار
آشنا مجھکو کیا ہے گیان سین

خلد مین نت جیو اوسکا شاد ابد
ذکر سے اوسکے جہان آباد اچھو

## در بیان شرف ذکر حضرت رسالت مرتبت صلی اللہ علیہ وسلم و سبب تالیف این کتاب

بہترین ذکر و طاعت اے پسر
ہے نبی کا ذکر ہر شام و سحر

ذکر اوسکا عین ذکر حق ہے جان
طاعت اوسکی طاعت حق ہے پچھان

علوی و سفلی ہے اوسکے ذکر مین
جزوی و کلی ہے اوسکے ذکر مین

انبیا کو ورد تھا اوسکا یاد
ذکر سے پاتے تھے اوسکے سو کشاد

دیکھکر اوسکے مقامان کو رسل
کرتے تھے درخواست از خلاق کل

کر تو ہمکو اے خدائے مہربان
امت پیغمبر آخر زمان

ہمکو ہے امت نبی کی لیئی ہوس
یہ شرف ہمکو دو نو عالم مین ہے بس

اے مسلمانان کرو شکر خدا
کہ کیا وہ ہمکو دولت یہ عطا

روز و شب منگتے تھے جو چیز انبیا
فضل سے اپنے خدا تمکو دیا

دین و دنیا مین ہوئے تم سرفراز
کیا کہون اس نعمت عظمی کا راز

امت احمد ہو پھر جیتے ہو کیا
انبیا کے رشک ہو کہتے ہو کیا

روز و شب اپنے نبی سے لاؤ لو
اس برابر کونسی طاعت ہے کہو

جو تھے احوال اوس شہ کے تمام
یاد کر کر اونکو ہو تم شادکام

تھے کمالان شاہ کے کتنی نہایت پر
یاد اونکا ہے ضرور اے خوش سیر

مین عقاید مین کیا ہون اے سجان
اوسکے احکام رسالت کا بیان

اور مین دیباچہ مین بولا حال نور
مین کہا ہون اندر بشارت کا ظہور

اور کہا مولود مین موہن کے بیچ
اور باقی ذکر جگ سو ہن کے بیچ

اور کہا آرام دل مین آ بیان
اوسکی شکل و خلق و عادت کا بیان

بولتا ہون فضل سے حق کے تا
جو خصایص اوسکو بخشا تھا خدا

نین دیا اوسکو کسی مرسل کتین
خاص تھے اوس سرور ان کل کتین

قسم اول جو اتھی فرض اوس شہ پر
نین اتھی امت کو شرکت اس منجھ

قسم ثانی جو اتھی شہ پر حرام
اور اتھی امت پہ جائز اے ہمام

قسم ثالث جو اتھی اسپر حلال
اور تھی امت پر حرام اے نیک خصال

قسم چوتھی مین فضایل ہے تو جان
کر دیا ہے حق اوسے [illegible]

بعضے اوسمین خاص تھین اوس شاہ پر
شرکت ہے امت کو بعضیان کے بیچ

کوئی خصایص آج لگ نین ہین بیان
نظم مین اوسکے زبان کھولیا نہین

ہے عربی مین خصایص کا بیان
فارسی مین بھی ہے اے روشن روان

عورتان او امیان سب سے فنا
نین ہے انکو زبان سے آشنا

اس سبب دکھنی کیا یہ نظم مین
فائدہ تا اوسکا پہونچے سب کتین

اس رسالے کا بیان اے خوش سیر
ہے نمودج سے کہ ہے بس معتبر

راحت جان اس رسالے کا ہے نام
اہل دل کو اوس سے راحت ہے تمام

اے خداوند کریم کارساز
لطف سے اپنے تو باقر کو نواز

دمبدم اوسکو تو اپنے ساتھ رکھ
دلمین اوسکے اپنا عشق ذات رکھ

مصطفی کی پیروی دے اوسکتین
عشق کا جذبہ قوی دے اوسکتین

ظاہر و باطن کو اوسکے کر فنا
مصطفی کے عشق مین اے ذو العطا

رکھ اوسے با صحت و قوت سدا
رکھ اوسے با عزت و حرمت سدا

مت لیجا اوسکو کسی کے در اوپر
مت کسی کا اوسکو تو محتاج کر

روز و شب لیتا ہے جو دلمین ترا راز
کر نہ جاؤن کسکے گھر اے کارساز

روز و شب اس فکر مین گلتا ہے دل　　روز و شب اس غم سے تلملاتا ہے دل
اے خداوند زمین و آسمان　　حکم مین تیرے ہے پیدا و نہان

لطف سے اپنے مجھے مت کین لجا　　روز و شب منگتا ہون تجھسے یہ دعا
یا الٰہی از طفیل مصطفیٰ　　کرم سے اپنے یہ حاجت روا

گوشۂ خلوت مین کر جا گا مرا　　تا رہون مین روز و شب شاغل ترا
خاتمہ آخر مرا ایمان پو کر　　از طفیل مصطفیٰ خیر البشر

اب خصایص مین شروع کرتا ہون بیان　　شوق دل سے سن اسے اے مہربان

### دربیان خصایص کہ بر آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرض بودند

فرض تھی شہ پر نماز چاشت جان　　بھی تہجد فرض تھی یہ بات مان
تھی نماز وتر بھی فرض اوس پہ پر　　فجر کی سنت بھی اے نیکو سیر

بھی اتھی مسواک اس ہادی پہ فرض　　جون اتھی قربانی اوس سرور پہ فرض
ثابتی بھی جنگ مین اے باصفا　　گرچہ ہووین کافران بے انتہا

مشورت کرنا اپس یاران سنگات　　فرض تھا بھی شاہ پر اے نیک ذات
کوئی گر مرتا ادا نا کر کے قرض　　تھا ادا دینا اوسکا شہ پو فرض

گر شروع کرتا تھا نفل وہ نیکنام　　فرض تھا اوسپر اوسے کرنا تمام

### دربیان چیزہائیکہ بر آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حرام بودند و بر امت حلال

مال کفارہ کا تھا شہ پر حرام　　لو کچھ صدقہ اور زکوٰۃ اے نیکنام
ہین یہ تینون چیز اوسکے آل پہ　　بھی حرام و ناروا اے خوش سیر

جس سے بد بو آوے جیسے مثل پیاز　　اور موالی اوس ہن اے اہل راز
شاہ پہ کھانا تھا اوسکا حرام　　سب کتابون مین لکھے ہین یہ کلام

شعر اور لکھنا نہ تھا اوسکو روا　　سب کتابان بیچ ہے یہ مدعا
واسطے لڑنیکے جب بندھتا تھا سلاح　　کھولنا نین تھا او بیجنگ جواز

بھی نظر دنیا کی راحت کیطرف　　تھی حرام اوس شاہ پر اے باشرف
تھا حرام آ قابل فہم و خطاب　　شاہ پر کرنا زن اہل کتاب

اسپہ تھا تریاق کا کھانا حرام　　باندھنا تعویذ کا بھی اسے ہمام
ہدیہ کافر کو بھی کرنا قبول　　استعانت اوس سے بھی آیا حصول

ہو غنیمت مین کوئی خائن اگر　　اور جو ہووے قاتل النفس اے پسر
اور جو رکھتا ہو بدی مین اہتمام　　زشت کہتے ہین اوسے سب خاص و عام

اور ہو جسپہ قرض اے اہل نیاز　　تھی حرام اوسکو یہ چارونپر نماز
جب ہوئی اوس شہ کو وسعت آخیر　　ہو گیا منسوخ یہ حکم اخیر

آپ ادا کرتا تھا قرض وہ سرفراز　　اور پڑھے اوسکے جنازے پر نماز

### دربیان چیزہائیکہ بر آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مباح بودند و بر امت حرام

بیٹھنا مسجد کے اندر اے سجا　　در جنابت شہ کو جائز تھا بچھا
اوسکا نین ٹوٹتا تھا سوتے سے وضو　　زن کے چھونے سے بھی اے پاکیزہ خو

چار عورت پر زیادہ بھی نکاح　　تھا بلا شک اوس شہنشا کو مباح
تھا بلا شاہد نکاح اوسکا جواز　　بھی بلا مہر آ رفیق دل نواز

فاروق د تریاک گوینده منتخب

بھی اتھا جائز اوسے آغوش لھجن
دیکھنا عورات نامحرم کو جھن

بھی اتھا جائز اوسے صوم وصال
اور روا تھا اوسکو جنگین قتال

بھی بیان عورتان ترک قسم
لیکن جو کرتا تھا قسمت از کرم

غیر کی دختر کو کر دینا نکاح
تھا ولی ہوتے وہ سرور کو مباح

بخشنا جاگیر و دینا مال کا
فیئے اول تھا سرور کو روا

واسطے اوسکے کہ رب العالمین
ملک مین اوسکے دیا ہے سب زمین

اور سہمین دیتا تھا بانٹ وہ بیگمان
جنت الماوا مین باغان اور گھران

## دربیان خصایص آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم از فضایل و کرامات

حق اوسے پیدا کیا سب سے اول
اور دو عالم کو کیا اوسکے بدل

عہد الست بربکم کا سے قول
اوس شہنشہ سے لیا سب کے اول

نام اوسکا حق اپسکے نام سات
عرش و کرسی پر لکھا ہے بیکذات

بھی لکھا ساتون گگن پر اوسکا نام
خلد مین ہے نام اوسکا ہر مقام

عہد سب پیغمبر انسے حق لیا
کہ جب آوے گا جہان مین مصطفی

تم سب اوس سلطان پر ایمان لاؤ
جان و دل سے اوس اوپر بلہار جاؤ

دلسے اوسکی دوستداری مین اچھو
روز و شب نت اوسکی یاری مین اچھو

جب کتابان کو کیا ہے حق نزول
اونین بولا ہے سگل ذکر رسول

جب ہوا پیدا وہ شاہ کاف و نون
ہو گئے دنیا کے بت سارے نگون

شاہ جب پیدا ہوا تھا پاک و صاف
بھی اتھا مختون اور مقطوع ناف

بھی کیا تب سجدہ حق کو شاہ دین
بھی اوٹھایا تھا وہ انگشت ہمین

اوسکا گہوارہ ہلاتے تھے ملک
بات کرتا اوس سے نت ماہ فلک

جان اشارت اوسکو کرتا تھا وہ شاہ
اوسطرف جاتا اتھا فی الحال ماہ

جب ہوا پیدا وہ سرور خلق مین
دور ہوکے شیطان سب اسمان سین

ورنہ وہ اسمان اوپر جاتے اتھے
وہان کی باتان کو چراتے اتھے

کاہنان کو بولتے تھے آکے سب
خلق مین اسباتکا غوغا تھا تب

جب ہوا پیدا جہان مین شاہ دین
رہ گئے جانیسے وہانکے سب لعین

اور گری کسری کی محاڑی آسمان
اوسکی ساوی کے ندی در زمان

آگ گبران کی ہوئی اوسوقت جل
جیو گبران کا گیا اوس غم سے جل

عمر اوس سرور کی ہوئی جب چار سال
دو فرشتے آئے تب اچانک اوچال

سینہ پاک اوس شہ عالم کا چیر
دل نکالا اوسکا ہتھ مین آگھنیر

نقطہ کالا جو تھا اوس دل بھتر
کاڑہ کر اوسکو دیا سٹ بھوین اوپر

چشمہ جنت ستی لا صاف نیر
اوس دل روشنکو دہوئے آگھنیر

پھر رکھے اوس دل کیتین سینے بھتر
ہو گیا جون تھا اول پھر خوب تر

ابر شہ کو سایہ کرتا تھا بسر
سایہ نین پڑتا تھا اوسکا بھوین اوپر

پاؤن سے سر لگ اتھا وہ نور پاک
نور کا سایہ پڑے کیونکر بخاک

بیٹھتی نین تھی مکھی شہ کے اوپر
ناتا تھا اوس تن پو مچھر کا گذر

بھی نہ تھے بغلا مین وہ سرور کو بال
ناسیاہی اونین تھی اچاک او جال

بھی نہ تھی کچھ بوئیکا خوش اوس منے
بوئے مشک آتی تھی اوس سب کنے

دیکھتا تھا انکو وہ خوش سیر
دیکھتا تھا جون اوجالیکے بھتر

دیکھتا تھا روبرو سے شاہ جون
دیکھتا تھا پیٹھ کے پیچھے سے وون

شاہ کا آواز جان جاتا اتھا
کسکا نین جاتا اتھا آواز اتنا

بھی جو کچھ آواز سنتے شہ کے کان
کان مین کسکے نہ آتا ہے سبحان

نین دیا ہرگز جمائی بھی بہنچ
احتلام اوسکو ہوا نین بھی کبھی

بھی لعاب اوس شاہ کا کرتا اتھا
کھارے پانیکو میٹھا نبات سا

مشک اذفر سے تھی خوشبو مین زیاد
بوے اوس سرور کی ہے روشن نہاد

تھے فرشتے اوس شہ عالم کے سات
پیٹھ پہ چلتے تھے اوسکے دیس رات

بھی دیا حق اوسکو قرآن کریم
جسکا ہر ہر حرف ہے معجز عظیم

بھی رکھا تحریف سے اسکون جتن
آپ ہوا اسکا نگہبان فن والمنن

تا کرین تغییر و باطل وسکیتین
بل کرین دنیا سے زایل وسکیتین

ذکر سے قرآن کے عالم پور اچھو
نت دل اونکا حب سے چکنا چور اچھو

حق دیا اونکو سخن مین اختصار
کر اچھے لفظ ایک معنے بیشمار

قسم اول وحی تھی سو خواب راست
جون دیکھا ہوتا تھا بے نقصان و کاست

پھر کبھی لاتا اتھا وحی آے جبرئیل
آدمی کی لیکے صورت جبرئیل

بور شد اوسکی شہ پوچھی دشوار بہوت
دل اوپر ہوتا تھا اسکے بار بہوت

زید بن ثابت کہا سرور اوپر
اسطرح کی وحی آئی تھی اگر

بھی کہا اوی نے اوس سرور کی ران
ران پر میرا تھی اسے اہل گیان

بوجھ میری ران پر بے حد ہوا
زور سے پاؤنکا بالکل گیا

وحی بھی لاتا تھا شہ پر کے جلیل
صورت اصلی سے اپنے جبرئیل

بھی کیا حق وحی اوسے بے جبرئیل
آسمان اور بھوین دو پر بقال و قیل

بھی خصیصہ شہ کا تھا یار صاف
کسر اقبل اسپہ اترا ہے خلاف

معجزات اوسکے ہین بیحد و شمار
بھی خصایص اوسکے ہین گننے سے بہار

سر کی انکھیا نسے دیکھا حق کا جمال
کان سے سرکے سنیا حق کا مقال

گر انکھیان ہتی بقین شہ کی نیند مینا
دل رہتا بیدار حق کے دید مین

کوئی بچہ گر چاٹتا تھا شہ کا تھوک
نین اوسے لگتی تھی اوسدن پیاس بھوک

رانکو سوتا بھوکا گر وہ ایام
حق کھلاتا اوسکو جنت سے طعام

لوگ مین چلتا تھا جب وہ ارجمند
سارے لوگان بیچ رہتا تھا بلند

ساتھ اوسکے ہولڑے کفار سون
ولیکن اپنے یاد رکھ اس بات کون

معجز باقی کیا بیشک اوسے
اس سخن مین نین ہے اندیشہ کسے

سب یہود و ملحد و نصرانیان
واسطے اوسکے کئے کوشش بیجا

نین سکے یک حرف کرنے اس سے دور
دل ہوا اس غمسے اونکا چور چور

اب اگیارا سو پہ ہے ہشتاد و پنج
ہے سلامت ہاتھ سے اونکے یہ گنج

وحی سب انواع سے اوسپر کیا
پائے نین یہ مرتبہ سب انبیا

قسم ثانی ڈالتا تھا جبرئیل
وحی شہ کے دلمنے بقال و قیل

پھر کبھی ہوتی اتھی آکے من ہرن
وحی اوسے آواز گھانٹی کے جیسن

اونٹ پر اوسوقت رہتا شہ اگر
بیٹھ جاتا اونٹ بے طاقت ہوکر

خوبی کرتا تھا وہ سرور بیشمار
گرچہ تھا جاڑا مہینے مین اپار

آئی وحی اوسوقت پیغمبر اوپر
بیحد آئی خوئی اوس سرور اوپر

مین کہا اوسوقت اپنے دل کہتر
چل سکونگا نا مین ہرگز پاؤ نیں

تھے اوسے جو سوران ہر ایک پر
مشرق و مغرب کو گھیرے ایکسر

بھی کیا حق وحی اوسکو روبرو
رانکو معراج کی اے پاک خو

بھی کیا حق اوسکو ختم الانبیا
ہوئی رسالت ختم اوسپر اے فتا

حق لیجایا اوسکو با جسم اے پسر
آسمان او عرش و کرسی کے اوپر

بھی کیا قرآن منے حق سر بسر
اوسکے ہر ہر عضو کا ذکر اے پسر

عمر کی اوسکے خدا کہایا قسم | کوئی مرسل پر کیا نہین یہ کرم
دوسرے پیغمبران کو سر بسر | نام لے کر پکارا اسے پسر
نہین پکارا اوسکو اے صاحب قبول | حق بغیر از یا نبی و یا رسول
بھی کیا امت اوپر اوسکے حرام | کہ پکارین اوس شہنشہ کو بنام
یا رسول اللہ کہو تعظیم سے | یا نبی اللہ کہو تکریم سے
رزق ظاہر رزق باطن خلق کون | پہنچتا ہے روز و شب اوس شاہ سون
ہے محبت افضل از طاعت پچھان | بولتے ہین یہ سخن سب اہل گیان
رحمت اوسکی عام ہے سب خلق پر | عرش سے تحت الثرا لگ سر بسر
بھی تھا مرسل ملک اور جن کدن | بلکہ امت اوسکی تھی سب تربھون
اور اوسکے روضہ پر نور کن | یک فرشتہ ہے موکل دن رین
جو کرے اوسپر سلام اے مستطاب | اوسکو وہ سالا دیتا ہے جواب
اونکو استغفار وہ کرتا ہے نت | لطف بیجا اونپر وہ دہرتا ہے نت
اور بیچ درمیان یک مہینے کی راہ | بھاگ جاتے ڈر سے سب دیو روسیاہ
گر مصلی کو پکارے وہ جناب | فرض ہے اوسپر اوسے دینا جواب
تھا حرام آواز کا کرنا بلند | روبرو اوس شاہ کے اے ارجمند
تا ابد توبہ نہین اوسکی قبول | یاد رکھ اس بات کو اے باحصول
بیگمان ہوتا ہے کافر وہ شقی | اتفاق اس بات پر ہے اے تقی
وہ نہین مانگا اجازت کوئی زمان | پیشتر اوسکے کسی سے بیگمان
اور پایا عزت اوسکے نام سین | نافع و میمون ہے کونین مین
اور جنازے پر پڑھا اوسکی نماز | یعنے لئی رحمت کیا اسے با نیاز
بھی ہوا جائز اوسے آنا موس | حکم کرنا ظاہر و باطن اوپر

نہین پکارا اوسکو بھی حق نام سین | یا محمد کر کہین قرآن مین
پس کہا یا آدم و یا نوح کر | یونہیچ سب پیغمبر انکو اے پسر
یا مزمل یا مدثر بھی کہا | یہ لقب اوسکا ہے ناون آشنا
مت پکارو نام لے اوس شاہ کا | ہے ادب اونکا ہری درگاہ کا
جانتا لگ گنجان مین پیدا و نہان | ہاتھ مین اوسکے ہین اسکی کیلیان
بھی خدا اوسکو حبیب اللہ کیا | گرچہ ابراہیم کو خلت دیا
بھی کیا حق رحمت عالم اوسے | نہین دیا یہ مرتبہ ہرگز کسے
سب بنی آدم طرف تھا شہ رسول | فرض تھا سب اوسے کرنا قبول
سرورِ اولاد آدم تھا وہ شاہ | ہے تمامی خلق کو اوسکی پناہ
تا اوسے پہنچاوے صلوٰۃ و سلام | اسکی امت سے سدا اے نیکنام
بھی ہوئے ظاہر مفصل اوس اوپر | اوسکے سب اعمال امت اے پسر
کافران آتے تھے جب لڑنے بدل | یا غزا کو آپ شہ جاتا تھا چل
بھی کیا تائید حق اے باصفا | اوس شہ عالم کو از بادِ صبا
گر کہے لبیک یا شہ پاس جائے | اوسکی نا ٹوٹی نماز اے نیک رائے
اور کہنا جھوٹ اوسپر اے سجان | اکبر عصیان بل روت ہے جان
بھی کرے وہ شاہ دین کوئی حکم | اور کوئی راضی نہوئے اوس اوپر
اور عزرائیل اے صاحب فتوح | حکم بن اوسکے کیا نہیں قبض روح
بالیقین اوسکے حدیثونکی قرات | مثل قرآن ہے عبادت اور نجات
جب تلک پوری ہو سرور کی رضا | تب تلک اوسپر کریگا حق عطا
اور پڑھے اوسپر نماز اے با شرف | سب ملا ایک ہے ترو صف بصف
بھی ہے جائز اوسکو با اختصاص | گر کرے یک حکم سے وہ یک کو خاص

جون کیا صدیق پر لطف اس قدر / کر دریچہ یک رکھے مسجد بھیتر
اور سنا اوس سے کہا دور یہ خطر / کہ جنابت سے رہے مسجد بھیتر
اور خزیمہ کی شہادت کو وہ فرد / کر دیا مثل گواہی دو مرد
عبد الرحمن کیلئے لبس حریر / واسطے سالم کے ارضاع کبیر
اور یہ پیدا و نہان رب صمد / چار وزیر ایسے کیا اوسکو مدد
عورتان سب شاہ کی اے اہل دین / ہین مسلمانونکی ماوان بالیقین
قاذف اونکا ہے سزاوار عذاب / حکم اوسکا قتل ہے بے ارتیاب
دختر انکو اوسکی مہر مثل مین / کہ نہین عورات مین مثل اونکی تین
ہر ولادت مین اوسے اے حق شناس / تھا بلا وسواس یکساعت نفاس
بھی نہین جائز تھی آخوش سے / بیٹیا پر اوسکے شادی دگر
شاہکی بیٹی جب تلک ہو در حیات / نہین تھا جائز نکاح اوسکے سات
نام اوسکا تھا جویریہ کہ گر / اہل ایمان تھی وہ زن اور خوش سیر
جنت الماوی کی ساری عورتان / ہین اسیلان جسکی بیشک و گمان
سب تمھاری قوم اے شاہ زمن / بولتے ہین یون اپس مین یہ سخن
دختر بوجہل کرتا ہے علی / یہ سخن مین ہے خفی ابسے جلی
مین دیا زینب کتیین بو العاص کون / اور رکھا خوش مجھکو اپنے طور سون
جو کرے خوش اوسکو مین اوس سے ہون خوش / جس سے ہی وہ ہے ترش مین ہون ترش
یہ سخن سنکر علی با کمال / دھو دیا خاطر سے اپنے وہ خیال
بولتا تھا یونکہ ہاشم کے پسر / آئینگے مجھ سے اجازت جہد کر
نا دیونگا نا دیونگا مین رضا / تین بار یہ بات بولا مصطفی
پس نکاح مین لاوے اوس دختر کتیین / ورنہ ہرگز کام یہ ہوگا نہین

یو یچھ وہ حیدر کو بخشا امتیاز / کر رکھے مسجد مین یک دروازہ باز
در نماز میت اہل بدر کون / چار تکبیرین دگر کرتا فزون
اور کیا جائز ابو بردہ بدل / بچہ بکری سے قربان اے نول
اور انگوٹھی طلا سے بہر سرا / ایسے خاص احکام ہین بے انتہا
دو ہین میکائیل جبریل امین / دو ابوبکر و عمر فاروق دین
ہے حرام اونکا نکاح امت اوپر / یہ سخن ظاہر ہے قرآنکے بھیتر
اونکو اور بیٹا انکو اوسکے ہے روا / کہ جنابت مین کرین مسجد مین جا
اور نہین ہوتا تھا عذر زنان / اوسکی بنت پاک کہتین بیگمان
ہے خبر مین یونکہ زہرائے بتول / آدمی اور حور ہے اے باقبول
جو تھا اولاد اوس سلطان کا / تھا حرام اوسپر نکاح دوسرا
صاحب دلدل شہ عالیمقام / دختر بوجہل کو بھیجا پیام
حضرت خیر النسا بنت رسول / ہین غلامان جسکے سب اہل قبول
یہ سخن لوگانکے منھ سے جب سنے / آکو بولے آپنے بابا کنے
کہ تجھے بیٹیا کی اپنے چار دن / ناکبھی کرتا ہے پشتی اونکی تین
یہ سخن سن جلد اوٹھا شاہ جہان / کر اول حمد خدا بولا بزان
بیگمان ہے فاطمہ میری جگر / بلکہ میرے چشم دلکی ہے بصر
ہے قسم حق کی نہونگی ایک جا / فاطمہ اور دختر خصم خدا
سو اپر منبر پہ بولا کہ مین / ایکدن منبر پو یکھا شہ کیتین
تا دیون بیٹی اپسکی جلد تر / حیدر کرارکے تین بیاہ کر
مرتضی اوسکو گر ہے شوق و اشتیاق / دیوے بیٹی کو مری اول طلاق
فاطمہ بیٹی مری ہے میری ہے جز / راحت دل نین ہے مجھکو اوس بجز

ہے خوشی مجھکو خوشی سے اوسکی جم    ناخوشی اوسکی ہے میرے دل پہ غم
ہو پشیمان اور خجل گیسے گھر کدن    ہے کتابان صحیح ثابت یہ سخن
ہر نسب او ہر سبب روز جزا    کچھ نہ کام آویگا اے اہل صفا
ہے عیان معنی نسب کا اور سبب    ہے قرابت بیاہ کی اے باادب
شیخ و شیخانی کو دیویگا جزا    اس سبب سے روز محشر کو خدا
آل پاکان رسول انس و جان    سب رسل کی آل سے افضل ہین جان
جو رکھیگا بغض اونسے اے میان    ہوئیگا وہ دوزخین داخل بیگمان
جو کرے اونسے سلوک اے باصفا    جد پاک اونکا دیوے اوسکو جزا
پہونچتی ہے اونکو یہ بات آہ ہم    گر کرین ناکس کو تعظیم و قیام
گر کیا کوئی اون ستی بانذی کو بیاہ    تو ولد اوسکا ہے حرب بے اشتباہ
ہین وہ سب اخیار وارباب صفا    ہے عدد اونکا قریب انبیا
جو رکھیگا بغض اونکا یک رتی    وہ پڑیگا نار دوزخین ستی
کوئی نوح و کوئی ابراہیم وار    کوئی موسیٰ کوئی ہے عیسیٰ کے سا
اور ہے کوئی اونمین ایسا باوقار    راہ دے دریا جیسے موسیٰ کے سا
شوقمین آکر کیا اے اہل راز    اوسکے روح پاک خاطر اہتزاز
کوئی ایسا ہے کہ لیگئے ہین ملک    مرتے ہیں لاش اوسکی بر فلک
دین اوسکا ناسخ ادیان ہے یار    اور قیامت لگ ہے بیشک پایدار
اوسکا شہر افضل ہے شہرونمین تمام    اور غبار اوسکا شفا ہے از جذام

لوگ جو آئے تھے منگنے کو رضا    یہ سخن سن سرور کونین کا
بھی خصوصیہ کا تھا اے باشرف    گر نیچے بیٹی کی پہونچین اسطرف
کام آویگا وہان اوسکا نسب    فائدہ دیویگا وہان اوسکا سبب
کوئی کیا گر بیاہ سیدانی کے تئین    یا کیا ہے اونے شیخانی کے تئین
بلکہ وہ دونو بھی اہل بیت مین    ہوویگے محشور حق کے فضل سین
پکڑے جو دامن کو اونکے خوب بات    دین او دنیا مین وہ پاوے نجات
دوست اونکو نا رکھیگا جو بشر    نا ہووے اوسکے دلمین ایمان کو گذر
جو کریگا اون ستی جنگ و جدال    ہوئیگا وہ ہمرہ دجال ضال
کفو اونکا کوئی نہین ہے در نکاح    شک نہین اسبات مین اے باصلاح
بھی سب اصحاب امام خیر کل    ہین بلاشک خیر اصحاب رسل
جو رکھیگا دوستی اونکی نگاہ    جنت الماوے کی وہ پاویگا راہ
کوئی ہے اونمین شبیہ جبرئیل    کوئی میکائیل سے بیشک مثیل
کوئی ہے رتبے مین ہارون منزلت    کوئی ہے صورت منے یوسف صفت
کوئی اونمین ہے ملایک کا غسیل    کوئی ایسا ہے کہ عرش بیعدیل
کوئی ایسا ہے کہ اوسکی نعش پر    از ملک ستر ہزار آئے اوتر
اور ہین ازواج اوسکے سب نیکنام    خیر ازواج رسولان کرام
امت اوس سرور کی ہے خیر الامم    اور کتاب اوسکی کتب سے محترم
اور ہوے طاعون و حمی اوس سے دور    اور نہو دجال کو اوسمین عبور

## در بیان خصائص آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ تعلق باخرت دارد

حشر مین جب خلق اوٹھیگی بالیقین    قبر سے اول اوٹھیگا شاہ دین
سب پیادہ ہو اوٹھین آباد و فاق    وہ اوٹھیگا ہو کے راکب بر براق
ہوئیگا محشور جب وہ تاجدار    ہونگے ساتھ اوسکے ملک ستر ہزار
نام کو اوسکے خداوند اجل    اہل محشر کو سناویگا سگل

اور پہنیگا وے ایسا لباس
کہ نا ہوویگا کسے اے حق شناس

ہے لوا الحمد اوسکا نام خاص
حامل اوسکا ہے علی با اختصاص

ہین جہانتک امتان اے با نوید
ہوکے سب پیغمبر انسے ناامید

دیویگا اونکو تسلی وہ امام
اور شفاعت کو اوٹھیگا والسلام

وہ مقام یہ ہے کہ شاہ حق گذار
حق کی تعریفان کریگا بیشمار

اور نہین جانیگا تھا دنیا مین کبھی
اوس ثنا اور حمد کو وہ شاہ بھی

ساری امت کو چھوڑ دیگا وہ شاہ
اس سخن مین نہین ہے ذرہ اشتباہ

بلکہ سب فساق عالم کے بدل
ہوویگا حق کن شفیع وہ بے بدل

رحمت سب خلق تھا شہ نول
اور ہوئی سب خلق پیدا اوس لئے

سارے عالم حشر مین اوس شاہ کو
اوس رسالت کے لگن کے ماہ کو

ہوویگا بیشک عیان سب اپر
فضل اوس سرور کا سب عالم اوپر

جہان تلک ہین منکران اوس شاہ کے
ہوینگے حسرت سے صورت آہ کے

اور سرور کی شفاعت اے اہتمام
حشر کے سارے مواقف مین ہے عام

سارے اصحاب کبائر کے بدل
مانگیگا حق سے خلاصی آنول

بھی کریگا وہ شفاعت بیگمان
واسطے کفار کے سن یہ بیان

حشر کے سارے مواقف کے بھتر
جو ملایک ہین موکل کام پر

اور بدین اوسکے جتنے ہین مسام
اونے ہین انوار اوسکو لا کلام

جملہ اہل موقف حشر اے میان
ہوینگے مامور حق سے بیگمان

جاویگا جنت مین وہ شاہ نول
انبیا و رسل سے بیشک اول

ہوویگا بےشبہہ طوبیٰ کا شجر
اوسکے دختر کے محل مین اے پسر

شیخ اکبر قدوۂ ارباب حال
اور وہ شطوطی کہ تھا صاحب کمال

اصفیا و انبیا و رسلان
اوسکے جھنڈے تل رہنگے بیگمان

ہوویگا اول کھڑا وہ باشرف
لے وہ جھنڈا عرش کی سیدھی طرف

آوینگے خدمتین اوسکے یک بیک
مانگنے اوس سرور دین کی کمک

ہے یہی بےشبہہ محمود امقام
سن تو کچھ تفصیل اوسکی اے ہمام

ایسی تعریفان کہ کوئی عالم منے
انکے تین دیکھے نہین اور نہین سنے

ایسی تعریفان ادا کر شاہ دین
کھولیگا باب شفاعت بالیقین

بھی بدل سب امتانکے وہ کریم
حق سے مانگیگا سلامت اے سلیم

ہے شفاعت اوسکی سب عالم پو عام
جون ہے رحمت اوسکی بہر خاص و عام

واسطے سبکے شفاعت ہے ضرور
اوس شہ عالم اوپر اے باشعور

سب کرینگے مدح و نعت بیشمار
جانتا نہین کوئی عدد جز کردگار

دوستان اوس شہ کے ہے روشن دماغ
ہوینگے جوش طرب سے باغ باغ

ہین مفصل تر لکھا ہون یہ بیان
ورعقاید بھائی میرے دیکھ ہان

بھی شفاعت اوسکی ہرگز یک نہین
بلکہ ہین چندین شفاعات گزین

بھی کریگا وہ شفاعت اے اہتمام
از برائے رفع درجات کرام

نا ہووے تخفیف کچھ اونکا عذاب
اور اوٹھاوے اونکے طفلانسے عقاب

حکم یون ہوویگا اونکو از خدا
کہ جو شہ فرماوے سب لاوین بجا

ہر نبی کو حشر مین ہونگے دو نور
ہے خبر مین اسطرح اے باشعور

کہ سب اپنی آنکھین موچین بسر
تا صراط اوپر کرے زہرا گذر

اوسکے پیچھے اوسکی بنت بیشان
فاطمہ جسکا ہے نام اے جگ اوجال

پہونچیگی شاخ اوسکی ہر مومن کے گھر
اسطرح ثابت ہوا ہے در خبر

یون کئے معنی کہ وہ زیبا شجر
معرفت کا ہے مثال اے نامور

مصطفےٰ اور اولیا کے درمیان | واسطہ ہے روح خاتون جہان
بے وساطت اوسکے ہرگز کوئی ولی | پہنچتا نہین ہے حق تک اے جلی

اس وساطت کو یہان ہے اختتام | ہووے گی ظاہر وہان بر خاص و عام
یعنے عرفان خدا سے نامور | ہو ممثل در لباس آن شجر

کل کریگا خانۂ زہرا استی | عرش ہے عظمت مین جسکے کرسی
اور علیؓ جو مصطفےٰ کا عین ہے | بیگمان جنت مین ذوالقرنین ہے

اور سب اہل بیت سالار انام | ہونگے جنت مین در اعلیٰ مقام
ہونگے سب اصحاب جنت کے امیر | حق کے نزدیک اونکی ہے شان کبیر

بھی گواہی دیوے شاہ کاف و نون | کہ رسل بھیجا ہے حق کے امر کون
یعنے جب بولینگے سارے انبیا | امتونکو ہم نے جو حکم تھا

ہوئیگی یہ عرض مقبول خدا | جب شہادت کو کریگا شہ ادا
بھی اقارب اوسکے سارے رفیق | کہ رہے ہین وقت نصرت وہ فریق

جب کہیگا اگلے سے حق امتحان | وہ کرینگے سب اطاعت اسے میان
اور جتنے کفار ہین درکات مین | مسخ ہونگے شکل حیوانات مین

واسطے اوسکے کہ شکل آدمی | شکل سے شہ کے رکھے ہے محرمی
بات اوسکی اہل جنت کی ہے بات | یعنے بولینگے عربی خوب وہ بات

جتنے ہین جنت کے درجات اے سبحان | ہین وہ سب مقدار کلمات قرآن
بھی بٹھاویگا خداوند کریم | ساتھ اوسکو اپنے بر عرش عظیم

ہے صحیح اخبار مین یہ مدعا | اسپہ تو بے کیفیت ایمان لا
سب ملایک اور رسل اور انبیا | دیکھکر یہ عظم و شان کبریا

مرتبونکو اپنے سب جاوینگے بھول | آرزو اوسکی کرین نا ہو ملول
حوض کوثر دیویگا مولا اوسے | وسعت و خوبی مین کرکا جسے

دیویگا شہ کے تئین قیوم وہے | ایک درجہ کہ وسیلہ نام ہے
ہے وہ سب جنات سے برتر مقام | ہوئیگا اوسکا مقام وہین مدام

ہوئیگا وہان وہ شہ روشن ضمیر | حق تعالیٰ پاس مانند وزیر
جنتان اٹھ جو ہین سب جنات مین | ہونگے بیشہ اوسکے ہات مین

جسکو جو چاہا کریگا وہ عطا | سلطنت ہے اوسکی وہان بے انتہا
اوس خصوصی پاس پہنچا کلام | مین کیا شہ کے خصایص کو تمام

بولتا ہون مختصر اے بھائی جان
اوسکے امت کے خصایص کا بیان

## دربیان خصایص امت آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم وحقیت مرتبت

خاص ہوئی اونکو وضو کا با شعور | ہوئیگا تا روز قیامت اونکو نور
بھی تیمم اونکے تئین جائز ہوا | کوئی امت کو نہین تھا یہ روا

بھی خدا کے فضل سے اونکے بدل | ہوئی زمین سب مسجد اے با نزول
یعنے جس جاگہہ ہوا وقت نماز | وہان ادا کرنا اونکو ہے جواز

حکم اگلی امتا پر یون اتھا | اگر سے شہری او مسجد مین جا
گر مسافر ہو تو لیجا ئے ساتھ | پاک مصلی اوس اچھو یا ہو رات

بھی ہے جائز اونکو استنجا بسنگ | جمع کرنا اوسکو بھی پانی کے سنگ
اور نجاست پڑنے سے آب کثیر | مین نجس ہوتا ہے ورنہ اس سے خیر

بھی کئے گئے جمع اسے گنجور راز | واسطے اونکے ہمیشہ پنج نماز
اونکے فیما بین جو ہوئے گناہ | محو کرتے ہین اوسے بے اشتباہ

بھی عشا اور بھی اقامت بھی اذان
اپنو یہ تینون ہے مخصوص جان

بھی ہوئی تکبیر و آمین و رکوع
خاص اونپر یاد رکھہ اے با خشوع

اور ادا کرنا نمازان باندہ صف
مثل صفہائے ملک اے باشرف

بھی نماز جمعہ ساعت اوسکی بھی
رد نہین ہوتی دعا جسمین کبھی

عید اضحیٰ اور نماز ہر دو عید
اور بھی وتر و تہجد اے سعید

بھی نماز چاند و سورج گران
اور استسقا کی خاطر اے سجان

بھی سفر کی بیچ کم کرنا نماز
بھی نماز خوف اے اہل نیاز

جمع کرنا بھی دو وقت اندر سفر
اور بہ بیماری و از عذر مطر

روزۂ رمضان بھی آئے رحمند
بھی شیاطین اوس مہنے پڑے پابند

بھی بہشتیان اوسمین پانا زیب و زین
اپنو یہ سب خاص ہے بے ریب و مین

بھی ہے روزہ دار کی بوئے دہن
حق کنے خوشبو تر از مشک ختن

اور ملک کرتے دعائے مغفرت
تا کرے افطار وہ اے خوش صفت

اور بخشے جاتے ہین اونکے گناہ
وقت افطار و سحر اے نیک خواہ

بھی ہوا مغرب سے تا وقت صباح
اکل و شرب و وطی سب اونکو مباح

روزہ مین جائز ہوا اونکو کلام
اور ہوا صوم وصال اونپر حرام

لیلۃ القدر اونکو بخشا ہے خدا
جسکا ولیف شہر سے افضل کیا

صوم عرفے سے کیا اونکو نہال
بخشے جاوین جس ستی جرم دو سال

خاص ہے اونکی تحیت السلام
اور دہونا ہر دو کف بعد از طعام

اور مصیبت مین رجوع کرنا بحق
ہر دم استرجاع کا پڑھنا سبق

بھی ہوا پروردگار عرش و فرش
اونکیتین لاحول جو ہے گنج عرش

اور بخشا اونکو قربانی صمد
اور دیا اموات کو اونکی لحد

اور فرق شعر یعنے موئے سر
ڈالنا آدھے ادھر آدھے اودھر

جلد تر پڑھنا نماز صبح و شام
اور ادا کرنا عقیقہ کو مدام

اور رہنا ہو خموش اندر قرات
ہاتھہ کو ناٹیکنا اندر صلوات

بھی کیا حق اونکیتین خیر الامم
بھی کیا آخر سجھونسے از کرم

سن تو گوش ہوش سے اے ذو فنون
رمز نحن الاخرون السابقون

نین ہوے رسوا وہ ہرگز مسخ سے
ناصباغ و قلب و عرق و فسخ سے

دوسری کل امتان اے نیکنام
ان عذابانسے ہوے رسوا تمام

قوم نوح و آل فرعون اے رفیق
ہو گئے طوفان دریا مین غریق

بعضے قوم لوط پر برسے پتھر
بعضے اوپر ہوئی زمین زیر و زبر

قوم صالح اور سب انطاکیان
نعرۂ جبرئیل سے پائے زیان

مال و زر کیساتھہ قارون لعین
ہو گیا زیر زمین خلوت گزین

پونچہ ہا ہر امت اے نیکو خصال
ہو گئے قہر خدا سے پایمال

اور اس امت کو نہین اے مرد راہ
مسلم و مومن ز اسمار اله

پائے بھی اسلام سے وہ اتصاف
ہے خطا اور سہو سب اونکو معاف

گر ملے گنج اونکو اے عالی صفات
ہے مباح اونکو دے بعد از زکوۃ

بھی غنیمت اونکے اوپر ہوئی حلال
کوئی امت کو ملا نین یہ کمال

ہے حلال اونکو شتر مرغ و شتر
بھی خرد شتی بھی قمار اے مرد حر

بھی ہوئی چربی و بط اونپر حلال
بھی دو خون اول جگر دوم الطحال

بھی دو مردے یعنے مچھلی اور جراد
یاد رکھہ اسبات کو اے بامراد

دین پاک اونکا بہت آسان ہے جان
کچھ خرچ اوسمین نہین ہے بھائی جان

گر کرے کوئی قصد نیکوئی اوپر
اور اوسے لاوے عمل مین آپ بسم

دیویگا دس اجر سے تا سات سو
گر کرے عزم بدی کوئی اے امین
قتل کرنا تو یہ عصیان مین
بیٹونکو آزاد کرنا اے نول
ونسے یہ چیزان کیا حق برطرف
روز جمعہ فضل و احسانسے خدا
صاحب وہ مال بیشک اے ہمام
رحمت و احسانسے اپنے کردگار
ہے روا حایض سے اونکو اختلاط
بھی کیا اوپر حرام اے نیکذات
ظرف سونے اور روپے کے حریر
بھی ضلالت سے ہوے معصوم وہ
ہے شہادت اونکو طاعون و وبا
کھاوینگے صدقات اپنے بیگمان
برخلاف سب امم اے نیکنام
وہی ہے جرم اونکا وضو سے سرفراز
جب وضو باذکر حق اے باشعور
بھیجتا ہے بھی درود اوپر خدا
فرشتے مرتے ہین اپنے وہ کرام
بھی وہ جب کہ پکڑا پنے تئین لاتین
گر نہوے مقبول نزد کردگار

حق تعالیٰ فضل سے اسکا رو
اور عمل مین اوسکے تئین لایا نہین
کاٹنا جائے نجاست تو سہین
اور حضی ہونا عبادت کے بدل
بھائی میرے دیکھ یہ عز و شرف
رحم کرتا ہے سے اوٹھایا یہ بلا
جو رکے تئین آپنا کرتا غلام
دور ہم سے کیا یہ رنج و عار
وطی سے اوسکے کرین گر احتیاط
کشف عورت اور اکل مسکرات
اور نوحہ میت اوپر اے کفنیم
اہل باطل کے نہین محکوم وہ
اگلی امت پہ تھے یہ دونون بلا
اجر اوسکا اونکے یان اور وہان
کہ اوٹھو پھر اوسکا کھانا تھا حرام
بیچ رہے اونکو ثواب ہر نماز
بر درخت و کوہ کرتے ہین عبور
یعنے رحمت اونکو کرتا ہے عطا
اور شہید انکا ملے اونکو مقام
اوسکو جھٹکے تب تلک وہ بخشے جاتین
ہے وہ نا قبولیت مر استغفار

اور وہ قصد اوپر کیا نہین گر عمل
تو اوسے دیویگا مولا ایک جزا
پھوڑنا آنکھونکی تئین اے باشرف
اور سیاحت اور پکڑ بیراگ پن
شبنہ کو کرتا یہ ہووی کوئی اگر
اور اگلی امتان مین اے پسر
اور اوپر شاہ تو ہوتا تھا جب
بھی ہوا ہے چار عورتسے نکاح
بھی دیا رحمت ستی پروردگار
اور آلات ملاہے و سماع
سجدہ غیر حق نہین اونکو مباح
حجت ہے اجماع اونکا اسجان
حج بیت اللہ وہ کرتے ہین مدام
یعنے دیوینگے جو خیرات اغنیا
رکھتے تھے خیرات قربان کوہ پہ
ہے جزا اونکے عمل کی سب وہان
ہوتے ہین خوش اون ستی سنگ و شجر
اور فرشتے واسطے اونکے سدا
جب تھے سفرہ انھون کی خوش صفت
ہر زبان قربانی اونکی ہے نماز
ہوتے تھے رسوا جو کرتے ہین بیشتر

تو اوسے دیویگا ایک اجر اے نول
گر کیا اوسپر عمل تو یک سزا
دیکھنے سے اجنبی عورت طرف
روز و شب کرنا وطن پر کوہ و بن
کام دنیا کا تو چڑھتا دار پہ
مال کو کسکے چراتا کوئی اگر
شرط الیتا اونکو وہ بندے ہین سب
حکم سے حق کے اوس امت کو مباح
ور قصاص و دیت اونکو خیار
اور تصویران بنانا اے شجاع
اور دو خواہر جمع کرنا ور نکاح
اختلاف اونکا ہے رحمت بیگمان
وورنین ہوتے ہین اوس سے یہ کرام
اونہین جو فقرا ہین کھاوینگے سدا
آ لیجاتی اوسکو آتش اے پسر
با وجود اونکے بھی ملتا ہے یہان
بھی ملک ہوتے ہین مسرا ے پسر
مغفرت چاہتے ہین اور کرتے دعا
نین اوٹھے لگ وہ ہوا اونکو مغفرت
کیا بروز و کیا بشب اے باہنر
اونکے قربانکو نہ کھاتی آگ اگر

اونمین جو صدیق ہے مولا کنے — بیگمان افضل ہے صدیقان منے
اونکیتئین ازبس بزرگیان حق دیا — تھے قریب ایسکے کہ ہووین انبیا
مومنا پر نرم و آسان کار ہین — کافرا پر سخت اور دشوار ہین
تا کرے دشمن سے استیصال اونکیتئین — ہاتھ سے تا غیر کے پامال اونکیتئین
بھی دیا اونکو مصیبت مین خدا — رحمت و صلوات بیحد اور ہدی
بھی دیا اسناد و انساب اونکیتئین — اور دیا تصنیف اعراب اونکیتئین
بھی دیا تحریر و تدقیق اونکیتئین — اور دیا تہذیب و تحقیق اونکیتئین
بخش کر ہر علم مین پورا مواد — اونکو بخشا ہے کمال اجتہاد
بیگمان یہ ہادیان جزو کل — ہین رسولان شہنشاہ رسل
ہر سر صد سال پراے باصفا — بھیجتا ہے یک مجدد کو خدا
اونسے یک ہوئیگا عیسیٰ کا امام — مقتدی ہوئیگا عیسیٰ لا کلام
اور کرین دجال سے بیشک جہاد — دیوین دین حق کا جون دینا ہے داد
ہر بلندی پہ کہین تکبیر کو — ذکر پستی مین کرین تسبیح سو
اور جب تیے ہین وہ اندر غضب — بولتے ہین جلد تر تہلیل تب
جب وہ ہوتے ہین سوار اے اہل خیر — حمد مولا کر ادا کرتے ہین سیر
ہر وہ کو دیکھتے ہین دن و رات — از برائے حفظ اوقات صلوات
حق ملایک ساتھ وہ ہفت آسمان — اونسے کرتا ہے مباہات امتیان
اور ساے امتا کے تئین خدا — یامساکین کر کیا بیشک ندا
کم ہین وہ سب امتونسے در عمل — عمر مین بھی کم ہین سب سے اول
اور اکثر ہین سبھونسے در عدد — لیے بہ پے اونپر ہے مولا کی مدد
اونکے پیغمبر مین تھے جتنے کمال — اونکے تئین وہ سب ملے برقدر حال
ہین وہ حکما اور علما اور خیار — علم و دانش کو نہین اونکے کنار
پاس حکم حق ہے نسدن اونکے پاس — کوئی ملامت گر نہین تکتے ہراس
مطمئن ہین وعدۂ حق پر مدام — گر کرے وہ نا ہلاک اونکو تمام
اور گواہی دیوین اونسے دوا گر — جسکو جنت کے تو وہان پاوین مقر
اولین و آخرین کا علم سب — اونکو بخشا ہے خدا مت کر عجب
بھی دیا تصریح و تاصیل اونکیتئین — بھی دیا تبیین و تفصیل اونکیتئین
بھی کیا اونکو نگہبان حدیث — کہ سمجھتے ہین وہ وضع ہر خبیث
ہین وہ سب امت مین اے اہل صفا — آل اسرائیل مین جون انبیا
یک جماعت اونسے ہر وقت اے ہمام — حق اوپر قایم ہے تا روز قیام
کہ وہ اس امت بدال اے نیکنام — دیوے قوت دین کو بروجہ تمام
بعضے اونمین جون ملک از حکم رب — کھانے پانی سے غنی ہوینگے سب
سب مہیا جادۂ حق فی کل حال — ہے نظر مین اونکے نت اوسکا جلال
قصد جب کرتے ہین وہ کوئی چیز کا — بولتے ہین تب اگر چاہے خدا
اور جب چہتے ہین کرنے کوئی کام — استخارا کرتے ہین اے نیکنام
ہین کتابان اونکے سینونمین تمام — یعنی اونکو یاد ہے حق کا کلام
جب وہ کرتے ہین جہاد آ کر ملک — حکم حق سے اونکی کرتے ہین کمک
اور پکارا رب اونھونکو در کتاب — الذین آمنو سے کر خطاب
ہین وہ سب حق کی گواہی عدل — کر تو مت اثبات سے ہرگز عدول
ہین و لیکن اجر مین سب سے زیاد — فضل حق دایم ہے اوپر مستزاد
جو بزرگیان پائے حق سے انبیا — وہ بزرگیان سب خدا اونکو دیا
خاص اسرار رموزان مقام — جسکے تئین قرآن اوادنے ہے نام

پوچھتے نہین ہے وہ کسی اکمل کے تمکین
نا ملک اور نا کوئی مرسل کے تبیین

وہ مقام عالی و با اختصاص
اسپہ اور اوسکے غلامانپر ہے خاص

کچھ اوسے سمجھیگا تو اے اہل حسب
گر پڑھیگا تو حقایق کے کتب

اسلئے ہوا وہ محبوب قدم
اولیا کے سر پہ ہین جسکے قدم

اے گروہ انبیا اور رسل سب
تم دئے گئے ہین نبوت کا لقب

ہم دئے گئے ہین وہ چیزان جاودان
کر دئے گئے ہین تم اونکو بیگمان

اے عظیم الجاہ او ادنے مقام
دے تجھے اس راز مین بہرہ تمام

## در بیان خصائص امت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ تعلق بآخرت دارد

بھی خصائص اونکے در یوم القیام
ہین بہت کچھ اوسکو سن اے نیکنام

وہ اوٹھینگے قبر سے سب سے اول
اس سخن مین نہین ہے ہرگز کچھ خلل

سب وہ آثار وضو سے اے سجان
ہوینگے غر محجل بے گمان

یعنے منہ اور ہاتھ اور پاؤن اونکے سب
ہووینگے تابان ز انوار عجب

ہو کھڑے یک ٹیک پر اے ارجمند
ہووینگے سب امتانسے وہ بلند

ہووینگے ہمرہ کیتین بیشک وہ نور
جسطرح ہے انبیا کو بے قصور

بھی اونھونکے منہ پہ سجدہ کا اثر
ہوویگا رخشندہ مانند قمر

ہین جہان لگ اونکی اولاد صغار
روبرو اونکے چلینگے بوجہ یار

اور بعضونکو وہ سیدھے ہاتھ مین
پاوینگے کچھ شک نکر اسبات مین

اور وہ گذرینگے صراط اوپر صریح
مثل برق خاطف و مانند ریح

اون ستی ہوتے ہین صادر جو گناہ
اوسکا یہان پاتے سزا بے اشتباہ

یعنے بعضے جرم اونکے آسیان
محو ہوتے ہین عبادت سے پہچان

بعضے استغفار سے اور از دعا
بعضے درد و غم سے بعضے از بلا

ضغطہ قبر اور اوسکا پیچ و تاب
کھوتے ہین باقی گناہان کو شتاب

آوینگے جب حشر مین اے نامور
نا رہیگا جرم کا اون پر اثر

بھی ہے اونکے واسطے اے باصفا
جو عبادت خو کئے ہین وہ ادا

بھی ثواب اونکو ملیگا بیگمان
واسطے اونکے کرین گر دیگران

نغزشان سب اونکے ہوینگے معاف
پاوینگے سب فضل حق سے انصاف

اور ہے اونکا پلہ میزان مین گران
مرتبہ اونکا بڑا ہے اور مکان

اور سارے امتان پر برملا
وہ گواہی دیوینگے نزد خدا

بھی شہادت اونکی ہے فرخندہ رائے
امتانکی بات نا کچھ پیش جائے

اونکے مذہب پر کریگا بھی خدا
ایک ترسا اور یہودی کو فدا

یعنے ہر عاصی کو فیاض ازل
بولیگا روز جزا یون اے نول

یہ یہودی اور یہ نصرانی خام
فدیہ تیرا ہو کرے دوزخ مقام

اونمین جو ہین سابقان اے مستطاب
ہووینگے جنت مین داخل بیحساب

سابقان ایسے ہین کل ستر ہزار
ہونگے ہر ہر ساتھ ستر الف یار

ہین جو اوسط اون مینسے اے کامیاب
جاوینگے جنت مین وے تھوڑا حساب

جو اونھونمین ظلم سے مشہور ہین
سب خدا کے فضل سے مغفور ہین

بھی جتنے نیکان ہین اونمین سے رفیع
ہونگے بدکار انکے بیشبہہ شفیع

ہونگے براہیم و الیاس و مسیح
صف مین اوس امت کے محشور اے فصیح

کیا کہون اونکا شرف مین اے خلیل
جب اولوالعزم اونکے صف مین ہین دخیل

اولین و آخرین اے باشرف
ہوینگے جنت مین ایکسو بیس صف

ہونگے چالیس صف سب امتان ۔ ہوگی اسی صف یہ امت بیگمان
اور تجلی وہان کریگا انور رب ۔ دیکھکر اوسکو کرینگے سجدہ سب

متفق اسپر ہین سب آئینہ صاف ۔ رویت دیگر امم مین ہے خلاف

## دربیان اختتام این رسالہ بابرکات ومناجات بحضرت قاضی الحاجات

ہین خصایص شہ کی امت کے اپار ۔ لیکن اونکو مین لکھا با اختصار
فی الحقیقت یہ خصایص ہین بہایجان ۔ اور شہ کو مین کہے ہین بیگمان

اوسکے صدقے سے کریم ذوالجلال ۔ ان خصایص سے کیا اونکو نہال
ہین حدیث وفقہ کے ساری کتاب ۔ پور اونکے ذکر سے اے باصواب

لیکن وہ شیخ الحدیث نامدار ۔ مقتدا حفاظ کا اور افتخار
ہے جلال الدین جسے زیبا لقب ۔ جو طرف اسیوط کے ہین منتسب

اصل وفرع دین مین ہے با اتحاد ۔ ہین کتابان جسکے چھے سو سے زیاد
ساکنان شرق وغرب بحر وبر ۔ جسکے تصنیفات سے ہین بہرہ ور

سب علوم دین مین ہوئے ہمقرین ۔ قرن تاسع مین کیا تجدید دین
باوجود اس علم کے وہ مقتدا ۔ تھا تصوف مین جنید دوسرا

اوسکو ثبت ملتا انکا اے باشرف ۔ سرور عالم کے رویت کا شرف
رحمت ورضوان خلاق انام ۔ ہو اوسکی روح پر فایز مدام

وہ خصایص مین لکھا ہے دو کتاب ۔ ایک مطول اور دگر لب لباب
ہین وہ دونو بس عجیب وخوبتر ۔ نہین ہما سند اوسکے کوئی نسخہ دگر

مختصر مین یون کہا ہے وہ حبیب ۔ نام جسکا ہے نموذج اے لبیب
سا اہل تفتیش مین بیحساب ۔ لا مطالعہ مین ہزار ونسے کتاب

ان خصایص کو لکھا ہون باسند ۔ ہے ہزار اور آٹھ سو اونکا عدد
ہین جو اس کتاب مین بولا ہون بیان ۔ ہے سند میرا نموذج اے میان

بھی جو نسخے تھے شمایل مین سند ۔ وہ بھی ہین یہان اور نظر اے مستند
ازفتوحات ولوائح بہایجان ۔ بھی کچھ اس نسخے مین لایا ہون بیان

لیکن اوس نسخے مین جو ہے باجرا ۔ ہے نموذج سے تمام اے باصفا
جو عوام الناس اور عورات کو ۔ تھے قریب الفہم چار ون قسم سو

اوس رسالے مین لکھا ہون بہت صاف ۔ تا اوسے ہر کوئی سمجھے بے خلاف
اس کتابچہ مین کے ہین بیتان تمام ۔ چھ سو اوپر ایک وہے نیکنام

سب خصایص اوسکے اجمالی نہاد ۔ تین سو نود ہین رکھ یہ بات یاد
جو پڑھے اسکو کرے مہر خدا ۔ مجھ پریشان کے حق مین یک دعا

یا الہی اس خصایص کے بدل ۔ اور بدل اوسکے کہ تھا وہ بے بدل
اوسکے اہل بیت یاران واسطے ۔ اوسکے سارے دوستداران واسطے

محی الدین غوث معظم کے طفیل ۔ ہین جگت کے اولیا جسکے خیل
کر کرم سے اس رسالے کو قبول ۔ اور اوسے مقبول کر نزد رسول

اور کر اپنے لطف سے اے کارساز ۔ باقر آشفتہ دل کو سرفراز
صحبت دنیا سے مجھکو دور رکھ ۔ فیض سے اپنے مجھے معمور رکھ

غیر کی صحبت سے دے مجھکو نجات ۔ تلخ ہے اسکے سبب میرے حیات
جو مرے دلپر ہے محنت کیون کہون ۔ سب تجھے ظاہر ہے یارب کیا کہون

کیا کہی تیرا بیان ہے اے پروردگار ۔ کر منگتو مین وہ مرنے سے تجھ پیار
گرچہ ہون جرم وگنہ مین مبتلا ۔ لطف کر مجھ پر بحق مصطفا

| | | | |
|---|---|---|---|
| مصطفیٰ کیواسطے اے کارساز | مصطفیٰ کیواسطے اے بے نیاز | اوس شفیع المذنبین کیواسطے | رحمۃ للعالمین کیواسطے |
| اوس پناہِ بیکسان کیواسطے | اوس دوائے خستگان کیواسطے | واسطے اوسکے کہ جسکا لطف عام | عاصیا نکا زاد ہے روزِ قیام |
| کر کرم اور لطف سے اے کارساز | صحبتِ دنیا سے مجھکو بے نیاز | دلکو میرے کر تیری الفت نصیب | تن کو میرے قوت و صحت نصیب |
| اور شہادت پر میرا انجام کر | اور مدینے بیچ میرا اکر مقر | راحتِ جان یان ہوا پورا تمام | از طفیل مصطفیٰ شاہِ انام |

## فہرست جلد ثانی از ہشت بہشت معہ رسالہ تحفۃ النسا

# من درپن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٰہی کیا کہون اوصاف تیرے　　کہ عقل و فکر یہان حیران ہین میرے
کہان ہمت ہے کلکِ نارسا مین　　کہ بولے یک سخن تیری ثنا مین
تیری عظمت کا دریا جب ہو ذخّار　　زبان گنگی ہو ساحل پر صدف وار
نہین تیری عنایت کو کنارا　　تو کیونکر شکر کا اوسکے ہو یارا
کہ ہمکو امتِ احمد کیا تو　　عجب عز و شرف ہمکو دیا تو
ہم اس نعمت سے پائے نعمتان سب　　ہم اس رحمت سے دیکھے خوبیان سب
تو جیسا اے خداوندِ سبب ساز　　کیا ہے ہمکو اس نعمت سے ممتاز
شناسائی دے اس نعمت کی ہمکو　　قدردانی دے اس رحمت کی ہمکو
اگر ہم اسطرح ہووین عجب کیا　　کہ یک سر اصفیان ہین اوسکے شیدا
اوسے ملک و ملک اوپر ہے شاہی　　رسالت اوسکی ہے مہ تا بماہی
بہارِ حسن کا ہے صبح اول　　فروغ عشق کا ہے نور اکمل
ہے وہ ام الکتابِ نور قدسی　　کہ جسکی آیۃ الکرسی ہے کرسی
ہے جسکا خوابگاہِ خاص وحدت　　ہے بارِ عام جسکا واحدیت
تھے جسکے پیشکاران انبیا سب　　تھے جسکے مژدہ گویان اصفیا سب
تھی جسکی دختر فرخندہ اختر　　ملاذِ اولیا در قرب داور
اول صدیق اکبر یار جانی　　کہ تھا ہر باب مین سرور کا ثانی
خلیل عصر ذوالنورین عثمان　　فرشتے شرم سے جسکے ہین پنہان

ہے کیا طاقت مرے عاجز بیانکو　　کہ کھولے حمد مین تیرے زبانکو
دلِ افسردہ یہ قدرت نپاوے　　کہ تیرا شکر اندیشے مین لاوے
جگر کاغذ کا ہووے موج سا چاک　　اوڑے اوسان فلک کے مثل خاشاک
نہین ہے نعمتو نکو تیری غایت　　یہ یک نعمت ہے تیری بے نہایت
اگر عمرِ ابد ہم سب کرین صرف　　ادا اوس شکر سے نا ہووے یک حرف
غرض ہم اوس سے وہ کچھ فیض پاے　　کہ گننے مین حساب اوسکا نہ آئے
تو ویساہی عطا کر شوق اوسکا　　کہ جان و تن کو ہو جا ذوق اوسکا
جہان پاوین ہم اوسکے کچھ اثر کو　　ملین وہان آپنے ہم چشم و سر کو
ملایک مقتدا گر جانتے ہین　　رسولان پیشوا گر مانتے ہین
ہے گنجِ غیب کا مفتاح اسرار　　ہے بیت القدس کا مصباح انوار
ہے حسن و عشق کا وہ رق منشور　　کہ جسکا عرش ہے یک آیتِ نور
حروف اوسکے ملایک اور رسل ہین　　نقاط و صفر اوسکے جزو و کل ہین
مقام خاص او ادنیٰ ہے جسکا　　خدا بن کوئی نہین دانا ہے جسکا
ملایک جسکے تھے فوج معظم　　نقیب اوس فوج کا جبریل اکرم
تھے جسکے آل و پاک صحب اکرم　　اولوالعزمون سے تھی مانند ہمدم
انیسِ وحی حق فاروق اعظم　　شیاطین جسکے سایہ سے کرین رم
علی وہ علم حق کے شہر کا در　　ہوا جنت کا ذو القرنین اکبر

جوان

| | | | |
|---|---|---|---|
| جوانمردان جو ہین جنت مین یاران | سو ہین سبطین کے خدمت گذاران | بھی ہین علماے امت جسکے اخوبا | شبیہ انبیاے آل یعقوب ع |
| | بھی ہے ہر شیخ اپنی قوم اندر | تھے اگلی امتان مین جون پیمبر ع | |

## در منقبت سید اولیا وسند اصفیا حضرت سید ابو محمد محی الدین عبد القادر حسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| خصوصاً پیر پیران میر میران | ہوا جسکا لقب محبوب سبحان | سر محبوبیت کا درۃ التاج | قدم بوس اوسکا محبوبانکا معراج |
| کھڑے ہین اولیا سب ہو جسکے | قدم ہین اصفیا کے سر پہ جسکے | تھے ولیان سب سوا انکے قدم پر | قدم تھا اوسکے جد کا اوسکو ہمسر |
| ہے یون محبوبیت مین اوسکا پایا | کہ ہر گز کوئی غوث اوسکو نپایا | قسم ہے حق اوسے کپڑے پنہاوے | قسم ہے اوسکے تین کھانا کھلاوے |
| طریقت مین جو اوسکا ابتدا ہے | وہ سارے اولیا کا انتہا ہے | وہ یک اپنے مقاماتِ عجب کو | کیا اس حرف سے آگاہ سبکو |
| کہ اے پیغمبران از بخشش رب | ہوئے ہین ختم نبوت سے ملقب | ولیکن ہمکو وہ چیزان دیا حق | کہ نہین ہمکو دیا کچھ اس سے مطلق |
| ہین اس ارشاد کے معنی کو مجمل | کہ خاتم کے جو ہین اتباع اکمل | طفیل اوسکے بہ باطن او بظاہر | ملے اونکو فیوض خاص نادر |
| کہ نہین پایا وہ نعمت کوئی مرسل | اگرچہ ہین رسل بیشبہہ افضل | کئے اسواسطے وہ سب تمنا | کہ ہوتے کاش اس امت مین پیدا |
| ہین اب مقصود سے ہوتا ہون ہمدم | کہ قطب ہر دو عالم غوث اعظم رض | بلا شک یون ہے سب ولیون مین ممتاز | ہے جیون جد اوسکا سب نبیون مین ممتاز |
| کرامات اوسکے ہین تعداد سے بہار | مثال معجزاتِ احمد اسے یار | جہان لگ اولیا کے ہین سلاسل | کئے ہین اوس سے بیشک فیض حاصل |
| | مدام اوسکے مریدونسے بھر جا | نظر آتا ہے قدرت کا تماشا | |

## در مدح شیخی و قدوتی سید ابو الحسن قادری قربی قدس سرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٹھایا ہون بو الحسن گنجینہ راز | شریعت اور طریقت بیچ ممتاز | کیا یون جمع اون دونوکو باہم | کہ ہر دو ہو گئے مانند توام |
| قلم اوسکا تھا نخل شعلہ طور | دم اوسکا پرتو نور علی نور | طریقت مین اعتقادہ شیخ میرا | ہے احسان اوسکا میرے پر گھنیرا |
| | زانوار فروغ جلوہ ذات | اچھوتا قبر اوسکی چاندنی رات | |

## در ذکر تصنیف این رسالہ با برکات کہ در بیان معجزات است

| | | | |
|---|---|---|---|
| سمجھ اسبات کو اے باسعادت | کہ ہے ذکر نبی افضل عبادت | نہین اسکے برابر خوب کوئی کام | ہے خوبی اوسکی در آغاز و انجام |
| ہے ذکر پاک اوسکا ذکر حق کا | ہمیشہ کر تو تکرار اس سبق کا | نہین کیا چیز ہین جب با علام | رکھا ہے اوسکا ذکر العالمین نام |

زبانکو ذکر مین کر اوسکے جاری — کری ہے عرش نت دور نہاری
قلم اور لوح اور جنات و کرسی — سبھی کرتے ہین اوسکا ذکر قدسی

فلک انجم کی لے تسبیح رخشان — ہے اوسکے ذکر مین نت سجدہ گردان
ملایک ذکر پر اوسکے ہین قایم — رسولان ذکر مین اوسکے ہین دایم

غرض ملک و ملک مین جو ہین اشیا — ہین اوسکے ذکر سے سرمست و شیدا
ہین جب اسطرح سب ذرات آفاق — نت اوسکے مہر سے بیتاب و مشتاق

ہمین تو ہین غلامان اوسکے گھر کے — یہان ام وہان بھکاری اوسکے در کے
ہے واجب ہمپر ہونا اوسپہ قربان — نثار اوسکے اوپر کرنا دل و جان

رہنا دنرات اوسکے ذکر کے بیچ — ہونا سرشار اس ہی فکر کے بیچ
سب اشغال جہان سے ہاتھ دھونا — اور اوسکے عشق مین اپنے کو کھونا

ہمیشہ دیکھنا اوسکے سیر کو — جلا اس نور سے دینا نظر کو
ہین من و پیک مین آیا ہے یار نکو فال — لکھا ہون اندک اوسکے نور کا حال

لکھا ہون من ہرن مین آکے برادر — بشارات تولد اوسکے خوشتر
لکھا ہون اوسکے بعد اے باسعادت — ہین من موہن مین احوال ولادت

مین جگ سوہن مین بعد اوسکے جمال — لکھا ہون اوسکے بچپن سال کا حال
کیا آرام دل مین با صد اشواق — بیان اوسکے شمایل اور اخلاق

لکھا مین اوسکے پیچھے راحت جان — خصایص کا ہے اوسکے حسن بیان
دل و جان شوق سے کرکے طلب — بیان کرتا ہون اوسکے معجزات اب

تمامی معجزات اوسکے ہین بیحد — کسے طاقت ہے کرنا انکی گنتی عد
دیا تھا معجزے نبیونکو کرتار — کسے یک دو کسے تین اور کسے چار

کسے پانچ اور کسے چھہ اور کسے سات — دیا موسے کو تین و تسع آیات
ہمارے شاہ کو از بس عنایت — دیا حق معجزات بے نہایت

سب اصحاب حدیث اے نیک کردار — لکھے ہین اونکو کر تحقیق بسیار
علی التخصیص سیوطی و سبکی — کہ اس بحر صفا مین مارڈبکی

جواہر معجزونکے بھار لائے — اوسے سلک کتابت مین پروئے
ہوا ہے تین الف اونکا عدد جان — جزائے خیر دیوے اونکو رحمان

بھی ہے سب معجزے قرآنسے ہین — کہ اوسکے معجزے بے انتہا ہین
بحول و قوت پروردگار اب — مین لکھتا ہون اوسے باختصار اب

بترتیب لطیف و حسن اسلوب — کہ جو دیکھے سو بولے ہے بہت خوب
اگرچہ معجزون کے ذکر اندر — ہین نسخے بہت دکھنی اے برادر

و لے اکثر غلط اوسکا بیان ہے — محدث پاس جھوٹ اوسکا عیان ہے
حدیثین نہین ہوئے جسکا ٹھکانا — حرام ہے اوسکا پڑھنا اور پڑھانا

لکھا مین اسلئے یہ نسخہ خوب — باآئین ہمین و وجہ مرغوب
مین من درپن کہا ہون نام اسکا — جلا دینا ہے دلکو کام اسکا

جو اسمین حسن مطلق ہے نمودار — ہوا یہ نام اوسکے تئین سزاوار
کتابان جو سند تھی در شمایل — سو وہ ہین یان سند اے یار عاقل

سوائے اونکے کتابان معتبر بہت — سمجھایا غور سے شام و سحر بہت
نکالا اونکا خلاصہ اے برادر — لکھا ہون اس رسالہ مین سراسر

جو اسمین فکر اوس سالار کا ہے — بلاشک ترجمہ اخبار کا ہے
جب یہ نسخہ کلیں نادر ہوا ہے — عوام الناس کے خاطر بنا ہے

بطور صاحبان علم و تحقیق — کیا نہین اسمین مین کچھ بحث و تدقیق
کہ وہ تدقیق و بحث اے اہل اخلاص — عربی فارسی کے بیچ ہے خاص

ہین

مین صاف اسواسطے اسکو لکھا ہون کہ تا معلوم ہووے خوب اونکون
پڑھین تا امیان او عورتان سب بلا و قلت اوسے ہر روز و ہر شب
کرین لفظونکو اوسکے اپنا گلہار رہین معنی پہ اوسکے وے بلہار
کرین تعویذ بازو اس بیان کو تسلی اس سے دیوین اپنی جان کو
کرین اس سے بیابان جانکا گلشن کرین اس سے چراغ ایمانکا روشن
اگاوین اپنے پیغمبر سے نت دہیان کہ ہے یہ وہ بیان اصل بنِ ایمان

## دربیان آنکہ ہر معجزہ کہ از پیغمبران پیشین ظاہر شد مثل آن زیادہ ازان از پیغمبر ما صلی اللہ علیہ وعلیہم وسلم بہ وقوع آمدہ

سمجھ اسبات کو اے بھائی میرے کہ بخشے حق نے میرے کو تیرے
اگر العالمین اپنے کرم سون دیا جو معجزے سب انبیا کون
ہمارے شاہ کو وہ سب دیا حق عجب فضل و کرم اوسپر کیا حق
اگر آدم کہتین قیوم داوار سکھایا علم سب اسما کا اے یار
ذوات علم و اسرار حقایق ہمارے شاہ کو بخشا ہے خالق
کہا اسواسطے وہ شاہ سب کو کہ علم اول و آخر ہے مجھکو
کیا گر اوسکو مسجود ملایک تو بیشک حق نہین اونکین مشارک
ہمارے شاہ پہ بھیجا درود آپ ہمیشہ اوسکو دیتا ہے یہ جود آپ
بھی فرمایا ملک کو رب عالم کہ بھیجین اوسپا اوپر صلوات ہر دم
بھی بھیجین اوسکی امت پر درودان دعا انکے کرے حق مین بہر آن
ابہی بھی بھیجتا ہے اونپو ہر دم درودان فضل سے خلاق عالم
وہ تشریف و عنایت اے نکو کار کہ جسمین آپ داخل ہووے کرتار
ہے اس تشریف سے بیشبہ اولے کہ داخل اوس منے تا ہووے مولے
ملایک کا سجود اندر حقیقت انتھا سجدہ تحیت نا عبادت
تہا آدم مثل کعبہ یا چو محراب وہ سجدہ حق کو تھا یہ رمز دریاب
سجود اسطرح کا بھی ہے گنجائش اتھا او نبی کو سبے کم و بیش
کئے ہین بھی ملک اس شہ کے خدمت سپاہی ہوئے ہین اوسکو نصرت
اگر ادریس کو خلاق اکبر لیجایا زندگی مین آسمان پر
ہمارے شاہ کو رب السموات لیجایا عرش پر اس جسم سے سات
دعا کو نوح کی کر حق اجابت کیا کفار کو طوفانسے غارت
اور اوسکو با توابع او تعالے چڑہا کشتی مین طوفانسے بچایا
ہمارے شہ کی دعوت کر اجابت دیا ہے قوم کو اوسکی ہدایت
جو اونین سرکشی سے سر اوٹھایا سو آب تیغ مین اوسکو ڈبایا
بھی یک سنگ کلان کو حق تعالے ترا کر آب مین اوس پاس لایا
ٹھہرنا چوب پانی پر ہے معمول نہین ہے تیرنا پتھر کا معقول
وبور ہو ہود پیغمبر کا منقاد دیا کر عاد کے خرمن کو برباد
گر اس شہ کی صبا خدمتگذاری دیا ہے دشمنانکو اوسکے خواری
اگر ہوئی آتش نمرود اے یار خلیل اللہ کے اوپر سرد و گلزار
ہمارے شہ کی خاطر حق کریم سون بجھایا نار جنگ کافران سون
اگر موسے عصا اپنا کیا مار ہمارا شہ کیا لکڑی کو تلوار
دکھایا خصم کو جتین اژدہا یک وہ ملعون خوف سے بھاگا ہے شتابک
اگر اوسکو ید بیضا ہے جون نور کیا شہ چوب کو جون شعلۂ طور

تجلی ہوئی اوسے گر طور اوپر　　تجلی ہوئی اوسے بر عرش نور
اگر اوسکے بدل پھٹ کر سکی نیل　　کرتا اوسپر چلین آل اسرائیل

پھٹا اسکے لیے بدر جہانگیر　　تو وَانْشَقَّ الْقَمَر کی بوجھہ تفسیر
اور اوسکے چاکران خاص اوپر　　بلا سکنے کے ہو گئے بحر جون بر

اگر اوسکے لیے از سنگ خارا　　نکل آئے جھرے پانی کے بارا
مر کے صاحب کے اونگلیونسے ابل آب　　ہزارون کا کیا ہے بار سیراب

اگر یوسف نے حسنِ حسن پایا　　ملیحا ہے حسن کا سب اوسکو پایا
بدل داود کے کرتا تہا نرم　　یہ سرور کیلئے پتھر ہوا نرم

پہاڑان تھے اگر اس سے ہم آواز　　پتھر تسبیح سے اوس کن تھے دمساز
تلے اوسکے قدم کے کوہساران　　ہوئے ہین جد مین جون سفیران

اگر سمجھا سلیمان منطق الطیر　　بھی تھے فرمائین اوسکے سباع سیر
فقیر مولا کے بھی تھے سب وہ منقاد　　کئے اونٹ و ہرن اوس پاس فریاد

سنا وہ شاہ دین چڑیا کی زاری　　کیا مطلب کو اوسکے جلد جاری
اور ایمان لائے اوسپر جن ہو مشتاق　　اطاعت مین اتھے سب اوسکے صادق

سنا ہین تو سفینہ کی حکایت　　کہ باگ اوسکی کیا تھا کیون اطاعت
اگر عیسیٰ نے مردون کو جلایا　　بھی سبکو غیب کی باتان سنایا

اور اندہونکے دیا آنکھونکو وہ نور　　کیا کئی کوڑہیونکو کوڑ سے دور
مرا مولا بھی مردونکو دیا جان　　جنہے غیب سب کے بھرا کان

ہزارون سے مریضانکو بیکدم　　کیا انواع بیماری سے بے غم
یہان یہ معجزے بولا ہون مجمل　　ہین آگے اونکو بولونگا مفصل

## در بیان تحقیق معجزہ و کرامت و معونت و استدراج و اہانت

تو بوجھہ اب معجزہ کے معنی اے یار　　رکھہ اوسکو یاد ملین کر کو تلوار
لغت مین معجزے کا لفظی معنا　　ہے عاجز کرنیوالا اے مصفا

تو معنی اصطلاحی اوسکو سن اب　　نبوت کا کرے دعوے نبی جب
اور اوس دعوے اوپر لائے وہ حجت　　تحدی سے بطورِ خرق عادت

کرے یعنی خلافِ عادت یک کام　　کہ کوئی نا کر سکے اوسکا سر انجام
اور یہ دعویٰ کرے اوس کام کے سات　　کہ کوئی دوسرا کرے یہ کام اوسکا

نہ ویسا کام ہو دوسرے ستی تب　　بھی ہووے جون کہے پیغمبر رب
یہ چارون شرط جب ہوئے ہین یکجا　　تو اوسکو معجزہ کہتے ہین علما

جیسا مہتاب کا ہونا دو پارا　　نکلنا اونٹ کا از سنگ خارا
پھر آنا سور کا غائب ہوئے پر　　اُبلنا نیر کا اونگلیونکے اندر

اگر ہووے ولی سے خرق عادت　　تو اوسکا نام ہے بیشک کرامت
اگر صالح سے صادر ہووے یہ کام　　تو بے شبہہ معونت اوسکا ہے نام

اگر یہ فعل اے اہلِ مفاخر　　ہوئے کافر سے یا فاجر سے صادر
ہے گر حسب خواہش اوسکے یہ کام　　تو بے ریب اوسکا استدراج ہے نام

ہے برعکس اوسکے گر وہ خرق عادت　　تو اوسکو بولتے ہینگے اہانت
ہوئی تھی جو مسیلم کو اہانت　　خبر ہے اسطرح اے بادیانت

کر وہ ملعون سنا تھا یہ کہ سرور　　سٹیا یک چاہ مین اپنا تھوک اوٹھکر
وہ پانی ہو میٹھا تھا جوش میانے　　گیا آب ہو نے خوش سے کمانے

خبر یہ سنکے وہ کذاب بیباک　　سٹیا یک چاہ مین اپنا تھوک ناپاک
ہوا آب اوسکا گندا اور کھارا　　بھی سکنے کو لگا مانند بارا

کیا کانسکے خاطر وہ دعا جب / تو دوسری آنکھ بھی اوسکی گئی تب
ہین یہ احکام ہوا مختصر یہان / عقاید مین ہے تفصیل اوسکی بیان

## در بیان کیفیت اعجاز قرآن مکرم کہ اعظم معجزات سرور عالم است صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ودر قرآن مجید ہفتاد ہزار معجزہ است

بہت ہین معجزات شاہ عالم / ہے افضل سب سے قرآن معظم
ہے لازم ایک تمہید اوسکی اول / کہ تا معلوم ہو سب کو مفصل

تھی عہد ہر پیمبر بیچ یک چیز / کہ تعظیم اوسکی کرتے اہل تمییز
اتھا جون دور مین موسیٰ کے جادو / مقدم سب کمالان مین بہر سو

بہت کرتے اتھے سب اوسکی تکریم / بھی کہتے اوس سے سب امید و بیم
کرم سے اپنے قیوم سبب ساز / دیا موسیٰ کے تئین ویسا ہی اعجاز

عصا کو اوسکے وہ اژدر بنایا / کہ ساپان سحر کے یک دم مین کھایا
بھی سارے معجزات اوسکے تھے اسطور / ذرا اس بات مین اے بھائی کر غور

مسیح اللہ کے وقت اے نکوکار / طبابت کا ہوا اتھا گرم بازار
حکیمون کی ہوئی تھی بہت عزت / جہان مین ہر طرف تھی اونکی شہرت

جو کوئی اس فن مین ہوتا خوب ماہر / تو تعظیم اوسکی کرتے سب اکابر
دیا عیسیٰ کو حق اعجاز ایسا / کہ وہ کرنے لگا احیائے موتا

کیا کوڑہی کے تئین وہ کوڑہ سے دور / دیا ما پیٹ کے اندہے کے تئین نور
ہمارے شاہ کے وقت گرامی / بلاغت اور فصاحت ہوئی تھی نامی

دبیر اوس عہد کے تھے بس مودب / عطارد کو سمجھتے طفل مکتب
اتھے جو شعر مین اوسوقت ماہر / نہین لاتے تھے شعرا کو بخاطر

تھی دونو فنین پوری اونکو قدرت / بیان اوسکا ہے خارج از عبارت
اثر اونکے سخن مین اسقدر تھا / کہ ہرگز سحر مین نہین وہ اثر تھا

سلاطین بھی کے اونکے تھے خواہان / مذمت سے اونھونکے تھے ہراسان
بلاغت سے قصاید سات کہکر / وہ لٹکائے اتھے کعبہ کے اوپر

رہے مدت تلک ساتون معلق / جواب اونکا کہا نہین کوئی مطلق
دیا وہ معجزہ احمد کو کرتار / کہ نظم و نثر کو اونکے کیا خوار

بنا ابیات کا اونکے تھا بالا / کیا ویسے کو جون مکڑی کا جالا
وہ ساتو نکا تھا محکم گرچہ پایا / زمین پر اوسکو جون آنسو گرایا

متانت مین تھے گرچہ کوہ والا / اوڑایا اونکے تئین جون تنکا گالا
کمند حبل المتین کی لیکے سروار / کیا طوق اونکے گردن بیچ آیا

کبھو عشر کتاب اللہ سے سرور / کیا پھر اون فصیحون کی زبان پر
کبھو لے مد بسم اللہ سے شمشیر / کیا گردن کشی کا اونکے سر زیر

غرض جس وقت وہ قرآن کو لایا / عجب محشر کی دہوم اون پر مچایا
اتھے عرب انکو تب کیتیک ہوس / کہ سب اوسوقت ہوتے جمع باہم

وہان پڑھتے تھے خطبہ اور ابیات / مجلس بیچ ایک کرتے تھے مباہات
ہمیشہ شاہ دین تہان آپ جاوے / کلام حق کیتین اونکو سنادے

کرے اونکے بتانکو قوم سے معیوب / کرے سبکو ضلالت ساتھ منسوب
بھی فرماتا کہ اونکے جد و آبا / ضلالت مین پڑے تھے سب سراپا

اول کہتا تھا یون اونسے وہ سلطان / کہ ہو جو در فصاحت مثل قرآن
بھی فرماتا تھا یون وہ جان عالم / اگر ہو وینگے جن و انس باہم

کہ تا مانند قرآن وہ کہین کچھہ
اگر قرآن سن لاتے نہین ہو
فصاحت آپنی گئے سب بہول
پڑے حیرت مین ڈاوانڈول ہو سب
عرق اونکے خجالت کا ہو گرداب
مقابل ہو سکا اسطرح کب روے
گئے صرف آپنے مقدور کے تئین
مجال اسبات کی جب وہ نہ پائے
کیا حق جنگ مین بھی اوسکو منصور
ہوئے کوئی دہشت ہیبت رو پوش
بہت اسطرح کی باتین سب کے ہین
اول ہے اوسکا ایجاز و بلاغت
ہین لفظان اوسکے سب جان فصاحت
دویم نظم بدیع و حسن اسلوب
بطرز خاص ہو دمساز اے یار
دیا تھا جون خبر وہ اے نکوکار
دیا تھا وہ خبر بھی اے برادر
دیا تھا بھی خبر ڈالیگا کر تار
دیا تھا بھی خبر قرآن بہ مجسد
دیا تھا بھی خبر اے باسعادت
ہین یون اخبار غیبی اسکے بسیار

تو ہرگز اسطرح کہنا سکین کچھہ
تو دس سورے نکے مانند اوسکے بولو
پڑی اونکے دہن مین تہرکی دہول
قیامت کی گھڑی اونپر کھڑی تب
ڈوبایا اونکےتئین مانند غرقاب
کہ اپنی آبرو سے ہاتھہ دہوے
مثال سورہ کوثر کہے نین
حسد اور بغض سے لڑنے پو آئے
ہوئے آخر وہ سب مخذول و مقہور
کہے کوئی ہوش تجھہ پہ مین ہے گوش
ولے عاجز ہو آخر سب تھکے ہین
کہ نہین ہے اوسکی تئین حد و نہایت
ہے ترکیب اوسکی در محض ملاحت
کہ نہین کوئی شعر و نثر اسطرح مرغوب
عرب اور فارس کے ہے وضع سے بہا
کہ بہاگینگے جماعتہائے کفار
کہ ہونگے روم غالب فارس اوپر
دلونمین کافرونکے رعب بسیار
نہ مانگینگے کبہی موت ہرگز
کہ ہونگے مومنان اہل خلافت
لکھا مین مختصر یہان انکو اے یار

کہا بعد اوسکے وہ سالار کون
کہا بعد سے عرب میدان مین آو
رہین مین عقل کچھہ اونکی ٹھکانے
مصیبت مین پڑے ظلمت کی ساتے
بہاکر چشم سے حیرت کے نالے
فصیحان عرب سارے بہر حال
ہین اوسکے گرچہ تین آیات کی جز
سبھی کرتے ہوے افسوس ہیہات
لگے مجنون صفت کوئی بڑبڑانے
کہا کوئی ہو حیا سے اپنی عریان
تو سن قرآنکا اب وجہہ اعجاز
ہین الفاظ اوسکے کم معنی ہین بسیار
مطالع اوسکے ہین نور علی نور
نہ اس ترتیب کا ہے کوئی جریدہ
سویم اخبار دینا اوسکا از غیب
ہوئی یہ بات واقع بے کم و بیش
ہوئی یہ بات عیان اسے حق کے طالب
ہووےگی جنگ مین یہ بات ظاہر
یہ آیت سنکے خاموشی لئے وہ
ہوا یہ امر بے شبہہ ہویدا
چہارم وجہہ اعجاز اوسکا بے مثیل

کہ اے جمع بلیغان و فصیحان
چہوٹے سورے کے مانند اوسکے لاو
زبان اونکی لگی ہے لٹ پٹانے
لگے وہ دیکھنے دن کو ستارے
وہ دفتر شعر کا پانیمین ڈالے
باین بغض و حسد تا بست و سہ سال
ولے کوئی مین کہا مثل اوسکے ہرگز
سفاہت سے سٹے شمشیر پر ہات
لگے بنیے کی طرح کوئی بڑبڑانے
اگر چاہون تو بولون مثل قرآن
کہ جس سے سب کتابانمین ہے ممتاز
بلاغت اوسکی ہے مقدور سے باہر
مقاطع اوسکے حسن لطف سے پر
نہ خطبہ نا رسالہ نا قصیدہ
ہوئی ظاہر خبر سب اوسکی بے ریب
کہ بہاگے بدر مین وہ سب بدکیش
کہ فارس پر ہوے ہین روم غالب
کہ بہاگے رعب سے ڈر کے کافر
نہ ہرگز موت کی خواہش کئے وہ
ہوے یاران نبی اللہ کے خلفا
ہے سن وفات انکی اوسین تفصیل

یہ باتان نہین ایسے ہر کس پو ظاہر
علوم اوسکے ہین افزون ز عبارت
نہ ہوتی ہے اوسے ہرگز ملالت
مکرر گرچہ سحر آمیز باشد
پڑہے بھی ہیبت اندر اوسکے سامع
بہت ملحد رکئے ہین یہ ارادہ
نہ کر لئے پائے کچھہ اوسمین کم و بیش
کیا ہر وقت ظاہر اوسکا اعجاز
کہ لائے دیکھہ اوسے ایمان ہر دم
مین رکھتا ہون امید از فضل داور
ہے وسوان یہ کہ رب از فضل و احسان
بھی قرآن اور اعجاز اوسکا اے حر
تو کافر بگمان ہوتا ہے وہ خر
شمار اون سبکا ہے طاقت ستی باہر
ہین لفظان سورہ کوثر کے سب دس
ہے اون حصو مین ایک حصہ سورہ
وہ ساتون الف کہتے ہین اے برادر
شمار معجزات خاص قرآن

نکر کیب و وکتابی پر یہ نادر
رموز اوسکے ہین بیرون از اشارت
پڑہے جتنا تو لذت ہو زیادت
طبیعت را ملال انگیز باشد
نہین ہے اس سخن مین کوئی منازع
کریا اوسمین کرین کچھہ کم زیادہ
جگر اونکا ہوا اس غم ستی ریش
کیا تا حشر ہمکو اوس سے ممتاز
وہ معجز یعنے آخر کو ہوا کم
کہ میرے تابعان در روز محشر
کیا ہے حفظ اوسکا بہت آسان
ہے سبکے پاس ثابت از تواتر
ہے امت متفق اسبات اوپر
مین کرتا ہون یہان کچھہ اوسکا اظہار
تو کر اسکو تمیز اے مرد با حس
دل شجاع مین تو رکھہ یاد اوسکو پورا
کرے گر ضرب تو اوس سب کے اندر
ہوئے ستر ہزار اوسکو یقین جان
فضایل مین ہے اوسکی عقل حیران

ہے پنجم وجہ اعجاز اوسکا اے سرور
ہے ششم یہ کہ قاری اوسکا آیا
نہ ہرگز کوئی کلام ایسا وسیا کہین
ہے ہفتم یہ کہ ہنگام تلاوت
ہے ہشتم یہ کہ حق پیدا او پنہان
رکھا تصحیف سے محفوظ اوسے حق
ہے نوان یہ کہ حق اے یار جانی
کہا اسواسطے وہ سرور نیک
ہے میرا معجزہ سو وحی بر حق
سب اتباع رسل سے ہون زیادہ
عوام الناس اور اطفال نو خیز
کرے گر ایک کوئی آیت کا انکار
بھی قرآن کچھہ نہین ہے معجزہ ایک
کہ علما پاس سب کلمات قرآن
کرین جب اونکو قسمت خوب آئین
کلام اللہ کے ہین دس وجہ اعجاز
تو ہو ستر ہزار اے یار عاقل
سوائے اونکے بھی ہین کئی وجہ دیگر
مین اب لکھتا ہون سو معجزے بیان

کہ اسمین سب علوم و فن ہین گو کہ
تلاوت سے نہین ہوتا ہے بیزار
تو رکھ جامی کی یاد اس بیت کہتین
ہوئے قاری کو اوسکے رعب ہیبت
ہوا عدل سے آپ اوسکا نگہبان
کیا تحریف سے محفوظ اوسے حق
کیا اس معجزے کو جاودانی
دیا حق ہر نبی کو معجزہ ایک
کہ بھیجا ہے اوسے پیمبر اوپر حق
خدا یہ اوسکا بر لایا ارادہ
ہین فیض حفظ سے سب اوسکے لبریز
دہرے اعجاز پر تا اوسکے اقرار
ہزاران معجزے ہین اسمین بیشک
ستہتر الف ہین تخمیناً اے جان
تو ہووین ہفت الف حصہ تخمیناً
سنا تو اونکو سب اے صاحب راز
تجھے اس ضرب مین بیشبہہ حاصل
کہ اون سے وہ عدد ہوتا ہے اکثر

## در بیان معراج سید موجودات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات کہ بعد قرآن مجید اعظم معجزات
## معجزہ معراج متضمن آن معجزات بسیار است

کلام اللہ کے بعد ازشہ کا معراج
ہے سارے معجز انکا درۃ التاج

ہے یہ اعجاز ارضی اور سماوی
ہے قرآن اور احادیث اوسکی راوی

بھی ہے وہ لامکانی اور مکانی
بھی ہے وہ لازمانی اور زمانی

دیکھا ایک رات بیداری مین تن سے
تماشے سیر ہفت آسمان کے

چلا کعبے سے جب وہ شاہ اکمل
گیا بیت المقدس بیچ اول

امامت وہان کیا سب انبیا کو
دیا عز و شرف سب اصفیا کو

براق اوپر چڑہا وہان سیر تاکر
شتابی سے گیا ہر آسمان پر

گیا ایک آن مین طے سب سماوات
کیا ہر پیغمبر انسے وہان ملاقات

بھی چھوڑا عرش اور کرسی کو پیچھے وہان
گیا تب لامکان کے بیچ جولان

جمالِ حق کو اون آنکھون سے دیکھا
ہوا دیدہ بدن اوسکا سراپا

کلام حق سنا اس کا نہین وہ
پھر آیا گھر کہتے ہین ایک آن مین وہ

جو کچھ وہان نعمت اپنے رب سے پایا
مزہ اوسکا بھی امت کو چکھایا

نہین ہے کم یہ معجزہ معراج اسے پا
بل اسمین معجزے ہین درج بسیا

ہے درکار اوسکے تئین لکھنے کو دفتر
کہا اسواسطے مین مختصر کر

لکھا ہا اسمین میر اشیخ والا
بہت تفصیل سے دکھنی رسالا

تو پڑہ اوسکو اگر چہتا ہے تفصیل
نہ دیر پڑھنے مین ہرگز اوسکے کچھ ڈہیل

## دربیان معجزات کلیہ حضرت خیر البرایہ علیہ الصلوٰۃ والسلام والتحیۃ معجزات کلیہ ہشت است

سن اوسکے معجزات کلیات اب
تو رکھہ یاد اپنے دل مین یہ نکات اب

یہ ہر ہر قسم مین ہین معجزہ ایک
بہت ہین معجزے درج اسمین بیشک

## دربیان جمال باکمال سید اہل شہود صلے اللہ علیہ وسلم کہ درحقیقت معجزہ بود

جمالِ بے نظیر اوسکا تھا اعجاز
کہ تھا وہ حسن مین عالم سے ممتاز

نہ تھا اس وصف مین کوئی اوسکا
کہ اتھا نور اوسکا مہر و ماہ پرور

اندہیرے مین جب آتا شاہ والا
تو اوسکے نور سے پڑتا اوجالا

اگر کوئی چیز ظلمت مین نہان ہو
تو اوسکے روئے انور سے عیان ہو

اتھا آئینہ نورِ الہٰی
نظر آتی تھی وہان اشیا کماہی

نہ لکھی نا کھٹمل نا جون نا مچھر
گذرپاتے تھے اوسکے پاک تن پر

تھا یون وہ جسم انور نور پایا
کہ نہین پڑتا تھا دہرات اوسکا سایا

تھی یون اوس تن منے خوشبو بسیا
کہ مشک و عطر مین نہین ہے وہ مہکا

بجھا اس چہرہ تابان جھلکار
بہت کفار ایمان لاتے اسے پا

## دربیان اخلاق سید انفس وآفاق صلے اللہ علیہ وسلم کہ بیشک معجزہ بود

بھی سالار رسل کا خلق اکرم
بلاشبہ اتھا اعجاز اعظم

کرے اس خلق کی کیا کوئی تعریف
خدا جسکی کیا عظمت سے توصیف

نہ بخشا اوسکے تئین رسل و ملک کو
دیا خاص اوس شہ ارض و فلک کو

جب اوسکے خلق کو بے مثل پائے
بہت کفار ایمان اسپو لائے

سبھی آداب اور عادات سالار
اتھے بیشبہ خرق عادت اسے پا

مین مجمل یہان لکھا تینو نکو بیتفصیل
تو دیکھہ آرام تن اوسکی تفصیل

## دربیان فصاحت و بلاغت آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کہ بتحقیق معجزہ بود

فصاحت

فصاحت اوسکی تھی اعجاز دیگر
نہین تھا کوئی اوسمین اوسکا ہمسر
انتہی اوسکی فصاحت بے نہایت
بلاغت اوسکی تھی بیحد و غایت

انتھا یہ اختصار اوسکے سخن مین
کہ نہین آتا تصور اوسکا من مین
بلاشک اوسکے ہر ہر بات اندر
ہزارون سے ہے معنی اے برادر

ہنوا اس حرف مجمل پر تو قانع
پڑھ اوس سرور کے کلمات جوامع
پڑھیگا اونکو جب تو اہل دین سے
تو بوجھے گا اوسکے عین الیقین سے

عرب کے منشیان اور شاعران سب
کہ نظم و نثر مین تھے ماہران سب
بیان اوس شاہ کا کرتے تھے جب گوش
تو سب ہوتے اتھے حیران مدہوش

کئی کافر اوسکا حسن گفتار
کئے بے معجزہ ایمانکا اقرار

## در بیان حشمت و مہابت آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ فی الواقع معجزہ بود

بھی تھی سرور کی حشمت او ہیبت
بلا تکرار اعجاز و کرامت
مہابت اوسکے انکھون مین بھری تھی
دل و جان بیچ اوس سے تھرتھری تھی

اگرچہ سلطنت ظاہر کی وہ چھوڑ
تھا فقر اختیاری ساتھ گل جوڑ
نہ در پر اوسکے در پردہ نہ دربان
تجمل کا نہ کچھ پاس اوسکے سامان

بھی رہتا تھا وہ شاہ عالم عادل
ہمیشہ اپنے یاران ساتھ ہل مل
غرض اوور امور حشمت و جاہ
انتھا سب اہل فقر و زہد کا شاہ

ولیکن اوسکی ہیبت یون تھی غالب
کہ نہین کہنے مین آتے وہ مراتب
جنھون شاہانکی صحبت مین رہے تھے
بھی جنگلونکی مشقت سب سہے تھے

رسول حق کی جب خدمت مین آتے
تو ہیبت کھا کے سارے تھرتھراتے

## در بیان قوت جسمانی آنجناب نورانی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ در نفس الامر معجزہ بود

بھی قوت اوسکی تھی اے بھائی معجز
کہ نہین تھا اوسمین کوئی مثل اوسکے ہرگز
انتھا بیشک غذا اگرچہ شاہ عالم
ہمیشہ بے تکلف اور بہت کم

نہ تھا کھانیکا ہرگز اوسکو چھانسا
کہ دایم اوسکو تھا حق سے دلاسا
ولے بااین وہ سالار معظم
انتھا قوت مینے مشہور عالم

عرب مین پہلوان تھا ایک نامی
تھا نام اوسکا رکانہ اے گرامی
اتھے اوس عصر مین جو پہلوانان
تھے عاجز اوسکے جون ناتوانان

کوئی کشتی مین نہین اوس سے بر آیا
کہ تھا قوت مین برتر اوسکا پایا
کہا شہ سے سنا مین یہ حکایت
کہ تو ایمان طرف کرتا ہے دعوت

گراویگا مجھے کشتی مین تو گر
تو مین ایمان لاؤنگا تیرے پر
تب وہ ہر وقت کی قدرت کا مایا
رکانہ کو زمین اوپر گرایا

ہوا وہ یہ سمایا دیکھ حیران
بھی لایا جلد اوس سرور پہ ایمان

## در بیان مزید اشتہار سرور ابرار صلی اللہ علیہ وسلم کہ بے ریب معجزہ بود

بھی اوس سرور کی شہرت اے برادر
انتھی بے اشتباہ اعجاز اظہر
لکھا اوسکے مبارک نام کو رب
بعرش و کرسی و لوح و قلم سب

لکھا ساتون گگن پر اوسکا بھی ناون
بھی جنت مین لکھا وہ ناون ہر ٹھاون
ملائک ور حور کے جبہہ کے اوپر
لکھا ہے بھی اوسے خلاق اکبر

خبر ہے یون کہ جنت بیچ ہر ٹھار
ہوا ہے عبد وہاب انبیا پاس
ہے عبد القادر اوسکا نام ور پہ
کہین عبد السلام اوسکو پرند ے
وحوش اوسکو پکارین عبد رزاق
اور اسمانی کتب مین اے نکوکار
سمجھ اے بھائی جیسے رب متعال
اتھی سب عوت اوسکی بست وسال
کیا عالم کو یکسر روشن آباد
سنے جب اوسکی قامت کے شہانے
تھے جتنے خلق مین محراب منبر
غرض دنیا و عقبیٰ بیچ ہر جا
بہت تعظیم سے اوسکو لیتے ہین

ہے نام عبد الکریم اوس شہ کا آیا
تو پوچھ اسیات کو بے پیچ سوال
جبل مین عبد خالق اسے برادر
پکارین عبد مومن سب پرندے
کہے وہ شاہ دین مفتاح ارزاق
ہے نام اوس سرور عالم کے بسیار
دیا اوسکو نبوت بعد چل سال
وہ اس عرصہ مین اے یار نکو فال
کیا دنیا کا گلخن گلشن آباد
لگے ہین عرشیان سب چھپانے
ہوئے سب ذکر اوسکے معطر
ہے نام اوسکا قرین نام مولا
بجان و دل ثنا اوسکی کئے ہین
ادب اوسکے منہ پھیرا جو کچھ و

ہے اہل عرش کن عبد الحمید او
ہے نزد اہل دوزخ عبد جبار
ہے دریا بیچ وہ عبد المہیمن
پرندے اوسکو بولے عبد غفار
کہین تھا عبد قدوس اوسکو ماہی
یہ اوسکا انتہا معنوی ہے
ہوئے مستحضر سکی اوسکی سن جب
بھر انوار ہدایت سے جہان کو
سنے جب زمزمہ اوسکی ادا انکا
سنے جب اوسکے خطبہ نکتے ترانے
خدا کا نام اقدس جان گیا ہے
لکھا جب بادشاہا نکو فرامین
ہوئے بعضے مسلمان دیگران سب
خرابی مین پڑا مانند خراو

ملایک پاس ہے عبد المجید او
ہے نزدیک شیاطین عبد قہار
کہین عبد الرحیم اوس شاہ کو جن
کہین عبد الغیاث حشرات کے یار
کہے ہے یہ تا بماہی اوسکو شاہی
ہی شہرت اوسکی ظاہر مین قوی ہے
وفات اوس سرور دین کی ہوئی تب
دیکھا یارا ایمان گمرہان کو
ہوا دل چاہ مین کر دو بیان کا
لگے افلاک یکسر چرخ کھانے
مبارک نام اوسکا وہان گیا ہے
رکھے سر بر زمین سب بندہ آمین
اطاعت کر کے بھیجے پیشکش تب

## دربیان علم مجید و معرفت بے نہایت سید اہل رسالت صلی اللہ علیہ وسلم معجزہ بود

بھی علم مجید اوسکا اے برادر
بھی تھی اوس قوم مین اوسکی سکونت
دیا ہے باوجود اس حال کے حق
غرض وہ علم کا دریا ہے مواج
کیا یون وضع احکام و مسایل
تھے ظاہر ہوا امت کے اخبار

قسم مولا کی ہے اعجاز اکبر
کہ نین تھا اونکو فضل و علم و حکمت
اسے پیدا و پنہان علم مطلق
کہ جسکے علم کے عالم مین امواج
رکھا ایسے قوانین و دلایل
تھے معلوم انبیا کے اوسکو آثار

نہین ہرگز پڑھا اور نین لکھا کچھ
اور اپنے ملک سے باہر گیا نین
دیا ایسے حقایق اور معارف
کیا ایسی شریعت کو ہویدا
کہ وہ دونون جہانین کام آوے
تھی ہر ہر کی شریعت اوسکو معلوم

نہین علما کی صحبت مین رہا کچھ
کسی عالم ستی ہرگز ملا نین
کرا ملاک ورسل نین اونسے واقف
کہ ہے جسمین صلاح دین و دنیا
قیامت لگ خلل وہان نہ پاوے
سب احوال جہان تھا اوسکو مفہوم

دواوین عرب سب جانتا تھا
لغت ہر قوم کی پہچانتا تھا

بھی اخبار نسب او علم امثال
تھا اوس سرور پہ ظاہر خوب احوال

بھی علم طب و تشریح و کتابت
اتھا اس شاہ دین کو بے نہایت

فرائض اور حساب اور علم تعبیر
تھے اوسکو یاد علوم و دیگرے بیر

ہین اوسکی شرح مین آیا تشتاق
مفصل ایسے آداب اور اخلاق

بھی ہین ایسے ضوابط اور قواعد
کہ ممکن نہین بیان کم اور زواید

جتنے حکماء کامل دہر مین ہین
وہان سب متحیر سے سر بزمین ہین

ارسطو اور بقراط و فلاطون
اگر ہوتے تو ہوتے اوسکے مفتون

یہ قانون پر فدا کرتے دل و جان
رہتے خاک عرب ہو چھوڑ یونان

## در بیان آنکہ کرامات اہل بیت کرام و اصحاب عظام و اولیائے امت خیر الانام علیہ الصلوٰة والسلام معجزات آن جناب بودند

بھی اوسکے آل اطہر کی کرامات
اور اوسکے صحب نور کی کرامات

اور اوسکے اولیا سے جو کرامت
ہوین یا ہوے تا روز قیامت

خصوصا جو کرامتہاے نادر
ہوئی لخت جگر سے اوسکے ظاہر

امام ہر دو عالم عبد قادر
محی الدین لقب جسکا ہے فاخر

وہ ہین سب معجزے شاہ رسل کے
ہین حجت اس دلیل جزو کل کے

کہ ہے جو کچھ شرف تابع کو حاصل
سو ہے متبوع کا اے مرد عاقل

سناؤ معجزات کلیات اب
سن اوسکے معجزات جزئیہ سب

ہے قسم اول اوسنے اے مفاخر
ہوے ہین جو بسایط بیچ ظاہر

ہوا یعنی بر افلاک و عناصر
ظہور اون سب کا اے پاکیزہ خاطر

## در بیان معجزات سید موجودات علیہ الصلوٰة والتسلیمات کہ تعلق بر بسائط دارد و اشہر و اکبر آن شق القمر است این معجزات بسیط است و یک سال است

اول اون سب سے شق القمر ہے
کلام اللہ مین اوسکی خبر ہے

احادیث اوسکے ہین متواتر آئے
نہین اسبات مین شبہے کہین پائے

روایت یون کئے اصحاب ابرار
کہ مکے بیچ یکدن بہت کفار

ابو جہل و ولید و ابن وائل
بھی نضر و اسود اور اوسکے اماثل

ہوے سب جمع شاہنشاہ کے پاس
لگے تب عرض یون وہ اجہل الناس

اگر دعوی کین اپنے ہے تو صادق
ہمارے واسطے کر تو قمر شق

نہین تیری نبوت مین اگر شک
تو کر اب چاند کو جلدی سے دو ٹک

کریگا تو اگر اوسکے موافق
تجھے جانینگے ہم بیشبہہ صادق

یہ باتان سنکے شاہ جمیع عرب نے
کیا شق القمر درخواست رب سے

ہوا فی الفور شق ماہ منور
بھی اترا آسمانسے اے برادر

رہا یک ٹکڑا کوہ حرا پر
رہا ٹکڑا دگر بر کوہ دیگر

جب اس اعجاز کو کافر نہ بھائے
حسد سے اپنے دلمین تلملائے

لگے کہنے کو سب یون شعبدہ رو
کہ ہے بیشک محمد کا یہ جادو

کہے گر سحر کا ہم پر سمایا
دو ٹکڑے چاند کے ہمکو دکھایا

کہا بعضون نے گر ہمکو کیا سحر — نہین کچھ سارے عالم کو کیا سحر
تمھین کھوج اس سخن کا اونسے پوچھے — اگر اس بات سے دیوین خبر او
جب آوینگے مسافر جو کدن سے — عراق و روم اور شام و یمن سے
تم اوسکا معجزہ یہ راست جانو — وگرنہ سحر ہے گر اسکو مانو
مسافر چو طرف سے آئے ہین جب — کئے تحقیق اونسے کافران تب
کہے وہ یون کہ شبہائے فلان شب — دو ٹکڑے چاند کو دیکھے ہین سب
یہ دیکھا اور سنا لیکن وہ کفار — نہین ایمان لائے شہ پہ زنہار
بھی جانا سامری کا اثر ملبوار — جناب مصطفے کا دیکھہ یہ کار
گریبان مین نبی کے چاند جانا — اور اوسکے آستین سے باہر آنا
لکھین ہین گرچہ بعضے قصہ خوان — ولیکن بالیقین اوسکو غلط جان

## در ذکر معجزہ رد شمس کہ در وقت مراجعت از فتح خیبر از ان سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم بظہور آمدہ

روایت اسطرح کرتی ہے اسما — کہ یک جا کہ ہے جسکا نام صہبا
کیا تھا خواب وقت عصر سرور — سر اپنا رکھہ علی کے زانو او پر
اوٹھانین لگ ہے سر از شکر خواب — گیا مغرب مین خورشید جہانتاب
اطاعت شہ کی تھی جب طاعت رب — کیا نین مرتضی بیدار اوسے تب
اس اثنا مین ہوا شہ آپ بیدار — کہا تب مرتضی کو اے نکوکار
پڑہا یا نین نماز عصر کو تون — کہا اے شاہ عالم نین پڑہا ہون
کہا اوسوقت اے خلاق عالم — علی تیری اطاعت مین تھا اسدم
بھی تھا تیرے نبی کے زیر طاعت — پھرا تو سورج کو از محض قدرت
کیا جب یہ دعا وہ نور اکبر — ڈبا سو سورج آیا آسمان پر
سمجھا یا مرتضی یہ معجزہ جب — نماز عصر جلدی سے پڑہا تب

## معجزہ دیگر

وہ سرور پاس یک وقت آئے حسنین — رہے خدمت مین اوسکی تا ہوئے رین
کیا جب والدہ پاس انکو رخصت — بہت شدت سے تھی اوسوقت ظلمت
یکایک نور یک جون برق چمکیا — رہا پہونچے تلک دونو بہ زہرا

## دربیان جوشیدن آب از انگشتان فیض نصاب آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کہ اشہر معجزہ است

اور اوس سرور کے انگشتان سے پاک — زلال صاف نکلا ہے بہت پاک
ہین اخبار اوسکے نزدیک تواتر — نکر اس بات مین کچھ شبہہ آ کر
ملا نہین کوئی پیمبر کو یہ اعجاز — ہمارے شہ کو تھا خاص لیے سرفراز
کہے علما کہ یہ پاکیزہ پانی — ہے یہ پانی سے افضل یار جانی
انس بولا کہ شاہ عرش پایا — طرف اہل قبا کے یکدن آیا
اٹھی تصدیع پانی کی او نفر پر — لے آئے یک قدح پانی کا اصغر
رکھا جا او نگلیان تب سرور امین — کہ نین باقی تھی انگشت نزاوسمین
مین دیکھا خوب اپنی آنکھیان سے — ابل آیا تھا جل اوسکی او نگلیان سے
ہوئے سب پیکر اوسکو خوب سیراب — پیالے مین او بلتا تھا وہین آب

## دو معجزہ دیگر

بھی کہتا ہے امی از بخت وخواہ
تھی تب ہوا گرم اور دور تھی راہ
پیاسے ہین ہین اور سب جنا ور
وہ پانی ایک قدح مین ڈال شہ پر
ہمین اور آب سے سیراب ہو کر
اوٹھایا ہاتھ اپنا ظرف سے تب

تھا در جنگ تبوک اوس شہ کے ہمراہ
تھا دشمن سخت اور توشہ ہمراہ
تو اے باران رحمت آب ہو یا ور
رکھا اپنا کف دست اوسکے اندر
گئے سیراب سب اپنے جنا ور
وہ پانی کا ابلنا رہگیا سب
بھی کہتا ہے امی یکبار دیکھا

مشقت اوسکی سب اوپر عیان ہے
غرض اوس جنگ مین سب روکے یاران
کہا شہ کچھ بھی ہے اب اوس محل مین
مین دیکھا اونگلیون سے شہ کی آیا
کہا تمکو کیا پانی کفایت
وہ غزوے بیچ اوس سالار کے سات
کہ انگشتان سے شہ کی نیر او بلا

کہ یعنی اوسکی قرآن مین بیان ہے
کئے ہین عرض اے سالار کون ان
لے آیا کوئی ذرا پانی چھاگل مین
او بلتے تھے جھرے پانی کے پیاسے
کہے ہم بس ہے اے عین ہدایت
او تھے ستر ہزار اے یار سن بات

## معجزہ دیگر

روایت اسطرح کرتا ہے جابر
کہا وہ سرور بے مثل و ثانی
بھی بولا تو لشکر کا تغارا
رکھا تفرید سے اونگلیان تب
بھرا پانی سے یکدم مین تغارا
بھی فرمایا تب وہ کوثر کا ساقی

مین در جنگ ہوا تھا اوس کے حاضر
مجھے جا ڈھونڈ کر لا کچھ بھی پانی
رکھا شہ پاس مین جلدی اوسے لا
مین ڈالیا جو چھاگل مین نیر تھا تب
کیا تب حکم یون سرور ہمارا
کہ ہے پانی کی حاجت کسکو باقی
اٹھایا ظرف سے تب دست پرنور

نہ تھا لشکر نے اوس وقت کچھ آب
مین لایا ڈھونڈ کر پانی ذرا سا
مبارک لب کیتین اپنے ہلا کر
گیا آب اوسکی اونگلیان سے نکلنے
کہ اس پانی کو ہوین لوگ آکر
کیا ہین عرض اے سالار امت
تھا پانی سے تغارا جو بھرا تیون نور

تھا گرم اور دو وا اوپر بہت تاب
کہ چھوٹی ایک چھاگل مین تہ نشین تھا
رکھا دست مبارک اوسکے اندر
جھرے چشمے کے لگتے جون ابلنے
پئے سب اور ہوئے سیراب یکسر
نہین ہے آب کی اب کسکو حاجت

## معجزہ دیگر

بھی کہتا ہے کہ مین از بخت بیدار
سب آئے ملک اوس سالار کے دیکھ
نہین کچھ آب کوئی ہمراہ کے پاس
او اوس وقت وہ ملاذ ہر دو عالم
کہا تب شاہ بسم اللہ لیو

حدیبیہ مین تھا ہمراہ سالار
دیکھے وہان ایک چھاگل تھا ادھی کچھ نیر
مگر یہ آب جو ہے شاہ کے پاس
رکھا اوس قاب مین دست کرم
یہ پانی خوب سیرابی سے پیو

تھی پانی کی بہت لشکر مین قلت
کہے اسطرح اوس بحر کرم کو
سنا جب اونے سرور شکوہ جل کا
جھرے یون اونگلیون سے اوسکے نکلے
پئے ہم الغرض وہ با صفا آب

تھی کیا پانی سے اوسکے بہت شدت
ہے پانی کی بہت تکلیف ہمکو
لیا ایک قاب مین آب اوس چھاگل کا
کہ کاریز سے جون آب ابلے
ہمارے سب کیا لشکر کو سیراب

پوچھا ایک شخص یون جابر تی تب
اگر کس مقدار تھے اوسوقت تم سب
ولیکن ہم تھے اوسوقت ایکبار
کہا جابر اگر ہوتے ہمین لاکھ
ہزار اور پانچ سونین ایسمین تکرار
تو بس تھا سب کبتین وہ چشمہ پاک

## معجزہ دیگر

کہا یون ابن مسعود اے برادر
کہین سے بھی ذرا سا لاؤ تم نیر
اتھے یک وقت ہم ہمراہ سرور
رکھے پیدا کر اوسکو شاہ کے ہیر
تب اوسکے انگلیان سے با صفا نیر
نہ تھا اوسوقت بالکل آب ہم پا
وہ پانی ڈالکر یک ظرف اندر
لگیا بیشک او بلنے کرنہ تاخیر
کہا تب ہمکو یون وہ سید الناس
رکھا دست مبارک اوسکے بھیتر

## معجزہ دیگر

کہا یون حبر امت لب اصحاب
کہا ہے کوئی چھگل تجھ پاس آیا
تب اوسکے ہاتھ کے نیچے سے آمیر
کہ شہ یکروز مانگیا از بلال آب
وہ لایا یک چھگل نزدیک سالار
ہوا فی الفور پیدا چشمہ نیر
ہوا ہے ظاہر القصہ یہ اعجاز
کیا تب عرض یون وہ یار کبانی
رکھا اوسوقت وہ دو جگ کا سرور
لگیا پینے کو اوس سے ابن مسعود
وہ سرور سے بہت بار اسے سرفراز
قسم حق کی نہین بنچا یا پانی
دو دست پاک اپنے اوس چھگل پر
وضو کرنے لگے ہین دوسرے زود

## دربیان باریدن باران و باز ماندن آن از دعا سید الکون صلی اللہ علیہ وسلم فی کل آن

ابھی اس سرور کے فرمانے کی بات
بروز جمعہ وہ عالم کا ماول
ہلاکی پائے ہین کھیت اور جناور
کرم سے وہ دو جگ کے سر کا سایا
ابھی منبر ستی اوترا نہ تھا شاہ
غرض تا جمعہ دیگر وہ برسات
کرے اس مینہ نے دیوار و گھر سب
اٹھا تب سرور دین ہاتھ اپنا
جدھر کرتا تھا سرور اشارت
پڑا مینہ اور کھلا اے نیک کردار
اتھا خطبہ کے پڑھنے بیچ مشغول
ہوئے بھوکے عیال و اہل یکسر
دعا کیو واسطے تب ہاتھ اوٹھایا
کہ مینہ یون پڑنے لگا اوسوقت لگاتار
برستا تھا بہت ہر روز خورشید
ڈوبی پانی مین کھیت اور جانور سب
حوالینا کہا اور لا علینا
اودھر جاتا تھا وہ ابر از اطاعت
انس بولا کہ اندر عہد سالار
سو اتنے مین یک اعرابی اوٹھا
خدا سے مانگ تو اپنے دعا اب
پھرا یا نین تلک وہ ہاتھ منھ پر
مین دیکھا مینہ کو انکھوں سے اپنے
اتھا اوس روز شہ بالائے منبر
ہمارے واسطے کر تو دعا اب
خلاصہ یہ کہ اے خلاق اکبر
مدینے سے گیا وہ ابر سب پھٹا کہا
وکال آیا تھا سب لوگو نپو یکبار
کہا اے بادشاہ جن و انسان
کہ وہ پانی کرے ہمکو عطا اب
ہوا پیدا سحاب کوہ پیکر
کہ ڈاڑھی سے لگا شہکے ٹپکنے
وہی بدوی کہا اے جگ کے سرور
کہ تا ہو دفع ہم سے یہ بلا اب
ہمارے گرد برسا تو نہ ہم پر
او ٹھی برسا کی چار و طرف ہانک

ہوئی وادی قنات یکماہ جاری　　جو آیا سو کہا بارش ہے بھاری

## معجزہ دیگر

پوچھا یک شخص نے یون عمرؓ سے　　تو ہمکو وقت تنگی سے خبر دے
ہے ذکر ساعت عسرت بقرآن　　تو کر تفسیر اوسکی ہمپو آسان
کہا جنگ تبوک اوپر چلے ہم　　اتھا شدت تمین تب گرمی کا موسم
ہم اوترے ایک منزل بیچ آکر　　بہت پیاسے لگے ہم سب سراسر
ہوا یون ہمکو ظن غالب وسدم　　کہ ہووینگے ہلاک اس جا مین ہم
اگر کوئی بھائی کیے ڈھونڈنیکو جاوے　　تو ہوتا یہ گمان پھر کر نہ آوے
یہان لگ تشنگی کا سخت تھا گھات　　کہ اپنی اونٹ کیتین آدمی کاٹ
سب اوسکے آنت اور معدے نچوڑے　　ذری اوسمین رطوبت کچھ نچھوڑے
رطوبت اوسکی وہ پیکر سراسر　　رکھے اوسکو تب اپنے سینے اوپر
انہیں خاص اوسکا یعنی صدیقؓ　　کہا اے مرجع اصحاب تصدیق
تجھے مولا سے ہر دم سو عطا ہے　　قبول اوسکیان تیری دایم دعا ہے
دعا کر تو اب اس امت کی خاطر　　کہ مشکل اونکی ہے تیرے پو ظاہر
کہا شہ اوسکو تم چہتے ہو یہ بات　　کہا ہان آ امام کامل الذات
دعا کیواسطے شہ ہاتھ اوٹھایا　　ہوا فی الفور تب یک ابر پیدا
برسنے وہ لگا لشکر کے اوپر　　ہوئے سیراب مردم اور جناور
بھرے لشکر کے سب مشک و چھاگل تب　　اتھا ستر ہزار ایجان وہ دل سب
عمرؓ بولا گئے لشکر سے ہم بھار　　نہ پائے مینہہ کا ہم وہان کچھہ آثار
پڑا وہ مینہہ سب لشکر کے اوپر　　نہ یک قطرہ پڑا بھار اے برادر

## معجزہ دیگر

کہا ابن عبید سلمی نے اے یار　　پھر جب غزوہ عسرت سے سالار
تب از قوم فزارہ یک جماعت　　مسلمان ہوکے آئے نزد حضرت
شتر اونکے بہت لاغر اتھے سب　　کہ اونکی سرزمین مین قحط تھا تب
رسول کردگار از لطف و افضال　　پوچھا اونکی زمین کا اونسے احوال
کہے وہ یون کہ اے دو جگ کے والی　　ہمارے ملک مین ہے قحط سالی
سکے ہین کھیت اور باغان ہمارے　　ہین تنگ سب اہل و یاران ہمارے
گئے ہین مر ہمارے جانور سب　　تو بول اپنے خدا کو یا نبیؐ اب
سنے تا وہ ہماری آہ و زاری　　کرے تا دور یہ کلفت ہماری
تو کر رب پاس اے مولا شفاعت　　کرے تجھ پاس بھی حق تا شفاعت
کہا تب ہنس کے سبحان اللہ سرور　　کہ واہ واہ ہے تمہاری دانش اوپر
شفاعت مین کرونگا اوسکے نزدیک　　شفاعت وہ کریگا کس کے نزدیک
نہین مانند کوئی اوسکے خدا ہے　　وہ قدرت مین عظیم الکبریا ہے
کہا بعد اوسکے اے قوم فزاری　　ہنسے ہے حق تمہاری دیکھہ زاری
ہنسی نے سے تمہارے جلد فریاد　　تب اونے ایک بدوی با دل شاد
کیا عرض اے حبیب حق تعالے　　ایا ہنستا ہے بیشک رب ہمارا
کہا آرے کیا تب وہ عرابی　　جناب خاص مین عرض شتابی
ہم اوس رب سے کہ کرتا ہے تبسم　　کرینگے خیر اور خوبی کو نا گم
ہے مقصد یہ کہ ایسے رب سے ہم ان　　ہمین دیکھینگے دایم فضل و احسان

ہنسے اسباتکو سن اوسکی سرور
کہ رنگ اوس شاہ کے دونون بغل کا
کہا خرما مرا ہے سب اڑی مین
کہا تب سرور عالم خدایا
کہا ہے راوی مولا کی قسم کھا
جب آیا آسمان کے بیچ پھیلا
کھڑا ہو بولبابہ برہنہ تن
وہی بدوی کہ بعد از ہفتہ آیا
چڑھے منبر اوپر تب شاہ اکمل
شتابی یہ دعا کرتی ہے سرور

اوٹھے تب وہ چڑھے منبر کے اوپر
نظر آنے لگے لوگان کو پورا
مرا بینہ بیچ یعنی چونتری مین
تو یون پانی کیتین تو ہے برسا
نہ تھا اوسوقت کچھ بھی ابر پیدا
بجھاتے تھے اوسے سب لوگ جا جا
کیا لنگی سے بند مرید کے روزن
کہا اے سب پو تجھہ رحمت کا سایا
اوٹھائے ہاتھہ اپنے مثل اول
مدینے سے کھلا وہ ابر یک سر

پڑھے آہستہ تب کیتیک کلمات
دعا کرنے لگے سرور برقت
کیا سالار پانی کی دعا پھر
کہ تیرا بولبابہ ہوکے عریان
کیا جب یہ دعا سالار اخیار
برسنے یون لگا وہ ابر پر آب
کہ تا آخر نہ نکلے اوس ستی بہا
ہلاکی پائے سب اموال ود بند
خدایا آس پاس اوسکو تو برسا
سفر مین اور حضر مین شہ سے آیا

اوٹھایا اوسکے بعد از یہان تلک تب
اوٹھا تب بولبابہ کر کو سعت
کہا وہ تین بار یہ مدعا پھر
بندھے لنگی ستی مرید کے چھیدان
ہوا ایک ابر تب ظاہر سپروار
کہ یک ہفتہ نہ دیکھا سور کا تاب
بھی پانی کو نہووے اومین کچھ بار
بھی راہان ہوگئے ہین بکہ علم بند
نہ ہمپر اسے تیرا عالم کو آسا
ہوا یہ معجزہ ظاہر بہت یار

## معجزہ دیگر

روایت ہے کہ بوطالب پیاسا
سنا جب یہ شکایت اوس سے سرور
ابوطالب ہوا اوس پانی سے سیراب
جواب اوسکو دیا یون شاہ عالم

کہا سرور کو اے دوجگ کے آسا
مبارک پاؤن مارا تب زمین پر
کہا اے تجھ سے دین و داد شاداب
تو رکھہ اسبات کو یاد اے مرے عم
ہے مقصد یہ کہ قیوم دو عالم

مین ہون اب تشنگی سے سخت رنجور
ہوا فی الفور وہان یک چشمہ پیدا
کئی بار آنکھیان دیکھی ہین میری
اگر تو بھی کریگا حق کی طاعت
مطیعونکی اعانت مین ہے ہر دم

تو میری یہ مشقت جلد کر دور
لگا آب اوسکا نہا صاف اور میٹھا
کہ رب تیرا اطاعت مین ہے تیری
تو وہ تیری کریگا بھی اطاعت

## معجزہ دیگر

معاذ ابن جبل شہ کا ملازم
سنا ہے یہ خبر جب وہ صحابی
لکھا سالار دین یون نامہ اسکون
معاذ یہ حکم جب اوسکو سنایا

گیا ملک یمن کا ہوکے حاکم
لکھا یہ ماجرا شہ کو شتابی
کہ بولا وہ آب کو میری طرف سون
وہ پانی شاہ پر ایمان لایا

اتھا اوس ملک مین یک چشمہ اے یار
یہان یک نہر ہے اے شاہ ابرار
ہوئے ہین لوگ وہانکے سب مسلمان
اور ایمان لائے بعد وہ پاک پانی

کہ مردم اوس ستی تھے پاتے آزار
کہ مردم اوس سے تپ مین ہین گرفتار
تو بھی اب جلد لا مرے پو ایمان
دیا تین کسکو آزار وگرانی

## معجزۂ دیگر

عرب میں ایک تھا سردار مشہور ۔ اتھا مانند شیطان رند و مغرور
سنا جب اونے حکم شاہ لولاک ۔ کہا اسطرح وہ ملعون بیباک
ہے وہ تانبے ستی یا ہے لوہے ۔ کیا گمراہ باتین بہت ایسے
کہی یون عرض اے سالار فاخر ۔ نہیں دیکھے ہم ایسے سخت کافر
کہی جب اوسکو دعوت بار دیگر ۔ لگا بکنے وہ خر اول سے بدتر
کرون کیون اوسکی دعوت اجابت ۔ پھر لاچار ہوا اہل ہدایت
شہنشہ اونکو بولا پھیر جاؤ ۔ طرف مولا کے تم اوسکو بلاؤ
ہوا ایک ابر ناگہ تب نمودار ۔ کھڑا آ سر پہ اونکے سائبان وار
نداں وہ شعلۂ آتش کو برسا ۔ وہ کافر کو کیا ہے کوئلے سا
سب آئے دوڑ کر در خدمت شاہ ۔ کرین تا اوسکو اس حالت سے آگاہ
وہ بولے یہ خبر تمکو دیا کون ۔ کہے وہ یون کہ اب برسر ورکون
وہ آیت جسمین یہ مضمون ہے مضمر ۔ سو ہے در سورۂ رعد اے برادر

بھیجا اوس پاس سرور یک جماعت ۔ کرین حق کیطرف تا اوسکو دعوت
خبر دیو محمدؐ کے خدا سے ۔ کہ ہے روپے ستی یا ہے طلا سے
عظیم اوسکے سخن کو بوجھ اصحاب ۔ پھرے سرور کنے با صد تپ و تاب
کہے جو ماجرا گذرا اتھا وہان ۔ کہا پھر جاؤ تم اوس پاس یاران
کہا ہیں اوسکے رب کو جانتا نین ۔ نہ دیکھا اوسکو او پہچانتا نین
کہے اے بادشاہ ارض و افلاک ۔ کہا اول ستی بدتر وہ ناپاک
یہ جا اوس پاس پھر کرتے تھے دعوت ۔ وہ کرتا تھا بہت تندی و شدت
لگا تھا وہ گھٹا کر گڑگڑانے ۔ لگے تھے اوسکے بجلیاں گرگڑانے
جلا جسوقت وہ ملعون ابتر ۔ اتھے بیٹھے ہوئے یاران سرور
ملے رہ میں اونھونکو ورا خیار ۔ کہے اونکو جلا وہ زشت اطوار
خداوند دو عالم وحی بھیجا ۔ اوسے ہمکو سنایا شاہ والا

## معجزۂ دیگر

ہے قرآن و خبر سے ثابت اے یار ۔ کہ تھا باد صبا منقاد سالار
خصوصاً غزوۂ احزاب اندر ۔ کیا کفار کا لشکر تل اوپر
کیا لشکر کی اونکے وہ ہول و ہانی ۔ دکھایا اونکو محشر کی نشانی
غرض وہ کافران ہوگئے تھے سب ۔ شتابی سے گئے ہیں بھاگ کر تب

اڑایا ان میں کیا سرور کی یاری ۔ ہمیشہ حکم میں اوسکے تھا جاری
زمین سے اونکے ڈیرونکو اوکھاڑا ۔ اور اونکے کرکے ڈیرونکو پچھاڑا
اوڑایا اونکے سر اور چشم پر دھول ۔ لگایا اونکے دلمیں ہول کے ہول

## معجزۂ دیگر

بعزم عمرہ وہ سالار ابرار ۔ حدیبیہ تلک آیا تھا یکبار
وہ شاہ دین کہتے ہیں کفار ابتر ۔ نہیں آنے دیتے مکے کے اندر
خدا کے حکم سے یک باد آیا ۔ وہ بالان سب حرم اندر لیجایا
وہ ہے یکجا خوش اے با ہدایت ۔ ہے چھ کوس اوسکی مکے سے مسافت
حجامت لیکے وہان فرمایا سرور ۔ کہ یاران بھی منڈا وین آپنا سر

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہا یون ابن مسعود نے انکو کار | قریش اوسکو دیتے جب بہت آزار | ہوا ونپر ہوئی تاریک و پر دود | ہوئے بھی قحط مین سب مبتلا زود |

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| پھر معراج سے جب وہ مجید | کئے کفار تکذیب اوسکی بجید | لگے پوچھنے وہ سارے ابتر | نشانیان بیت مقدس کی سر |
| اور اپنے کاروان کا حال پنہان | کہ ہین وہ سب کہان آوینگے کب یہان | ہوا اوس شاہ کا خاطر مکدر | کہ نہین تھی وہ نشانیان اوسکو ازبر |
| تب اپنے پر اوپر جبریل اقدس | اوٹھایا قطعۂ بیت المقدس | اور اوسکو شاہ کے نزدیک لاکر | رکھا تا خوب دیکھے وہ نظر بھر |
| لگا کہنے کو وہ سالار دین تب | نشانیان اوسکی اہل شرک سے سب | اور اونسے وہ رسول رب متعال | سب اونکے کاروانکا کہا حال |
| کہا اونکو کہ رہ جا بیچ یکجا | فلانے کاروانکے تین مین دیکھا | اونھون یک آپنے اوشتر کو گم کر | لگے تھے ڈھونڈھنے اوسکو سراسر |
| قدح تھا ایک اوس منزل مین اونکے پاس | پیا مین اوسمین پانی مجھکو تھی پیاس | جب گئے ڈھونڈھ اوسکو قافلے وہم | تھا باقی اوس پیالے بیچ کچھ نم |
| جب آوینگے تو پوچھو اونسے یہ بات | کہے کفار سے یہ یک علامات | بھی فرمایا وہ شاہ نور افسر | کہ گذرا مین فلانے قافلے پر |
| اتھے یک اونٹ پر اوسمین دو ہمدم | وہ اشتر میرے آنیسے کیا رم | زمین پر یک کو اون دو سے گرایا | شکست ایسا گرنیسے ہاتھ اوسکا پایا |
| جب آوینگے تو پوچھو اونسے یکیک | کہے دوسری نشانی ہے یہ بیشک | کہے تب قافلہ خاص ہمارا | کہان ہے بول اوسکا حال سارا |
| کہا تب اونسے شاہ عرش دیہیم | کہ ہین وہ کاروان دیکھا بہ تنعیم | دو اونٹ اوسمین اتھے خاکستری رنگ | اتھے وہ قافلے کے پیش آہنگ |
| اتھے دو خرجیان دونو اوپر بار | مخطط تھے وہ سب یعنے پٹیدار | تھے کس مقدار مردم کاروان مین | تھے کیا کیا مال اونکے اشتران مین |
| اور آویگا یہان وہ قافلہ کب | کہا سر مفصل اونکے تین سب | ہوئے مبہوت و حیران سب یہ سنکر | گئے تب پیشوا اوقت مقرر |
| کہ گر وہ قافلہ نا آوے اوس دم | جھوٹا ہین شاہ کو سب ہوکے باہم | کہا کوئی صبح کے ہوتے یکایک | کہ پہونچے قافلے کے اونٹ بیشک |
| وہ اشتر کہ اتھے خاکستری رنگ | تھے آگے قافلے کے پیش آہنگ | پوچھے اون قافلے والونسے اودم | نشانیان جو کہا تھا شاہ عالم |
| وہ سب بولے کہ ہے تحقیق یکیک | کہے مشرک کہ ہے یہ سحر بیشک | تو ان سنگین دلان راہین کہ [illegible] | بتایا ہے الٰہی نگر وید [illegible] |

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| طرف موتہ کے جب شاہ یگانہ | کیا اصحاب کو اپنے روانہ | موئے زید اور عبداللہ و جعفر | سوا اونکے کتیک اصحاب دیگر |
| وہ غزوے مین شہادت سے مکرم | گئے فردوس مین ہو شاد و خرم | ہوا اوسوقت خالد میر لشکر | کیا برپا قیامت کافران پر |

کیا

کیا اوس روز ایسی جانفشانی
کہ محشر لگ ہے باقی وہ کہانی

ستھے تو تیغ اوسکے ہاتھہ کے بیچ
پڑے کفار سارے گھاٹ کے بیچ

مسلمان پائے آخر فتح بے قیل
کتب مین ہے سیر کے اوسکی تفصیل

زبان سے شہ کے خالد اے مؤدب
ہوا اوس دن بسیف اللہ ملقب

غرض اوس روز سالارِ دو عالم
شہادت سے ہوئے یارانکی غم

خبر اوس جنگ کی وہ شاہ اکمل
دیا اصحاب کو اپنے مفصل

ہے وارد یون حدیث اہل ایقان
کہ لیگئے تھے ملک از حکم یزدان

زمین مصر کہتین اوٹھاکر
اور اوسکو لار کھی نزدیک سرور

کہ اوسنے شہ و یکھکے کہتا تھا سب حال
تو رکھہ یہ معجزہ یاد اے نکو فال

ہین اپنے معجزے سرور کے بسیا
ولے مین مختصر بولا ہون آیا

سنو اوس لے بھائی دیگر معجزات اب
کہ تھا اونکا علاقہ با مرکب

ہوئے وہ معجزاتِ خاص نادر
موالید ثلاثہ بیچ ظاہر

ہے معنی موالید اے سخندان
جمادات و نباتات اور حیوان

## در بیان معجزات سید ابرار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ تعلق بجبال و احجار دارد و درین جا نوزدہ معجزہ است

یون آیا ہے بہت اخبار اندر
کہ کرتے تھے سلام اوس شہ کو پتھر

علی مرتضے کہتا ہے اے یار
کہ تھا مکے مین مین ہمراہ سالار

نہ آگے آیا اوسکے کوئی پتھر
مگر کہتا سلام اوس شاہ اوپر

ہے جابر سے روایت یون کہ سرور
گذرتا تھا اگر سنگ و شجر پر

نوکرتے تھے اوسے سب سجدہ فی الفور
بھی دوسری یک حدیث آئی ہے اسطور

کہ فرمایا ہے وہ سالار بے قیل
کہ جب لایا نبوت مجھہ پہ جبریل

نہ گذرا مین کوئی سنگ و شجر پر
مگر یون بولتے تھے مجھکو یکسر

ہمیشہ تجھہ پہ اے پیغمبر حق
ہو صلوات و سلام از رب مطلق

## معجزۂ دیگر

بھی وارد ہے روایت یون کہ یکروز
اٹھا کوہِ احد پر وہ دل افروز

ابوبکر و عمر عثمان ذی شان
اٹھے خدمت منے سرور کے اوس آن

قدم سے شاہِ دین کے وجد مین آ
ہوا ہے کوہ جنبش مین سراپا

قدم مارا اوس پر شاہِ جہان تب
کہا ساکن ہو اے کوہِ احد اب

لرزین تا پتھر مگر پیغمبر رب
بھی صدیق گزین و دو شہید با

ہوا وہ کوہ تب فی الحال ساکن
بھی ہے دوسری روایت یو کہ یکدن

## معجزۂ دیگر

اٹھا سرور یہ تیون یار کے ساتھ
ثبیر اوپر کہ ہے یک کوہ خوش ذات

طرب سے وہ جبل جنبش مین آکر
بہت پتھر گرے اوسکے زمین پر

شہنشہ مار پاون اوسکو کہا تب
کہ ساکن ہو تو اے کوہ ثبیر اب

گرین تا پتھر مگر یادی ثقلین
بھی صدیق صفا کیش و شہیدین

پہاڑ اوس وقت مین ساکن ہوا ہے
بھی دوسری یک خبر مین یو لکھا ہے

## معجزۂ دیگر

کہا تھا کوہ حرا او پر شہنشاہ | اتھے چارون خلیفے اوسکے ہمراہ
بھی طلحہ او زبیر اوسکے تھے ہم سنگ | ہلا اوسوقت یک اوسکا بڑا سنگ
کہا جب اے حرا مین تجھ پو اس آن | نبی اللہ صدیق و شہیدان
بھی مروی ہے کہ تھے اوس کوہ اوپر | بغیر بو عبیدہ دہ مبشر

## معجزہ دیگر

روایت ہے کہ از ایذاے کفار | ثبیر اوپر چڑہا تھا شاہ ابرار
کہا وہ سرور عالم سے اوس دہات | اوتر میرے سے جا اے کامل الذات
مین ڈرتا ہون کہ کفار قریش اب | تجھے مارینگے ہوکر متفق سب
معاذ اللہ اگر یون ہوئے تو رب | کریگا قہر سے مجھکو معذب
کہیا کوہ حرا تب یون ندا جلد | کہ چڑہ میرے پو اے خیر الوری جلد
ہوا سرور کا اعدا سے نگہبان | پہاڑا مین ہوئی اوسکی بڑی شان

## معجزہ دیگر

ابو ذر یہ خبر سب کو سنایا | کہ مین یک روز سرور پاس آیا
اتھا اوسوقت تنہا وہ یک گھر | مین اوجھایون کہ ہے وہ وحی اندر
شتابی اوسکی خدمت مین گیا مین | سلام اوس سرور دین کو کیا مین
دیا مجھکو جواب اور یون کہا تب | تجھے کیا چیز لائی ہے یہان اب
کہا مین یون خدا اور اوسکا مرسل | مجھے لائے یہان اے شاہ اکمل
کہا تب بیٹھ جا مین جلد بیٹھا | نہ کچھ پوچھا مین وہ بھی کچھ نہ بولا
اور آیا بعد یک ساعت بسرعت | ابو بکر اوسکنے اے باسعادت
سلام اوسکو کیا اور وہ مکمل | جواب اوسکو دے بولا مثل اول
کہا سرور کو وہ مین جو کہا تھا | بھی فرمایا ہے بیٹھ اوسکو وہ بیٹھا
عمر بعد اوسکے آیا اور وہ سالار | کہا بھی اوسکو مثل اول اے یار
تب وہ صدیق کے بازو سے بیٹھا | پچھے اوسوقت کے عثمان آیا
وہ آ بیٹھا ہے تب فاروق کے پاس | پچھے اس حال کے وہ سید الناس
لیا یک مشت سنگریزونکا درست | کئے تسبیح وہ جون عاشق مست
اوٹھائے یون برقت ذکر کا شور | کہ گویا تھا وہ شور آواز زنبور
اگرچہ شاہ کے نزدیک تھا مین | مجھے چھوڑ وہ دیا ابوبکر کے تئین
کئے بھی ذکر اوسکے ہاتھ مین یون | گئے تھے ذکر شہ کے ہاتھ مین جیون
وہ سنگریزونکے تئین اوسوقت سرور | رکھا لے ہاتھ سے اوسکے زمین پر
ہوئے ہین ذکر سے خاموش وہ سب | رکھا اونکو عمر کے ہاتھ مین تب
کئے تسبیح اوسکے ہاتھ مین یون | گئے بوبکر کے وہ ہاتھ مین جون
رکھا لے اوس سے وہ کنکر زمین پر | ہوئے اوسوقت وہ خاموش یکسر
رکھا بعد اوسکے وہ سالار کوان | وہ سنگریزونکے تئین در دست عثمان
ابوبکر و عمر کے ہاتھ مین جیون | گئے تھے ذکر یہان بھی سب کئے یون
لیا اوس بعد اونکو اور رکھا او | زمین پر تب رہے سب بے صدا ہو

## معجزہ دیگر

روایت یون کئے ہین اہل اخبار | کہا عباس کو یک روز سالار
نکل مت کل تو ہرگز گھر سے باہر | بھی سب اولاد کو رکھ اپنی حاضر

کہے ہے مجھکو غرض یک اون سے اے عم
کہا اونپر سلام اور رو دئیے سب
کہا تم آؤ سارے اب مرے پاس
ہے یہ میرا چچا اور ثانی اب

بجالایا وہ حکم شاہِ عالم
جواب اوسکا کہا یون شاہِ دین تب
گئے ہنستے ہوئے کر حکم کا پاس
اور اولاد اوسکی میری آل ہین سب
در و دیوار اوس گھر کے خوش آمین

بیٹھا اونکو مقرر وقت اشراق
گئے کس حال مین تم صبح یکسر
اوڑہا اونکو مبارک اپنی چادر
تو اونکو نار دوزخ سے بچایون
لگے کہنے کو سب آمین آمین

سدا بار اوسکے گھر کو شاہ آفاق
کہے با خیریت از فضل داور
کیا ہے یون دعا اے رب اکبر
مین ڈہانپا ہون چادر سے اونکو جیون

## معجزہ دیگر

عقیل اوس شاہ سے یکدن ہو پیاسا
پلایا پانی تو حسب الحکم شہ کے
مین رویا خوف سے یون ہوکے تنہا
کہ اے لوگان کرو دوزخ سے پرہیز

منگایا پانی تو وہ عالم کا آسا
کہا تب وہ جبل اسطرح اوس سے
کہ نہین باقی رہا ہے مین کچھ آب
کہ شعلہ اون اگن کا ہے بڑا تیز
پہاڑ اون ہین آتش سے گریان

کیا یون حکم اوس یارِ نول کو
تو کر میری طرف سے عرض اے بھائی
ہے مقصد اوسکا یون سن اے برادر
کہ در روز قیامت سنگ و ہم
تجھے کچھ خوف اوسکا نہین ہے ایک آن

کہ کہہ میری طرف سے اوس جبل کو
کہ جب سے اِتَّقُوا النَّارَ الَّتِی الی
کہ اس آیت مین فرماتا ہے داور
وقود اوسکے ہین یعنے خود ہیزم

## معجزہ دیگر

بھی وارد ہے خبر یون اے برادر
اگر پیغمبری مین تو ہے صادق
کیا اوسکی طرف تب شہ اشارا

کنارے پر تھا یک پانی کے سرور
تو بولا اوس سنگ کتین اس موافق
اوکھڑ جا کہہ ہے اپنے سنگ خارا
اور ایمان عکرمہ لایا ہے بے قیل

کہا تب عکرمہ با شاہ عالم
کہ آوے تیرتا مانند ماہی
چلا ہے تیرتر نزدیک سالار
سیر مین اوسکے ایمانکی ہے تفصیل

کہ اس کرکے پوچھے سنگ اعظم
نبوت پر تیرے دیوے گواہی
رسالت پر کیا ہے اوسکے اقرار

## معجزہ دیگر

مدینے پاس اندر جنگ احزاب
نہ توڑا کوئی اوس پتھر کو آخر
تب اوسکا تیسرا حصہ ہوا چور
خداوند جہان کر فضل و اکرام

لگے جب کھودنے خندق سب اصحاب
دئے جا کر خبر سرور کو آخر
اور اوس سنگ سے ستی چمکیا ہے یک نور
دیا امت کو میرے روم او شام

نکل آیا ہے ایسا ایک بڑا سنگ
تب وہ سالار دین خود آپ جا کر
کہ شام و روم کو دیکھا اوس سے سرور
کیا یک ضرب اوس پر پھیر سالار

کہ اوسکے توڑنے مین سب ہوئے دنگ
لگایا یک کدالی اوس پتھر پر
کہا یاران ستی اللہ اکبر
ٹوٹیا اوس سنگ کا یک حصہ اوّل بار

| بھی چمکا اوس ستی تب ایک بارقا | نظر آیا ہے اوسے ملک مشرق | کہا سلطان دین اللہ اکبر | دیا مشرق میری امت کو اوس |
|---|---|---|---|
| پیچھے اس حال کے وہ جگ کا والی | پھر اوس خار اپو مارا ایک کدالی | ہوا بالو نمن وہ سنگ سب چور | اور اوس سے اوس گھڑی چمکا ہے |
| یمن کا ملک دیکھا اوس سے سرور | کہا اصحاب سے اللہ اکبر | دیا ملک یمن امت کو میری | کیا وہان مشتہر ملت کو میری |

## معجزہ دیگر

| عرب کے ملک مین تھا ایک نامی | ذباب اوسکا تھا نام اے گرامی | کہ اپنے دلنشے یک بت کی او جا | شب و روز اوسکا نت کرتا تھا او جا |
|---|---|---|---|
| کہا ایک روز وہ بت اوسکو اسدہا | کہ سن تو اے ذباب یہ عجب بات | نبوت حق سے پایا ہے محمدؐ | کتاب اللہ کو لایا ہے محمدؐ |
| وہ اب مکے منے کرتا ہے دعوت | نہین کرتے ہین لوگ اوسکی اطاعت | ہے صادق اپنے دعوے مین وہ سالا | نہین اوسکے سخن مین جھوٹھ کو بار |
| | ذباب اس بات کو سنکر اوسی آن | گیا مکے مین اور لایا ہے ایمان | |

## معجزہ دیگر

| بھی تھا ایک بت بڑا در قوم مازن | کہا مازن کو وہ اسطرح یکدن | کہ سن اس بات کو اور ہو تو مسرور | کہ نیکی ہوئی عیان اور شر ہے مستور |
|---|---|---|---|
| ہوا ظاہر مضر سے یک پیمبرؐ | کہ لایا ہے وہ دین رب اکبر | تو اب چھیلے ہوے پتھر کیتین چھوڑ | پرستش سے بتونکی یعنے منہ موڑ |
| | تو ایمان لا بچا اپنے کو از نار | مسلمان تب ہوا ہے مازن آیار | |

## معجزہ دیگر

| بنی عذرہ مین تھا ایک دیو اشہر | ضمام اوسکا تھا نام اے برادر | کہا اوس قوم سے یکدن وہ اسعدؐ | کہ اے جمع بنی عذرہ سنو بات |
|---|---|---|---|
| کہ حق ظاہر ہوا ہے اور ضمام اب | ہوا خوار اور کھویا ننگ و نام اب | اوٹھایا شرک کو اسلام اظہر | پڑا بعد اوسکے وہ بت ہونگون سر |
| | زوال اوس معجزے کو جب سمجھایا | شرف اسلام جلدی سے وہ پایا | |

## معجزہ دیگر

| اتھا یک دیو تیز و ابن مرداس | کہ رہتا تھا شب و روز اوسکے وہ پاس | دیا وہ بھی خبر سرور سے اسعدؐ ہا | سنایا وصف مین اوسنے کئی ابیات |
|---|---|---|---|
| | وہ فی الفور اوس گھڑی ایمان لایا | بھی جلدی شاہ کے نزدیک تین آیا | |

## معجزہ دیگر

| اتھا قوم سلیم اندر بھی یک دیو | دیا وہ بھی خبر سرور سے بے ریو | ثنا مین شاہ کے وہ اے نکوکار | سنایا ہے عمر کو بہت اشعار |
|---|---|---|---|

کیا اسلام پر بہت اوسکو رغبت — اٹھایا انکا اوسکے یہ ہدایت

## معجزہ دیگر

بنی خشعم کتئین بھی یک بت آیا — نبوت سے کیا شہ کے خبردار — سنے تعریف میں سرور کے کئی بار — وہ قوم اوس بت ستی ابیات بسیار

ہیں ایسے معجزات اوس شہ کے بسیار — کہ ہیں تقریر اور تحریر سے بہار

## دربیان نالیدن استن حنانہ در فراق سرور یگانہ صلے اللہ علیہ وسلم کہ اشہر معجزہ است

یوں آیا ہے سیر میں اے برادر — کہ مسجد میں نہ تھا جس وقت منبر
بڑا ایک کھجور کا خرمے کا تھا وہاں — ہے نام اوسکا عرب میں جذع حنان

ہمیشہ خطبہ جب پڑھتا تھا سرور — تو تکیہ اسپر اوپر کرتا تھا سرور
کہا سرور سے یکدن یک صحابی — اگر چاہتا ہے تو تو میں شتابی

بناتا ہوں تیری خاطر میں منبر — کہ تو خطبہ پڑھے نت اوسکے اوپر
سنینگے وعظ تیرا خاص و عام — تجھے بھی ہوئیگا اے شاہ آرام

پسند اوسکی کیا یہ عرض سالار — کیا تب جلد وہ منبر کو تیار
تھے درجے تین اوسے اب جو ہے معمول — ہوا شہ پاس یہ کام اوسکا مقبول

چڑھا جب پیو شہ اس جذع کو چھوڑ — بہت رونے لگا اڑ اڑکے وہ کھوڑ
جدائی سے ہوا اوسکی سوگواری — پلانیکو لگا بیحد بہ زاری

ہوا اسطرح وہ حسرت سے گریاں — کہ جیسے پسر کے روۓ جوں ماں
وہ محزون یہاں تلک اس غم سے بلکیا — کہ آخر تاب نالا اوسکا تڑکیا

کیا یوں شوق سے نالہ وہ بادل — لگی مسجد گرجنے مثل بادل
خبر یک اسطرح آئی ہے رکھ یاد — کیا ہے گاؤ کے مانند فریاد

خبر ہے دوسری اوسکی صفت میں — پکاری اونٹنی جیسا جنت میں
ہے دوسری یک روایت اے خردمند — کہ اٹڑا یا وہ اوس ناقے کی مانند

لگا وہ اوسکے بچے کو کریں دور — بھی دوسری یک خبر میں یوں ہے مذکور
لے مثل طفل ہیبت سے سینہ پھوڑ — لگا ہنگ ہونک کے رونیکو وہ کھوڑ

غرض یوں دیکھکر اوسکا تپ و تاب — لگے رونیکو ہو بیتاب اصحاب
اوتر منبر ستی سالار آیا — اور اوسکو پاس اپنے تب بلایا

وہ آیا شہ کنے اوٹھتا و پڑتا — زمین کو چیرتا غم سے تڑپتا
کرم سے شہ گلے اوسکو لگایا — اور اوپر اوسکے ہاتھ اپنا پھرایا

دیا جوش و خروش او کھوڑ کا تب — سسکنے کو لگا ہے طفل سا تب
کہا اوس وقت یوں وہ سرور دین — نہ دیتا میں اگر یوں اوسکو تسکین

تو رہتا حشر لگ وہ جذع حیران — ہمیشہ اسطرح نالان و گریان
کہا تب اوسکے تئین چاہتا ہے گر تون — تو تھا جس باغ میں وہان تجھکو پھیرون

ہووے سرسبز تا تو مثل اول — لگین تجھکو بہت سے پھول اور پھل
رضامندی اگر ہے تیری اسپر — تو بونگا میں تجھے جنت کے اندر

ترے سایہ میں تا سب اولیا آئین — ترے میوے کو تا سب اصفیا کھائین
یہ کہکر شہ رکھا اوسکے طرف گوش — کہ تا کہتا ہے کیا بارے وہ باہوش

کہا سرور سے تب وہ کچھ نکر دیر — مجھے جنت منے اے شاہ دین پھیر
جو تھے نزدیک شہ اصحاب اخیار — سنے سب اس ستی یہ بات اے یار

کہا سالار دین یہ جذع گیانی ۔ لیا باقی کو تجہ کر دار فانی
حسن کرتا تھا جب یہ روایت ۔ تو روتا تھا بہت بیحد و غایت
جدائی سے کیا اوسکی فغان یون ۔ ہوا اوس غم سے بیتاب و توان یون
جھڑی آنسو کی گرونیے سے کچھ ۔ بہا دین چشم سے چشمے لہو کے
بلاشک ہر محدث پاس ہے یا

کیا دفن اوس شہید عشق کو شاہ ۔ ہے بات اوسکی بہت پرسوز و پر آہ
بھی فرماتا تھا سبکو یونکہ لکڑا ۔ محبت اسطرح سرور سے پکڑا
تمتھلے مردمان اولا ہین سارے ۔ کہ ہو وین ہجر سے اوسکے دکھیارے
روایت اس خبر کی اے برادر ۔ کیے ہین بہت اصحاب پیمبر
تواتر مین نہین کچھ اوسکے تکرار

## در بیان معجزات سرور اخیار صلی اللہ علیہ وسلم کہ تعلق باشجار دارد و در ینجا معہ ذکر استن حنانہ بست معجزہ است

دیے ہین یہ خبر سب اہل اخبار ۔ کہ کرتے تھے سلام اوس شہ کو اشجار
لکھا ہون تھوڑے وقوع کی مین اول ۔ احادیث اس بیان کی بہت مجمل

### معجزہ دیگر

کیا طایف کو جب سالار ابرار ۔ بہت پایا وہان اندوہ و آزار
تب آیا جبرئیل از حکم مولا ۔ جفا اوس قوم کا شہ اوس سے بولا
یہ اندھے کافران ناشناسا ۔ نہ سمجھے قدر تیری گر ہوا کیا
ہین موجودات سب تجھ امر کے بیچ ۔ نہین شک کسکو تیرے قدر کے بیچ
بلایا شاہ دین اوس جھاڑ کو جب ۔ وہ آیا جلد تر چلتا ہوا تب
تو بولا اس جھاڑ کو تا جا وہ پیچھے ۔ شہنشہ اوسکو فرمایا بلا دیر
ہوا فی الحال ٹک اوسکو دلاسا

پھرا وہان سے اکیلا غم کے ہمراہ ۔ بیٹھا مانند اہرا ہوا ایک جا شاہ
کیا وہ سرور دین کو تسلی ۔ نہ کچھ غم کھا تو اے سر تجلی
تیری نزدیک حق عظمت بڑی ہے ۔ تجھے آگے ترقی ہر گھڑی ہے
دلیل اس بات کی دیکھ اے مکمل ۔ بلا اوس جھاڑ کو آتا ہے وہ چل
ادب سے اوسکی خدمت مین کھڑا تب ۔ وہ روح پاک سرور سے کہا تب
گیا وہ جھاڑ آیا تھا جہان سے ۔ ہوا مسرور سرور اس نشان سے
ہوا دور اوسکا قبض دل ذرا سا

### معجزہ دیگر

کہا ابن عمر یہ حرف دلخواہ ۔ کہ تھا مین ایک سفر مین شہ کے ہمراہ
کہا کرتا ہون اپنے گھر طرف سیر ۔ کہا رکھتا ہے جو کچھ خواہش خیر
کہا اس بات پر ہے کوئی شاہد ۔ کہا وہ جھاڑ ہے میرا مساعد
اشارہ شہ کا جب وہ جھاڑ پایا ۔ زمین کو چیرتا خدمت مین آیا

ملا وہان ایک بدوی آکے شہ سون ۔ کہا سرور نے اوسے جاتا کہان تون
کہا وہ کیا ہے وہ خیر و سعادت ۔ کہا شہ بول تو کلمہ شہادت
اٹھا وہ جھاڑ وادی کے کنارے ۔ بلائے اوسکو تین سرور ہمارے
کھڑا خدمت مین آ مانند چاکر ۔ گواہی اوس سے شہ چاہا مکرر

| | | | |
|---|---|---|---|
| زبان صاف سے وہ جھاڑ بہ یار | کیا پیغمبری پہ اوسکے اقرار | شجر کی جب سنا بدوی گواہی | ہوا فی الفور ایمان سے مباہی |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بریدہ جو اتھا نامی صحابی | کہا شہ پاس آکر یک عرابی | کہا دکھلا نبوت کا نشاں ایک | کہا اوسکو کہ بول اس جھاڑ کو [illegible] |
| بلاتا ہے تجھے پیغمبر رب | اوکھڑ چار و اطرف سے جھاڑ وہ تب | زمین کو زور سے کرتا تھا چاک | بھی ڈالیاں کھینچتا تھا اپنی خاک |
| شتابی شاہ پاس آکر کھڑا ہے | او بستی سلام اوسپر کیا ہے | کہا بدوی نے شہ عالی گہر سے | کہ بول اوسکو تو جا آیا جدہر سے |
| کیا تب حکم اوسکو شاہ اکوان | وہ آیا تھا جہاں سے پھر گیا وہان | اجازت شاہ سے مانگا عرابی | کہتا اوسکو کرے سجدہ شتابی |
| کہا شہ کسکو فرماتا اگر مین | کرے تا سجدہ کوئی شخص کیتین | تو کرتا ہے توقف حکم یون مین | کرے زن سجدہ اپنے مرد کیتین |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہا یون ابن عباس اے برادر | کہ آیا ایک عرابی نزد سرور | کہا کس چیز سے پوچھون مین یہ بات | کہ بھیجا ہے تجھے رب السموات |
| کہا سرور اگر یہ شاخ خرما | کرے تصدیق پہ میری زبان وا | رسالت پہ میری دیوے گواہی | تو سمجھیگا مجھے خواہی نخواہی |
| تو ڈالی کو بلایا جب وہ سرور | اوتر آئی شتابی سے زمین پر | دئی اوسکی نبوت پہ شہادت | کہا تب اوسکو شاہ باکرامت |
| | کہ پھیر جا تو وہ گئی یہ دیکھ بدوی | مسلمان ہو ہوا سرور کا فدوی | |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| سنایا سبکے تین یعلی نے یہ بات | کہ تھا مین یک سفر مین شاہ کے سات | ہم اوترے ایک منزل بیچ آکر | کیا وہاں خواب مولا کا پیمبر |
| یکایک جھاڑ نزد شاہ مطلق | زمین کو زور سے کرتا ہوا شق | کھڑا خدمت مین اوسکی ایک ساعت | کیا بعد اوسکے وہ جلد سے رجعت |
| اوٹھا جب استراحت کر شہنشاہ | کہے ہم اوسکو اس حالت سے آگاہ | کہا یہ جھاڑ مانگا اذن داور | کرے تسلیم تا مجھ پاس آکر |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت اسطرح کرتا ہے جابر | ہوا ہمراہ سرور مین مسافر | جب اوترے ایک منزل بیچ آ ہم | چلا غایط بدل سالار عالم |
| چلا مین لیکے بدنا اوسکے ہمراہ | نپایا کوئی جاگہ ستر کا شاہ | وہ میدان کے کنارے تھے دو اشجار | گیا نزدیک اوسکے شاہ اخیار |
| پکڑ یک جھاڑ کی ڈالی کہا تب | باذن حق اطاعت کر مری اب | درخت اوس وقت ہو شہ کا منقاد | چلا ہمراہ اوسکے اونٹ کے ناد |
| کہا دوسرے شجر کے سات بھی یون | چلا وہ بھی اول کے جھاڑ کے یون | گیا جب ان کو لے میدان کے بیچ | کیا حکم او ملیتین اوس آن کے بیچ |

ملو باہم باذن رب عالم
وہ دونو ملگئے اوس وقت باہم
کیا حاجت کہتین اپنے قضا جب
کیا اونکو روانہ تھے جہان سب

## معجزہ دیگر

کیا ہے بھی اوسامہ یون روایت
نظر آئے ہین تب یک جائے پتھر
کرے تا آپنی حاجت قضا وہ
کہ سارے وہ درختان اور پتھر
ہوئے یک ٹیکرے مانند وہ سب
قسم حق کی کہا مین جاکے جب

سفر مین سرور اہل رسالت
شجر خرمیکے کئی اور بہت پتھر
کیا مین حکم اونکو جون کہا وہ
لگے بایکدگر ملنے سراسر
قضای حاجت اپنی شہ کیا تب
لگے ہونے جدا از یکدگر سب
بھی دو یار نبی یعلی و غیلان

بنایا ایکدن ایسی جگہہ وہ
کہا مجھکو کہ جا بول اونکو تو اب
قسم حق کی کہ صاحب کبریا ہے
وہ جھاڑان ملگئے سب ایکجا ایک
مجھے بعد اوسکے فرمایا وہ اکمل
گئے سارے درختان اور پتھر
کیے ہین دو روایت ایسی ایجا

کرے تا اپنی حاجت وہان قضا وہ
کہ ہو وین مجتمع بایکدگر سب
اوسے پیغمبر برحق کیا ہے
وہ پتھر جڑگئے سب ایک اوپر ایک
کہ بول اونکو جدا ہوئین مثل اول
شتابی اپنے اول کے مکان پھر

## معجزہ دیگر

بھی دوسری یک روایت یون کہا ہے
کہا یہ جھاڑ ہے میرا مصدق
بھی شاخین کھینچتا تھا اپنی کرزور

کہ جب آئے ہین جن نزدیک سالار
کہ دعوی مین رسالت کے ہون صادق
اوٹھا تھا اوسکے چلنے سے بہت شور
سنے جب جھاڑ سے جن یہ شہادت

گیا دعوت مین اونکے شاہ دین جب
بلائے اوس شجر کو شاہ مطلق
کھڑا آ روبرو سرور کے وہ جھاڑ
ہوئے اسلام سے سب باسعادت

کہے اسبات پر ہے کون شاہد
وہ آیا تب زمین کرتا ہوا شق
دیا ایمان اوپر جنونکے تین بات

## معجزہ دیگر

خبر ہے جنگ طائف بیچ یکرات
اندہاری مین چلا یک شہ گیا وہان

چلا تھا سیر کرتا وہ نکو ذات
ہوا نے الفور وہ دو ٹوک اوس آن
سلامت سے گیا سالار انام

تھا یک جا بیر کا ایسا بڑا جھاڑ
وہ دونون بیچ انکے چلا نکوہین بہت
ہوا اوس جھاڑ کا سدر النبی نام

کہ آئے جانے والونکو تھا آڑ
ولیکن ایکیا تھی جڑ اونکی اسوے

## معجزہ دیگر

بھی وارد ہے کہ سرور کر غزا را

سٹیا یک جھاڑ پر وہ آب اوسکا
وہ پانی پڑتے ہی سرسبز ہوکر

تھا خرمیکا بہت سوکھا شجر وہ
ہوا ہے پھول و پھل سے بار آور

تری کا کچھ نہ رکھتا تھا اثر وہ

## معجزہ دیگر

خبر ہے یون کہ عکاشہ کی تلوار　　بہ جنگ بدر ٹوٹی اے نکوکار
دیا سرور او سے یک خشک لکڑی　　وہ صورت سیف کی اوس وقت پکڑی
ہوئی خوش طرح کی شمشیر نادر　　رہتی ہر جنگ مین اوس پاس حاضر
وہ تیغ باصفا کا عون تھا نان　　حکایت اوسکی ہے مشہور ہر جا

## معجزہ دیگر

بھی عبد اللہ کو بخشا شاہ والا　　نتھی جب سیف اوسکن شاخ خرما
ہوئی وہ شاخ اوسکے پاس تلوار　　کیا تھا وہ حمایل اوسکو اے یار

## معجزہ دیگر

تھا وہ رفیق خاص حضرت　　اندھارے مین ہوا سرور سے رخصت
دیا شاخ کھجور اوسکو وہ اکمل　　چمکنے کو لگی وہ مثل مشعل
اوجالے بیچ اوسکے وہ صحابی　　ایسکے گھر کو آیا ہے شتابی

## معجزہ دیگر

جو سلمان شاہ کا تھا یار شاطر　　اتھا اول غلام ایک کافر
کیا صاحب نے اپنے اسطرح ہوش　　کہ بیرے تین سو خرمیکے وہ موڑ
وہ کھودے اوکے آلے آپنے ہات　　کرے خدمت اونھونکی خوب بذات
کہ تا وہ موڑ کے بالیدہ ہو کر　　ہووین جون چاہیے خوش بار آور
بجالاوے اگر خوبی سے یہ کام　　کرے آزاد اوسکو وہ بد انجام
کیا وہ آکے ظاہر شہ سے یہ بات　　کہا اصحاب کو سالار اوسدہات
کرو اپنے برادر کی اعانت　　بجالائے وہ ولیسے حکم حضرت
بہت جلدی ستی انصار والا　　دئے اوسکو نہالان اسقدر لا
کہا شہ اوسکو یار انکو بلالے　　شتابی سے تو کھودان سبکے آلے
جب آلے اونکے سب ہووینگے تیار　　مجھے اوس وقت تو آکر خبردار
بجالایا وہ حکم خاص سرور　　گیا جلدی سے شہ تب اوس مکانپر
وہ سب موڑونکو وہ قدرت کا مایا　　مبارک ہاتھ سے اپنے لگایا
کئی مہینوں مین وہ سب موڑ لے یار　　ہوئے سرسبز و شاداب ثمردار
کیا آزاد تب سلمان کو کافر　　رہا دن رات وہ شہ پاس حاضر

## معجزہ دیگر

خبر ہے شہ پڑھا منبر پہ یک بار　　وما قدروا اللہ حق قدرہ اے یار
کہا اوس وقت خود جبار اکبر　　ثنا کرتا ہے اپنی ذات اوپر
کہین ہوں یگان جبار متعال　　سن اس ارشاد کو سرور کئے فی الحال
کیا ہے وجد سے منبر نے حرکت　　ہوا ہے رقص مین جون اہل حالت

## معجزہ دیگر

گیا کعبے مین بعد فتح سرور　　تھی یک لکڑی تب اوسکے ہاتھ اندر
بتان دیوار مین گاڑے تھے کفار　　لگاتا تھا وہ چوب اون سبکو سالار

پڑھا ہے ایک آیت اوسکے معنی
حق آیا اور گیا باطل ہے یعنی

لگی جس بت کو وہ چوب لے برادر
گرا فی الحال اوندہا ہو زمین پر

جاء الحق وزهق الباطل ان الباطل كان زهوقا

## معجزۂ دیگر

کہا یون ابن مسعودِ یگانا
کہ جب کھاتے تھے ہم شہ سات کھانا

تو ہم سنتے اتھے کھانے سے تسبیح
بھی دوسری یک خبر مین یون ہے تصریح

کہ شاہِ دین ہوا ایکبار بیمار
تب آیا جبریل اوس پاس لے یار

لے آیا یک طبق از عالمِ نور
کہ انگور و انار اوسمین تھے بھرپور

وہ دونو کو کیا جب شاہِ دین نوش
کئے تسبیح وہ جون صاحبِ ہوش

ہین ایسے معجزے سرور کے بسیار
ولے مین مختصر بولا ہون اے یار

## در بیان معجزات سید اکوان صلی اللہ علیہ وسلم کہ تعلق بحیوان دارد و در پنجاسی و چہار معجزہ است

کہے ہین اسطرح اہلِ روایت
کہ حیوان اوسکی کرتے تھے اطاعت

خبر ہے ناقۂ خاص اوسکی عضبا
سخن کرتی اتھی با شاہِ والا

بھی کہتی تھی کہ مین ایسی ہون ایسی
تھی عقل و ہوش مین وہ آدمی کی

جہان چرنے کیتین وہ ناقہ جاوے
اوکھڑ کر گھانس جلد اوس پاس آوے

وحوشان اوسکا ادب کرتے تھے سارے
رسولِ حق کا ناقہ کر بچارے

کیا ہے جب وفات وہ کانِ الطاف
وہ دہوتی کھانے اور پینے ستی ہات

نہین کھائی وہ کچھ اور نہ پی کچھ
اتھی ونرات شہ کے غم مین جون بچھ

جدائی سے ہو سرور کے دکھیاری
گئی مر جلد بعد اوسکے بچاری

کرم اور لطف سے اے داورِ فرد
وہ ناقہ کے قدم کی کر مجھے گرد

کہ تا جان و تن اپنا شہ پو واروں
بل اوسکی رہ مین اپنے کو بسارون

## معجزۂ دیگر

مدینے کو چلا جسوقت سرور
قبا سے ہو سوار اوس اونٹنی پر

بفالِ خوش مدینے بیچ آیا
تجلی نور کی سب کو دکھایا

وہ شہ آتا تھا جس گھر کے نزدیک
تو لوگ اوس گھر کے آ شہ کے نزدیک

اوسے دوڑ ناقہ کی پکڑتے
بشوقِ جان و دل یون عرض کرتے

نگاہِ لطف و احسان ہم طرف کر
ہمارے گھر مین بیت الشرف کر

کہا تب شاہِ دین یون اونکو آگاہ
کہ چھوڑو تم مرے ناقہ کی اب راہ

کہ وہ مامور ہے از عالمِ الغیب
جہان ہے حکم وہان بیٹھی گی بے ریب

وہ گذرا اسطرح تا ایک گھر پہ
وہ ناقہ بیٹھ کر مالک کے در پہ

ابو ایوب تھا اوس گھر کا والی
ہوی انصار مین قدر اوسکی عالی

شہنشاہِ دو عالم تب رہا وہان
کیا حجرات و مسجد کو بنا وہان

حکایت اس بیان کی ہے مطول
سیر مین کچھ تو اوسکو مفصل

## معجزۂ دیگر

کیا سالارِ دین جب فتحِ خیبر
ملیا ہے اوسکتین وہان یک جانور

کہا شہ اوسکو کیا ہے نام تیرا
کہا وہ ہے یزید ابن نام میرا

مرے اجداد مین تھے سات مرکب
کہ چڑھتے تھے اونھو نپر انبیا سب

مین رکھتا تھا امید اے شاہِ عالم
کہ ہون تیری سواری سے مکرم

نہیں دلبین صبر اب کوئی مجھ بن
نہیں مونس انہیں کوئی تجھ بن
نہ دیتا تھا اوسے اپنے پو چرنے
لگیا تھا وہ بھی غم سے بہت چرنے
رکھا سالار دین نام اوسکا یعفور
ہوا اوس نام سے وہ جگ مین مشہور
وہ جاتا تھا شتابی اوسکے گھر پر
سر اپنا مارتا تھا اوسکے در پر
جدائی سے ہو سرور کے دل افگار
ہوا ہے زندگی سے اپنی بیزار

اٹھا مین یک یہودی پاس اول
نہ تھا مین سالم ہرگز اوسکا یک پل
مجھے غصے سے بھوکا مارتا تھا
کبھی ہر دم مجھکو بیجا مارتا تھا
بلاتا کوئی صحابی کو اگر او
تو اوسکو بھیجتا تھا اوسکے گھر او
جب آتا تھا گھر سے صاحب گھر
بلاتا اوسکو وہ گردن ہلا کر
اداسے ہوکے بجد ہجر شہ مین
کیا اپنے کو ضائع ایک چہ مین

## معجزہ دیگر

بھی تھا سرور کے گھر مین ایک بکرا
محبت وہ بہت حضرت سے پکڑا
اگر رہتا تھا گھر مین شہ دین
تو ہوتا تھا اوسے آرام و تسکین
وگر جاتا تھا باہر شاہ کونین
تو یک لحظہ نہ پڑتا تھا اوسے چین

## معجزہ دیگر

گیا جب لیکے ستر اونٹ سرور
ہدی کیواسطے مکے کے اندر
ہر اشتر دوڑتا تھا ہوکے بیکل
کرے تا ذبح شہ اپنے کو اول

## معجزہ دیگر

خبر ہے یون کہ وہ حق کا پیارا
طرف یک باغ کے یکدن سدھارا
اٹھا اوس باغ اندر گوسفند ایک
کیا وہ جلد سجدہ شاہ کو دیک

## معجزہ دیگر

بھی دوسری یک روایت یون ہے آیا
کہ یکدن بجھار نکلا شاہ ابرار
اتھے سات اوسکے تب اصحاب والا
رہے جون چاند کے اسپاس ہالا
اگر تیری رضا سے ہم ہون آگاہ
کرین سجدہ ہمین نت تجھکو اے شاہ
اگر ہوتا وہ جائز غیر رب کو
تو مین اسطرح کرتا حکم سبکو

سنیہ ایک بکریو بکارہ مین آپہنچ
کیا سجدہ رسول حق کو جا پیش
کہے تب اوسکو اے شاہ معلی
ہم ان بکرونسے ہین سجدہ مین اولے
کہا سالار اونکو غیر خالق
نہیں سجدہ کبھی ہرگز کوئی لائق
کرین ساری زنان مردانکو سجدہ
وہ سب کرتے ہین جو شا پیدا انکو سجدہ

## معجزہ دیگر

بھی آئی ہے روایت اے مکرم
کہ ایمان کے اول فاروق اعظم
دیکھا اشارہ مین وہ نکو کار
کہ بچھڑا گائے کا کاٹے ہین کفار
کہ آیا اے عرب یک امر محمود
کہ اوسمین ہے تمہارا سود و بہبود

قریشیان پاس وہ عہد و سوگند
چلا سرور کے قصد او پر کمر بند
وہ بچھڑا اپنی زبان و روح خوش دہان
فصاحت سے کہا ہے سبکو یہ بات
ہوا پیدا یہان یک مرد ناصح
کہ سکھلاتا ہے سبکو وہ مصالح

فصاحت سے وہ کرتا ہے نصیحت — طرف اسبات کے کرتا ہے دعوت
کہ سارے خلق کا اللہ یک ہے — نہیں اسبات مین یک ذرہ شک ہے
محمد اوسکا پیغمبر ہے سب پر — ہے سارے مرسلانکے سر کا افسر
یقین جانو کہ دعوے اوسکا ہے راست — ہے ارشاد اوسکا بیشک بیکم و کاست
سنا جب یہ سخن فاروق اعظم — کیا ہے داعیہ ایمانکا محکم
وہانسے بھاگکے گھر کو گیا او — کلام حق تعالے لے وہان سنا او
وہانسے شاہ کی خدمت مین آیا — شرف اسلام کا فی الحال پایا
ہوی ایمانسے اوسکے دین کو قوت — سیر مین یہ ہے مفصل یہ حقیقت

## معجزہ دیگر

انس کہتا ہے یون از قوم انصار — اٹھا یک گھر سے یک اونٹ آزار
کہ وہ لاتے تھے پانی اوس شتر پر — وہ پانی ڈالتے کھیت و شجر پر
یکایک وہ شتر تندی مین آیا — اطاعت سے اونھوں کے منھ پھرایا
نہیں کرتا تھا ہرگز اونکی یاری — کئے وہ لوگ آ شہ پاس زاری
ہمارے پاس ہے یک اونٹ ہموار — معیشت کا ہمارے اسپہ تھا بار
ہمیشہ اوسپہ لاتے تھے ہمین آب — اور اوس سے باغ کو رکھتے تھے شاداب
ہوا وہ سرکشی مین دیو کردار — ہمارے حکم سے بالکل گیا ہار
ہمین بیٹھے ہین اب ہو سخت پر غم — تو ہو فریادرس اے شاہ عالم
کہا اصحاب سے سرور اوٹھو اب — وہ انصاری کے گھر گیتین چلو سب
گیا اوس باغ مین وہ دافع الضر — اٹھا کونے مین جہان وہ مست اشتر
چلا یا نزدیک اوسکے جب وہ سالار — کئے عرض اوسکی خدمتمین سب انصار
کہ اے پیغمبر بے مثل وہمتا — ہوا ہے یہ شتر دیوانہ کُتا
ہمین ڈرتے ہین اے سالار امت — مبادا تجھکو پہونچاوے مضرت
کہا نہیں مجھکو ہرگز اوسکا کچھ ڈر — وہ اشتر شہ کو دیکھا جب نظر بھر
شتابی دوڑکر آیا بہ خدمت — کیا سجدہ اوسے وہ باسعادت
پکڑ بال اوسکے پیشانی کے سرور — اوسے داخل کیا ہے کام اندر
لیا تب اوسکو مالک کے حوالے — ہوا نرم و ملایم تر ادل سے
کہا اوسوقت شاہ اہل تمیز — زمین ارض و سما کے بیچ کوئی چیز
مگر وہ جانتے ہین مجھکو برحق — کہ ہون پیغمبر خلاق مطلق
مگر یہ عاصیان جن و انسان — اطاعت سے مری ہین رو گردان
کہے اصحاب شہ یہ جانور ہے — نہ عقل و ہوش ہے اوسکو خبر ہے
وہ یون کرتا ہے سجدہ تجھکو ایشا — ہمین تو عقل و دانش ہے ہمیں ہمرا
کرین گر ہم تجھے سجدہ بجا ہے — کہا سجدہ بشر کو نہیں روا ہے
اگر ہوتا بشر سجدے کے لایق — تو فرماتا مین اسکو اس موافق
کہ زن سجدہ کرے شوہر کو مطلق — کہ مردان کا زنان پر ہے بڑا حق

## معجزہ دیگر

کہا یعلی کہ ہم یکروز خورشید ذات — چلے تھے سرور کونین کے سات
و دیکھے یک آ یکش اشتر کہ تین ہم — کہ لیجاتے تھے پانی اوسپہ وہ سدم
سمجھایا ہے وہ اشتر شاہ کو جب — رکھا گردن کو اپنے بر زمین تب
لگا کرنے وہ زاری مصطفیٰ پاس — کھڑا سالار اوسکے سر کے جا پاس

کہا مالک کہاں ہے اس شتر کا
وہ آیا دوڑ کر نزدیک مولا
کہا سرور کہ بیچ اس اونٹ کو تیں
وہ بولا نذر کرتا ہوں تیری میں

ولیکن یہ شتر اے شاہ والا
چلاتا ہے معاش اب ایک گھر کا
کہا یہ اونٹ کرتا ہے شکایت
کرلیتے ہو تم اس سے بہت محنت

کھلاتے ہو اوسے چارا بہت کم
کرو احسان تم اوسکے ساتھ ہر دم
بہت چارا کھلا پالو اسے تم
نکو محنت میں یوں ڈالو اسے تم

## معجزۂ دیگر

روایت یوں کیا ہے ابن جعفرؓ
گیا یک باغ انصاری میں سرور
اٹھا اوس باغ میں یک اونٹ آیا
دیکھا جب شاہ کو رونے لگا زار

لگا برسانے اشک از جوشش غم
گیا نزدیک اوسکے شاہ عالم
پھرایا ہاتھ اوسکے پیٹھ اوپر
تسلی ہوئی اوسے تب سے براد

کہا یہ اونٹ ہے کس یار کے پاس
یک انصاری تب آ سالا کے پاس
کہا اے شاہ یہ اشتر میرا ہے
کہا شہ تجھکو نہیں خوف خدا ہے

نہیں ڈرتا ہے تو اس داد گر کو
کہ بخشا ہے تجھے اس جانور کو
کیا یہ اونٹ میرے سے شکایت
کہ ظلم اسپر ہے تیرا بے نہایت

تو بھوکا اوسکے تئیں رکھتا ہے پیاسا
کلاتا ہے اوسے دے رنج و آزا

## معجزۂ دیگر

تمیم اسطرح کرتا ہے روایت
کہ بیٹھے تھے ہمیں نزدیک حضرت
یکایک وہ دوڑا یک اونٹ آکر
کھڑا اسالاردین کے پاس جاکر

کہا اے اونٹ مت ہو یوں تو مضطر
اگر صادق ہے تو تجھکو نہیں ڈر
تجھے اس صدق کا آخر ثمر ہے
وگر کاذب ہے تو تجھکو ضرر ہے

جو لیتا ہے پناہ آکر ہماری
اوسے امن و امان دیتا ہے باری
ہمارے پاس جو آتا ہے کر آس
نہیں ہوتی اوسے ہرگز کبھی یاس

کہے ہم اے رسول پاک ہر شے
تیرے سے یہ شتر کیا بولتا ہے
کہا سرور کے اوسکے والیان سب
کئے ہیں ذبح کا اوسکے خیال اب

اونھوں کے قید سے وہ رم کیا ہے
وہ میرا آسرا آ کر لیا ہے
کہا اوی کہ تھے اسباب میں ہم
کہ آئے والیان دوڑ اوسکے اوس دم

وہ اشتر جب طرف اونکے نہ آیا
بہت گھبرا کے سرور پاس آیا
کہے آ تجھ سے عربونکے بڑے بھاگ
گیا ہے تیں دنسے یہ شتر بھاگ

بہت ڈھونڈے نہیں پائے اوسے ہم
مگر نزدیک تیرے اے معظم
کہا تب سرور اہل رسالت
بہت کرتا ہے وہ تمسے شکایت

کہے کیا عرض کرتا ہے تیرے سے
کہا یوں بولتا ہے وہ مرے سے
کہ پایا وہ تمھاریاں پرورش خوب
مدام اوسکو کھلائے تم خورش خوب

وہ اوسپر لاد و چپکانے میں بوجا
تھیں جاتے تھے جان تک گھانس دانا
اور اوسپر بوجھ کس در زمستان
جو منزل گرم تھی جاتے تھے تم وہان

جوانی میں ہوا جب وہ قوی تن
لیے تم اوس سے بچے مادہ و نر
ہوا جب وہ بڈھا تم اوسکو چھوڑے
خبر گیری سے اوسکی منھ کو موڑے

ہوا جب سبز جنگل یہیہ سے اس سال
ہوا جب چر کو ٹک فربہ و خوشحال
کئے تم ذبح کا اوسکے ارادہ
کہے یہ سب ہے سچ بے کم زیادہ

کہا تب اونے شاہ باصفا یون　　نہیں مملوک صالح کی جزا یون
کئے تب عرض وہ اے شاہ عالم　　نہ کاٹینگے نہ بیچینگے اسے ہم
سلوک اس سے ہمیشہ ہم کرینگے　　خبرگیری پو اوسکی من میں ہر نگے
کہا شہ نے کہ جھوٹ اب بولتے ہو　　کہ مدت لگ تمہارے پاس تھا او
سنے مین حال تم اوس بے زبان کا　　مین ہون رحمت مین بیشک تمستی والا
کہ رحمت اپنی قیوم ہمیشن　　منافق کے لیا ہے دل ستے چھن
اور اس رحمت کو اپنی حق تعالے　　کیا ہے مومنانکے دلنے جا
شہ کو مین اونسے یہ سخن بول　　وے سو درہم لیا اوس اونٹ کو مول
کہا تب اوسکو لے اشتر ہو دلشاد　　کرین تجھ کو کیا اللہ آزاد
وہ اشتر خرمی سے ہوکے دمساز　　کیا نزدیک سرور آکے آواز
کہا آمین شہ پھر وہ پکارا　　کہا آمین امین پھر ہانک مارا
کہا آمین پھر وہ نعبغا یا　　یہ سنکر شاہ دین رو نہین آیا
کہا اوی کئے ہم عرض یون تب　　یہ کیا کہتا ہے اے پیغمبر رب
کہا بولا کہ از اسلام و قرآن　　جزائے خیر دیوے تجھکو رحمان
کہا آمین مین پھر وہ کہا تب　　کرے لطف و کرم سے ہر طرف رب
تیری امت سے دہشت روز محشر　　کیا تو دور جون میرے ستی ڈر
کہا آمین مین پھر وہ کہا یون　　بچایا مجھکو خونریزی ستی جون
بچاوے یون تیری امت کو مولا　　عذابانسے سدا اے شاہ والا
کہا آمین مین پھر یون وہ بولا　　کرم اور فضل سے مولا تعالی
اوٹھاوے اختلاف امت سے تیرے　　نہو جنگ اونمین تھوڑے یا گھنیرے
یہ سنکر اسلئے رونے لگا مین　　کہ وہ چیزاں اونکو جب حق سے منگا مین
وہ سب چیزان کیا مجھکو عطا حق　　ولے کرنے دیا نین یہ دعا حق
بھی لایا وحی یون جبریل پیغام　　تلف ہونگی تیری امت بہ شمشیر
ہوا ہے یون قضا کا حکم مبرم　　نہیں ہوتا ہے امین ثانی اور کم

## معجزہ دیگر

بھی غیلان یون سنایا سبکو یہ بات　　کہ تھے ہم کیسفر مین شاہ کے سات
نہیں سرور سے دیکھے وہان عجب ایک　　گر آیا اوسکی خدمت مین عرب ایک
کیا عرض اے رسول رب رحمان　　ہے میرے ملک مین یہان ایک بستان
معیشت میری ہے اوس باغ اوپر　　علایق میرے ہین اے شاہ اکثر
دو اشتر آبکش رکھتا ہون ہمیشن　　کہ دیتے تھے وہ پانی باغ کیتین
وہ اب یون ہوگئے ہین تند و بدمست　　کہ نین ونپر اپڑتا ہے مرا دست
وہ ہوکر سرکشی مین مثل شیطان　　سدا اس باغمین کرتے ہین جولان
نہ کسکو باغمین دیتے ہین آنے　　مین اس غم سے لگا ہون پیچ کھانے
کوئی ہمسے مجال ایسی نپاوے　　کہ اوس گلشن مین یا پاس اونکی جاوے
اوٹھا اوسوقت پیغمبر خدا کا　　مع اصحاب اوس گلشن کو آیا
کہا مالک کو کھول اب باغ کا در　　کہا ہے اونکی تندی کا بہت ڈر
کہا کھول وہ لگیا کرنے کو در باز　　سنے جب کھولنے کا اوسکے آواز
وہ اونٹان بغبغا کر دوڑ آئے　　بہت غوغا کئے وہ ہین مچائے
نبی اللہ کو دیکھے جب نظر بھر　　وہ دونو مست اشتر دیکھلے پر
ادب سے بیٹھ زانو پر گئے ہین　　رسول اللہ کو سجدہ کئے ہین
تب اونکے موئے سر شہ ہاتھ مین لے　　کیا ہے اونکو مالک کے حوالے

کہا

کہا اب کام میں کر قایم ان کو    کہلا تو خوب چارا دایم انکو
دیا دیتا نہیں تو ہمکو رخصت    کہ سجدہ کر تجھے پاویں سعادت
کسی کو حکم فرماتا اگر میں    کرے تا سجدہ وہ کوئی شخص کیتیں [?]
کہے اصحاب اے شاہ عوالم    تجھے کرتے ہیں سجدہ یوں بہایم
کہا اوسوقت سالار خلایق    نہیں ہے سجدہ غیر حق کو لایق
تو فرماتا کہ اپنے مرد کو زن    کرے سجدہ ہمیشہ اے سلکھن [?]

## معجزۂ دیگر

کہے زید اور عبد اللہ اے یار    کہ آیا ایک اعرابی نزد سالار
کہا اے پیغمبر حق یہ اعرابی    چرایا ہے یہ اشتر کو شتابی
علی مرتضےٰ کو شاہ بولا    کہ کر تحقیق اس بدو کو لیجا
اگر ثابت نہو پھر لا مرے پاس    وہ سر نیوڑا کے کھڑا اوپر بو سواس [?]
اگر تیرے کنے ہے کوئی حجت    تو کہہ میرے سے ہرگز خوف کر مت
قسم اوسکی کہ کر احسان و منت    کیا مبعوث تجھکو دے نبوت
تب اوسکو شاہ بولا اے اعرابی    قسم دیتا ہوں تجھکو اوس خدا کی
کیا ہے کیا دعا تو بول سو اب    کہا وہ تجھ سے پوچھا یہ درود اب
کیا تب وہ سلام اوس شاہ دین پر    کہا اوسوقت آیک شخص دیگر
کہا سالار ہے کوئی شاہد اس پر    لگے کہنے کو وہاں کئی شخص دیگر
اگر ثابت ہو چوری از گواہی    تو جاری اوسپو کر حکم الہی
کہا تب اوسکو سرور اے اعرابی    بجا لا حکم حق کو تو شتابی
وہ اشتر جلد دوڑا نزدیکے آیا پاس    پکارا شاہ کو اے اکرم الناس
یہ بدوی نیں چورایا مجھکو اصلا    مرا مالک نہیں ہے اسکے دوسرا
کہ وہ اوس اونٹ کہتیں کے گویا    یہ بہتانے کیا تجھکو مبرا

## وہ درود شریف یہ ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الصَّلٰوةِ وَارْحَمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الرَّحْمَةِ شَيْءٌ وَّبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الْبَرَكٰتِ شَيْءٌ وَّسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ السَّلَامِ شَيْءٌ

کہا دیکھا ملا ایک کو میں اس آن    کہ کرتے ہیں یہاں گلیوں میں جولان
صراط اوپر ترا منہہ روز محشر    پنم کے چاند سے ہووے گا انور
کرتا اوسکے ثوابانکو لکھیں سب    تو پڑھ تیرے نبی پر یہ درود اب

## معجزۂ دیگر

کہا جابر کہ یکدن شاہ ابرار    گیا تھا حرہ واقم میں اے یار
بہت سالار عالم سے قرین ہو    لگیا کرنے کو آواز حزین او
کہے ہے صاحب اپنا بہت مدت    لیا اپنے ستی کار زراعت
کہا تب شہ مجھے جا بیگ جابر    کر اوسکو جلد میرے پاس حاضر
اوٹھایا ہر وہ اشتر بھی اوٹھا تب    بطور رہنما آگے چلا تب
وہ ہے نزد مدینہ ایک جاگا    وہاں یک اونٹ سرور پاس آیا
کہا یہ اونٹ ہو مالک سے ناشاد    جفا کی اوسکے اب کرتا ہے فریاد
ہوا جب لاغر و بوڑہا زیادہ    کیا ہے ذبح کا اپنے ارادہ
کہا کہو ج اوسکا نیں معلوم مجھکو    کہا سرور یہ بتلا دیگا تجھکو
ادسے گردن ستی بتلاتا تھا راہ    گیا لے اوسکو ایک مجلس میں ناگاہ

نبی حطمہ کا تھا وہ سب محلا
کہا جابر ہے کون یہ اونٹ والا
کہے یہ شخص ہے اوسکو کہا مین
اجابت کر نبی اللہ کے تئین

اوٹھا فی الحال تب وہ ساتھ میرے
گیا مین اوسکو لے سرور کے ڈیرے
کہا یہ اونٹ مجھ سے یون کہا حال
کہ تو اس سے لیا ہے کام کئی سال

ہوا جسدم وہ بڈھا اور دُبلا
کیا تو قصد اوسکے کاٹنے کا
کہا وہ ہے قسم اس سب کی مجھکو
کہ بھیجا ہے رسالت دیکے تجھکو

کہ سچ بولا وہ تب سرور کہا یون
نہین مجکو صالح کی جزا یون
بھی فرمایا کہ بیچ اس اونٹ کو اب
وہ بیچا شاہ دین کے پاس جب تب

ہیچے اس حال کے وہ جگ کا داور
دیا چھوڑ اوسکیتین منہ کے اندر
وہ اشتر محنت و کلفت سے چھوٹا
ہوا رمنے مینے چر خوب موٹا

اگر ہوتا اتھا کوئی اونٹ بیمار
مہاجر پاس یا نزدیک انصار
تو اوسکیان اوس شتر کو بھیجتا شاہ
وہ کرتا جا کے اوسکا کام دلخواہ

## معجزہ دیگر

بھی آیا ہے روایت بیچ اے یار
کہ آیا یک شتر نزدیک سالار

ہین ہون جس قوم مین اے گنج راز اب
نہ پڑھتے ہین عشا کی وہ نماز اب
بلا اوس قوم کو وہ کامل الذات
سنایا اوسکیتین اوس اونٹ کی بات

کہے یہ بات سچ ہے اے مطہر
ہمین یون نا کرینگے بار دیگر
ہین اونٹا کی حکایت ایسی بسیار
ہوئے ہین وارد ایں بہت اخبار

## معجزہ دیگر

سن اے یار اب تو ہرنکی حکایت
انس اور زید کرتے ہین روایت
کہ شہ یکروز صحرا مین سدھارا
اوسے کوئی یا رسول اللہ پکارا

پھرا گروں کو سرور تب بجھایا
اثر آواز والے کا نہ پایا
بھی دیکھا خوب وہ جب بار دیگر
تو یک ہرنی اتھی وہان قید اندر

یک اعرابی کیا تھا صید اوسکو
کیا تھا خوب کر کے قید اوسکو
کہی وہ اے رسول حق تعالے
نوازش کر میرے نزدیک تو آ

نبی اللہ کا پاس اوسکے گیا ہے
کہا اوسکو کہ حاجت تیری کیا ہے
کہی ہے آدادرس اندوہ کے بیچ
ہین دو بچے مجھے اس کوہ کے بیچ

ہین وہ اونکو پلائی نہین ہون اپنا
پڑی ہون بند مین بدوی کے ناگاہ
چھوڑا اس بند سے اے شہ مجھے زود
ہین آتی ہون شتاب اونکو پلا دود

کہا اونکی سچ تو او کہی تب
اگر مین پھر نہ آؤن تو مجھے رب
کرے دائم عذاب اوس شخص کے سات
کہ تیرا نام سن بھیجے نہ صلوات

بھی بولی یون کہ روز حشر قہار
کرے مجھکو معذب مثل عشار
دیا کھول اوسکو شاہ جان شتابی
چلی وہ مارتی چھٹکان شتابی

پلاکر اپنے بچو کے تئین دود
پھر آئی شاہ کے نزدیک وہ زود
وہ اعرابی ہوا اوس وقت بیدار
کہا کیا ہے تیری حاجت اے سالار

کہا دے چھوڑ اس ہرنی کو تو اب
دیا چھوڑ اوسکیتین فی الفور وہ تب
بر آئی اوسکی جب امید یون ٹھیک
گئی کرتی ہوئی وہ ٹھیک پر ٹھیک

بھی پڑھتی تھی وہ رہ مین [illegible]
طرب سے کلمہ طیب کو اکثر

## معجزہ دیگر

بھی آیا ہے روایت بیچ اے یار
گیا تھا ایک غزوے بیچ سالار
جتنے اصحاب تھے تب ساتھ اوسکے
ہوئے یکبار وہ بھوکے پیاسے

تب آئی ایک ہرنی نزد سرور
شتابی اک پہاڑی سے اوتر کر

پچھوڑا آپ اوسکا وو دو سالا
صحابہ کو پلایا زود سالار

پیے اوس دودھ کہتیں تب اصحاب
ہوئے بیٹھے ہمارے سیر سیراب

بندیا نا فنے اوسکا پاون محکم
ہوئی وہ غیب وہانسے بعد یکدم

کہا سرور سنیا جب یہ سمایا
جو لایا تھا اوسے یہاں پھر لیجایا

## معجزہ دیگر

کہا ابن عمر سالار یکروز
تھا یاران ساتھ اپنے مجلس افروز

تب آ از قوم سلمی یک اعرابی
شہنشہ کے حضور آیا شتابی

لے آیا گھوڑپھوڑ یک آپنے سنگ
رکھا تھا آستین میں اوسکو وہ سنگ

کہا اصحاب سے سرور کے وہ تب
ہوئے کس واسطے تم جمع یہاں سب

کہے ہم شاہ کچھ بیٹھے ہیں یہاں
ہوئے ہیں جان و دل سے اوسپو قربان

کہا سرور سے تب وہ بے ادب آ
نہ دیکھا کوئی جھوٹا میں تیرے سا

نہ ہوتا گر مجھے یہ خوف و مساز
کر یو لینگے عرب مجھکو جلد باز

تو کرتا قتل میں تجھکو بعبرت
عرب کے دلکو ہوتا از مسرت

عمر بولا کہ اے پیغمبر رب
دے اوسکو قتل کی رخصت مجھے اب

کہا سرور اسے ہے حلم والا
قریب اسکے کہ ہووے انبیا سا

وہ اعرابی کہا پھر شاہ سے تب
قسم ہے لات عزے کی مجھے اب

کہ میں تیرے پونا لاونگا ایمان
نہ تیرے حکم کو مانونگا یک آن

نہ لاونگا ایمان جب یہ گھوڑپھوڑ
دیا تب آستین سے بھار اوسے چھوڑ

اگر تیرے پو ایمان لائے یہ جب
تو میں تیرے پو ایمان لاونگا تب

سنا یہ بات شاہ باصفا جب
کیا گھوڑپھوڑ کو کہتیں یوں ندا تب

عربی بات سے اوس دم وہ حیوان
کہ سمجھے اوسکو جو حاضر اتھے وہان

کہا لبیک اے پیغمبر رب
کہا ہے بندگی میں کسکی تو اب

کہا کرتا ہوں اوس رب کی عبادت
کہ ہے عرش اوسکا بالا سموات

زمین میں اوسکی حجت ہے سراپا
سبیل اوسکی ہے ہر دریا کے اندر

ہے جنت میں عطا و رحمت اوسکی
ہے دوزخ میں بلا و لعنت اوسکی

کہا سرور پھر اوس حیوان کو کہتیں
کہ بول اے گھوڑپھوڑ اب میں ہوں کین

کہا تو ہے رسول رب عالم
بھی سارے انبیا کا ہے تو خاتم

کہ یعنے بعد تیرے کوئی پیغمبر
نہ قایم ہوگا جز تیرے شرع پر

تیرے پیرو کہتیں ہے عیش و جنت
تیرے دشمن کہتیں ہے طوق لعنت

سنا اوس بات کو جب وہ عرابی
پڑہا ہے کلمہ طیب شتابی

بھی بولا میں جب آیا پاس تیرے
تو دشمن تیرا تھا نزدیک میرے

قسم مولا کی ہے تو دوست تر اب
میرے کن مجھسے اور اولاد سے سب

مرا اب جان و دل پیدا و پنہان
تیرے پر بیگمان لاہیں ایمان

مراتب ہو گیا گوشت کیا پوست
ہوئے ہیں سر بسر یکبک تیرے دوست

کہا سرور اوسے الحمد للہ
کہ دکھلایا تجھے اپنی طرف راہ

سکھایا اوسکو تب احکام دین کے
بتایا اوسکو تین ارکان یقین کے

سنا حکم زکات وہ جب کہا تب
نہیں میری قوم میں مجھسا فقیر اب

کہا سرور کر اوسکو دیو کچھ مال
کیے اصحاب شہ تب اوسکو خوشحال

دیا یک اونٹ اوسکو عبد رحمان
دعا اوسکو کیا سالار کوان

وہ اعرابی گیا تب ہو کے رخصت
کہا جا قوم سے یہ سب حقیقت

سنے جب قوم یہ اعجاز و برہان
ہزار آدم ہوئے اونسے مسلمان

حدیث اس ماجرے کی تھی مطول ۔ ولیکن مین لکھا ہون اوسکو مجمل

روایت اسطرح کرتا ہے ربان ۔ کہ تھا جنگل مین مین با گوسفندان

وہ بیٹھا ٹیکری پہ ایک جا کر ۔ فصاحت سے کہا مجھکو ندا کر

کہا ربان نہ دیکھا نا سنا ہون ۔ سخن کرتا ہوا ان لانڈگے کو ن

کہ اس خرمیکے جھاڑان مین پیمبر ۔ کہ ہے سب انبیا کے سر کا افسر

طرف مولا کے وہ کرتا ہے دعوت ۔ کرو کہتا ہے حق کی سب عبادت

کہا ربان کہ سن اسبات کے تئین ۔ گیا حضرت کنے جلدی ستی مین

کہا تب مجھکو شاہ با کرامت ۔ کہ کر لوگا تسے ظاہر یہ حکایت

## معجزہ دیگر

تب ایک لانڈگا بکری کو پکڑا ۔ چھوڑایا اوس سے مین کر بہت جھگڑا

جو روزی لطف سے مجھکو دیا حق ۔ لیا تو چھین کر میرے سے ناحق

کہا کرتا ہے تو اس سے عجب کیا ۔ کہ ہے اس سے عجب تر ایک سمایا

گذرگئی ہین سو باتان بولتا ہے ۔ بھی آئندہ کا دفتر کھولتا ہے

نہ تم اسکو نبی گر جانتے ہو ۔ نہ کچھ اوسکے کہے کو مانتے ہو

گیا خدمتمین ظاہر اوسکی یہہ راز ۔ ہوا فی الحال ایمان سے سرفراز

لقب اوسکا ہوا متکلم الذیب ۔ ہے اوسکی اس لقب کی سن یہ تقریب

## معجزہ دیگر

بھی ابن اکوع وراقع کو آیار ۔ دے دو لانڈگے اسطرح اخبار

وہ دونو جلد کر ایمان کو حاصل ۔ ہوئے اصحاب مین سرور کے داخل

## معجزہ دیگر

بھی ایک چیتے ہکو تیین لانڈگا ایک ۔ دیا خبر اسطرح بتلا یہ رہ نیک

## معجزہ دیگر

بھی یک راعی سے یون بولا ہی بھیڑیا ۔ گیا جب چھین کر وہ اوس سے بکرا

پڑا ہے تو یہان بکرون سے دل جوڑ ۔ رفاقت اس رسول پاک کی چھوڑ

ہے مولا پاس اوسکی قدر برتر ۔ کھلالے اوسکے دئے جنت کے سب در

نہین تیرے اور اوس ورکے میانے ۔ مگر یہ کوہ حایل اے سیانے

کہا راعی کہ بکریا ہین میری یہان ۔ ہوئیگا کون اب اونکا نگہبان

دے اوسکے پاس بکرے آپنے سب ۔ چلا سالار کی خدمت مین تب تب

کہا شہ اوسکو جا اب بکریان پاس ۔ کہ کرتا ہے وہ گرگ اونکا بہت پاس

وہ یک بکری کے تئین تب ذبح کر کر

ترا احوال ہے چرانیوالے سن اب ۔ سخن گرگ سے ہے میرے عجب اب

کہ بھیجا نین کبھی خلاق عالم ۔ کوئی مرسل کو ہرگز اس سے اعظم

ملک ناظر ہوا اوسکے صحب اوپر ۔ سمجھاتے ہین جہاد اوسکا سرسر

تو چلا با وسکی خدمت مین ہو داخل ۔ جنو وا اللہ مین ہو جا تو داخل

کہا گرگ اوسکو حافظ انکا ہین ہون ۔ تو آیا لگ چراتا ہون مین انکون

یہ قصہ شاہ دین کو سب سنایا ۔ اور اوس سرور پہ جلد ایمان لایا

سب اونکو پا دیگا تو اپنے دیکھو اہ ۔ گیا اور اونکو پایا جون کہا شاہ

کھلایا ہے وہ بھیڑے کو شکم سیر

## معجزۂ دیگر

بھی آیا ہے خبر مین اے برادر | کیا یک لانڈگا حملہ ہرن پر | ہرن جلدی حرم مین بھاگ آیا | وہانسے گرگ منھہ اپنا پھرایا

تھے حاضر اتفاقاً اوس مکان پر | ابوسفیان و صفوان سے برادر | نہین اسلام لائے تھے وہ اوس دم | لگے کرنے عجب یہ دیکھہ باہم

کہا تب لانڈگا دونو نکو تب یون | تمھین کس تے ہو میرے سے عجب یون | ہے اس سے یہ عجب مکے کے اندر | محمد ابن عبد اللہ ہو رہبر

بلاتا ہے طرف جنت کے تم کو | ڈراتا ہے سدا دوزخ سے تم کو | تم اسکی بات کو نا کرکے باور | طرف دوزخ کے جاتے ہو سراسر

ابوسفیان کہا صفوانسے وسدہاتا | قسم ہے لات و عزّا کی کہ یہ بات | اگر مکے منے ہوئیگی اشتہر | نکل جاوینگے وہانکے لوگ یکسر

## معجزۂ دیگر

اور آیا ہے خبر مین اے برادر | کہ پکڑا کان یک بکرے کا سرور | نشان اوس ہاتھ کا ایک خوب نادر | ہوا ہے کان اوپر اوسکے ظاہر

ہمیشہ کان پر اوسکے رہا ہے | بھی اوسکی نسل مین ظاہر ہوا ہے

## معجزۂ دیگر

خبر ہے ایکدن گھوڑے سے سالار | ادا کرنے نماز اوترا ہے اے یار | کہا اوسکو کہ ہرگز مت کہین جا | برکت دیوے تجھکو حقتعالیٰ

وہ ہرگز کوئی اعضا نہین ہلایا | نماز اپنی کرے لگ شاہ والا

## معجزۂ دیگر

کہا ہے ابن مسعود اے برادر | سفر مین یک جگہہ اوترا تھا سرور | وہان یک شخص جنگل مین گیا تھا | وہ انڈے ایک چڑیا کے لیا تھا

وہ چڑیا اس الم سے ہوکے مضطر | تھرکتی آ گھڑی نزدیک سرور | کہا سرور دیا کون اوسکو آزار | کہا وہ شخص تب اے شاہ ابرار

لیا مین اوسکے انڈے شہ کہا تب | ترحم سے کر لیجا پھر اوسے اب | وہ لایا تھا جہانسے لیگیا وہان | گئی اوسوقت چڑیا ہوکے شادان

## معجزۂ دیگر

خبر مین دوسری آیا اے بھائی | کہ پھر ایک اور چڑیا شہ کن آئی | تھرکتی تھی وہ اور کرتی تھی زاری | کہا اوسکو کیا کن یون دکھیاری

کیا یک شخص تب یون عرض اکسر | کہ بچے اسکے پکڑا مین سراسر | کہا تب اوسکو لیجا جلد دے پھیر | گیا وہ لے شتابی اوس بلا دیر

## معجزۂ دیگر

روایت ہے حنین اندر شہنشاہ | تھا دلدل پہ سوار اے یار آگاہ | یکایک امتحان کا وقت آیا | شکست اوس شاہ کے لشکر نے پایا

کیا تب حکم اوس خچر کو اپنے کہ نیوڑھا وے شتابی سر کو اپنے
وہ نیوڑھایا ہے جلدی آپنا سر لیا ایک مشت سنگریزونکو سرور
پڑھ اس حالت منے چھوٹی دعا ایک طرف دشمن کے وہ کنکر دیا پھینک
گئے کفار سارے بھاگ کر تب ہوا سالار کو فتح و ظفر تب

## معجزہ دیگر

خبر ہے ایکدن وہ شاہ والا کیا تھا قصد موزے پہننے کا
وہ موزا ایک ڈالا پاؤنمین جب کیا کوّا لے موزہ دوسرا تب
ہوا مین اوسکے تئین اوندھا کیا ہے تھا ایک سانپ اوس سے گر پڑا ہے

## معجزہ دیگر

کیا مکے کتئین جب فتح سرور ہوا داخل پیمبر اوسکے اندر
اٹھا ناقہ پو تب شاہ فلک تخت اٹھی اوس وقت مین گرمی بہت سخت
کبوتر سب حرم کے آکے یکسر کئے سایہ مبارک اوسکے سر پر
برکت کی کیا شاہ اونکو دعوت بہت ہوئی نسل مین اونکی برکت
ہین مکے کے حرم مین جو کبوتر ہین اونکی نسل سے سب ہے برابر

## معجزہ دیگر

مدینے کو کیا جب شاہ ہجرت کبوتر تب کیا اوسکی حمایت
شتابی غار کے در پر گیا ہے اور اس حالتمین وہ انڈے دیا ہے
بھی مکڑی ایک وہان جلد آکے تنی ہے ایک جالا اوسکے در پر
ہوئی کفار سے اوسکی نگہبان سیر مین ہے مفصل اسکا بیان

## معجزہ دیگر

کیا خیبر کو جب وہ اکرم الناس کیا بیڑا وہ یک قلعے کے اس پاس
تب اوسکن یک غلام اسود آیا اور اپنے سات بکرے بہت لایا
کیا عرض اسنے رسول رب علام مجھے تعلیم کر اب جلد اسلام
سکھایا شاہ اوسکو حکم ایمان ہوا وہ شوق سے دلکے مسلمان
کہا اے دین و دنیا تجھسے پرنور اتھا مین یک یہودی پاس مزدور
امانت ہین یہ بکرے اوسکے مجھ پاس کرون کیا انکو اب اے اشرف الناس
کہا سالار نے یک مشت کنکر تو ماران بکریونکے منھ پو یکسر
وہ سب جاوینگے مالک پاس اپنے کیا وہ جسطرح بولا ہے شہ نے
کہا بکرونکے تئین وہ مار کنکر کہ جاؤ اوس یہودی پاس یکسر
نہ تم سے پھیر مین ہرگز ملونگا نہ پھر تمکو چرانے لے چلونگا
کہا اوسی وہ بکرے جمع ہو تب وے چل اپنے مالک کی طرف سب
گویا کوئی اتھا اونپر محصل ہوئے سب تا وہ جا قلعے مین داخل
پیچھے وہ شخص ہو کر پیش آہنگ کیا جون چاہئے کفار سے جنگ
لگا یک پتھر اوسکو سخت اوسدم شہادت سے ہوا تب وہ مکرم
کیا تجہیز شاہ سرفراز آپ جنازے پہ پڑھا اوسکے نماز آپ
بھی فرمایا وہ یون اہل یقین کو مین دیکھا اوسکے دو حورعین کو

کہنے سے گروا اوسکے کر جدا وہ — تپاک ولسے کرتی تھین دعا وہ — کہ جو تجھکو کیا ہے خاک آلود — ملاوے اوسکو مٹی مین خدا زود

جو مارا تجھکو مارے اوسکو قہار — ہین ایسے معجزے اے یار بسیار

### معجزہ دیگر

حدیث فاختہ اور بازاے یار — کہ پڑھتے ہین فقیران اوسکو ہر بار — بغیر شبہ بے اصل و غلط جان — کتابا ئین سند مین اوسکو ای جان

حدیثو نمین نہ ہوے جو بات ہر گز — نہیں پڑھنا و سنا اوسکا جائز

## دربیان معجزات سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کہ علاقہ بجن دارد ودرینجا ہشت معجزہ است

ہین سچا اوسکے بھی وہ خرق عادات — علاقہ جنکے تئین جنونکے ہو سات — روایت یون کئے ہین ایک اژدر — کھڑا تھا روبرو سرور کے آکر

گئے بھاگ اوسکو لوگان دیکھکر سب — کھڑے ہو دور سے دیکھین لگے تب — کہا سالار عالم تب کہ یہ جن — ہے اون جنونسے جو آئے ہین یکدن

میرے پر لائے جان و دلسے ایمان — بھی میری سنے ہین سب قرآن — ہوا وہ اسلئے مجھ پاس واصل — کہ تا میرے سے پوچھے کچھ مسایل

تمھارے پر وہ کرتا ہے سلام اب — سنو اے زمرہ اصحاب تم سب — تحیت بھیجیو تم سب سراسر — عباد اللہ سے ہر شخص اوپر

کرو یعنے سلام اے اہل اسلام — عباد حق اوپر کیا خاص کیا عام — لکھے بعضون نے جنونکو اجتو — ہے بیشک یہ غلط اے یار خوشخو

### معجزہ دیگر

تھا کاہن اور شاعر ابن قارب — جن اوسکے پاس آیا کئی مراتب — اوٹھایا نیند سے کئی بار اوسکو — کیا اس وعظ سے بیدار اوسکو

کہ سوتا کیا ہے اوٹھ اے ابن قارب — سمجھ تو گر سمجھنے کا ہے طالب — کہ آیا ہے رسول رب رحمان — نبی غالب ستی با عظمت و شان

طرف توحید کے کرتا ہے دعوت — بھی کہتا ہے کر وحق کی عبادت — سنایا اوسکو وہ بعد اوسکے خوشحال — شہنشہ کے ثنا مین چند ابیات

وہ شاعر یون کہا ہے اوسکے تئین تب — مجھے تو چھوڑ دے ہے مجھکو نیند اب — پھر آیا ہے وہی جن دوسری رات — اوسے بیدار کر بولا وہی بات

پڑ ہا شہ کی ثنا مین اور اشعار — کہا وہ اوسکو سونے دے مجھے یار — پھر آیا ہے وہی جن تیسری بار — کیا مانند سابق اوسکو بیدار

خبر اوس شاہ کی بولا وہی بات — پڑ ہا اوسکی ثنا مین بہت ابیات — وہ جلدی شاہ کے نزد متین آیا — یہ سارا ماجرا اوسکو سنایا

بھی لا اوسوقت وہ سرور پر ایمان — کہا اوسکی ثنا مین بہت بیان — وہ سرور اور صحابہ اوسکے اوسدم — ہوے اس کیفیت سے بہت خرم

### معجزہ دیگر

کہا عبد اللہ بین ہمراہ سرور — گیا تھا ایک دن کوہ صفا پر — کیا کفار کو اوسوقت دعوت — وہ ملعون سب لگے کرنے اہانت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وہان اوسوقت یک شیطان ابتر | تھا مسعر نام جسکا اے برادر | شکم مین ایک بت کے ہو کے پنہان | کہا ہے ناسزا سرور کو اوس آن |
| ابوجہل و ولید ابن مغیرہ | بھی دیگر کافران مست و خیرہ | ہوا اول سے زیادہ تند و سرکش | خوشی مین آ لگے کرنے کو غش غش |
| ثنا خوانی کیے ہین اس صنم کو | بہت بوسے دیے ہین اس صنم کو | کہا اوسی کے بعد از اوسکے یکرات | ہمین بیٹھے تھے سر پر پاس خوش خوش |
| کہ آیا ایک جن نام اوسکا سمحج | کہا اے تجھ سے دین و داد باسج | سنا مین مسعر مردود ناپاک | کیا تیزی سے گستاخی ہو بیباک |
| کیا مین قتل اوس ملعون کو تین کل | صباح آے شاہ پھر اوس کوہ پہ چل | کہا اوسی کہ سرور روز دیگر | گیا تشریف لے اوس کوہ اوپر |
| بھی اون کفار کیتین وہان بلایا | کیا دعوت کلام حق سنایا | اٹھے امیدوار اوسکے وہ ناساز | کہ آوے مثل اول بت سے آواز |
| تب اوس بت کے بھیتر جا وہ نکلا | پڑھا تعریف مین سرور کے اشعار | بھی بولا کل کیا مسعر کا مین خون | کہ وہ ملعون کیا تھا ہجو شہ کون |
| | یہ سنکر کافران وحشت سے بھڑکے | اور آ غصے منے اوس بت کو پٹکے | |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی یون اخبار سے ثابت ہے یہ بات | کہا یک جن خزیمہ باصفا سات | کہ حق بھیجا ہے یک صاحب رسالت | مدینے بیچ وہ کرتا ہے دعوت |
| خدا کی راہ کی کرتا ہے بات اب | دیکھاتا ہے وہ سبکو معجزات اب | تو جا جلدی سے اور لا اوسپہ ایمان | وہ آیا اور ہوا ہیگی مسلمان |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی یک جن عمرو کو اسطرح بولا | کہ ظلمت مٹ گئی اور نور چمکا | ہوا مبعوث ختم انبیا اب | بھی دوسرا ایک ہوا اوسکو ندا تب |
| | ہوا اسلام ظاہر کفر باطل | کیا شہ پاس جا ایمان وہ حاصل | |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| خنافر نام تھا وہان ایک کاہن | لگے دعوت اوسے شہ کیطرف جن | شتابی کر گیا سرور طرف او | اور ایمان کا کیا حاصل شرف او |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابو عامر کو بھی جنون نے یکبار | سنائے شاہ کے اوصاف بسیار | ولیکن وہ شقی بے سعادت | کیا نہین سرور دین کی اطاعت |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| تمیم داری یون کرتا ہے ظاہر | ہوا مین شاہ کے جانب مسافر | بطور مشرکان بولا مین ہین | ہون اس جنگل کے مہتر کی پنہ مین |
| کہے جن لے پناہ اللہ کا تو | کہ دیتے نہین پنہ اب ہم کسی کو | ہوا ظاہر رسول سرفراز اب | پڑہین اپن اوسکے پیچھے ہم نماز اب |

کیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| گیا جنون کا مکر و پیچ و تاب اب | بھگاے اونکنے تیر شہاب اب | شتابی اوسکی خدمت مین تو جا رے | بصدق جان و دل ایمان لا رے |
| رہے خواری سے تا تو دایم امین | کہا وہ جب ہوئی ہے صبح روشن | گیا مین جلد سوئے وہیر ابو ب | تھا ایک راہب وہان ہر علم مین خوب |
| یہ قصہ مین کہا اوس با خرد سات | کہا وہ سچ کہے تیرے سے یہ بات | ظہور اوس شاہ کا ہے یک حرم مین | ابھی ہجرت اوسکی ہے بیشک حرم مین |
| کریگا لیتے وہ مکے سے ہجرت | مدینے کی طرف با فتح و نصرت | تو پاویگا اوسے مکے مین آ یار | ہے خیر الانبیا بیشک وہ سالار |
| | وہ سنکر یہ سخن سٹر پاس آیا | بشوق جان و دل ایمان لایا | |

## در بیان حفظ و حمایت وے سبحانہ تعالے حبیب خود را صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم از اعدا کہ اشہر معجزات است و رینجا سی و دو معجزہ است

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابھی تھا اوس شاہ کا اعجاز مطلق | کہ اعدا سے بچایا اوسکو حق | روایت ہے کہ اوسکے دوستان سب | محافظ اوسکے تھے کیا روز کیا شب |
| جب اتری آیت وَاللّٰہُ یَعْصِمُ | کہا اصحاب سے شاہ عوالم | کہ جاؤ اپنے گھر کو تم ہو مسرور | کہ حق مجھسے کیا اعدا کا شر دور |

### معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| خبر ہے یک سفر مین شاہ اکمل | گیا دوپہر کو یک جھاڑ کے تل | کرے تا اوسکے نیچے استراحت | تعب سے سیر کیجے پاو راحت |
| ابھی بستر پو نین لیٹا تھا سالار | کہ آیا ایک بدوی کھینچ تلوار | کہا ہے کون یان اب کون آوے | کہ تجھکو ہاتھ سے میرے بچاوے |
| کہا سرور نے مجھے اللہ بس ہے | مجھے اوسکی حفاظت کی آس ہے | لگا ہے تھرتھرانے وہ اعرابی | گری تلوار اوسکی تب شتابی |
| وہ مارا جھاڑ پر تب ایک ٹکر | پھٹا اوس کافر بدبخت کا سر | لگا بہنے کو جون ریتا اوسکا بھیجا | کیا دوزخ مین فی الحال آپنی جا |

### معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| یون آیا شہ کنے یک مرد دیگر | اٹھا نام اوسکا عوزت اے برادر | وہی حال اوس وقت اوسپر بھی گذرا | شہنشہ عفو سے اوسکو نوازا |
| | وہ جا کر قوم کو اپنے سنایا | ہین خیر الناس کی خدمت سے آیا | |

### معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت یون کیے ہین اہل اخبار | سدہار غزوہ غطفان مین سالار | وہان شہ پاس آیا ایک مغرور | کہ تھا وعثور اوسکا نام مشہور |
| گیا شمشیر بران ہاتھ مین لے | کہ سرور کو دغا سے مار ڈالے | فرشتہ روبرو یک اوسکے آکر | کیا ہے ضرب اوسکے سینے اوپر |
| | گرا وہ پیٹھ پر چھوڑ اپنے اوسان | اور اوس دم شاہ پر لایا وہ ایمان | |

## معجزۂ دیگر

کبھی جنگ بدر میں بادشاہ ابرار
حکایت ایسی یک گذری ہے آ یار
کبھی گذرا ہے میں دیکھا ہوں خبر میں
سمایا ایک ایسا یک سفر میں

## معجزۂ دیگر

اور آیا شاہ کے نزدیک یکبار
زاد ولادِ مغیرہ ایک بد کار
کرے تا قتل سرور کو دغا سے
ہوا کور او سکھڑی قہر خدا سے

## معجزۂ دیگر

خبر ہے اسود و ابن طلاطل
ولید ابتر و عاص ابن وائل
یہ چاروں نابکاران ہو کے بیٹھا
ہمیشہ شاہ کا کرتے تھے ٹھٹھا

تمسخر اس سٹی کرتے اتھے بہت
جفا پر اوسکے من دہرتے اتھے بہت
گیا کعبہ کو یکدن شاہ لولاک
طواف او سوقت کرتے تھے یہ ناپاک

او تر روح الامین حکم خدا سے
کھڑا بازو سے سالار جہاں کے
اٹھا ابن مغیرہ کے کف اوپر
نشان زخم نیزہ اے برادر

وہ بیدین سامنے اوسکے تب آیا
نشان تن جبرئیل اوسکے سمجھایا
لہو او سوقت ہوا ہے اوس جا کا
ہوا او سدم بنیا وہ زخم کاری

ہوا جلدی سے وہ دوزخمیں واصل
تب آیا بعد اوسکے ابن وائل
چبھ اوسکے پاؤں میں یکروز کانٹا
اثر کچھ اوسکا وہاں باقی رہا تھا

سمجھایا قہر سے جبرئیل وہان تب
ہوا تا زخم کاری وہ نشان تب
لیجا اوسکو دوزخمیں وہی ریش
تب اسود آگیا جبرئیل کے پیش

وہ ڈالا یک ہرا برگ اوسکے منھ سے
ہوا وہ کور اور جلدی گیا مر
پیچھے اس حال کے ابن طلاطل
ہوا او سروح اعظم کے مقابل

کیا سر کے طرف اوسکے اشارت
لگا پیٹ اوس سے بہنے ہو جراحت
گیا دوزخمیں جاگا جلد اپنا
تب او تری آیت اِنّا کفینا

کہا حق یونکہ تجھے اے پیمبر
کیے ہم دور ہنسنے والوں کا شر

## معجزۂ دیگر

اد او تری سورۂ تبّت یدا جب
ترن بولہب لیکر یک پتھر تب
شتابی آئی پیغمبر کے نزدیک
اٹھا صدیق تب سرور کے نزدیک

کہا شہ سے کہ اے سالار ابرار
بہت غصے سے آتی ہے یہ مردار
پٹ کاٹے لرزا اور بیچیا ہے
اس ابتر سے نہاں ہونا بجا ہے

مباد اپہچے کہیگی سخت تجھ کو
کہا سرور نہ دیکھیگی وہ مجھ کو
کہی صدیق کو آیا سہ تیرا
سنی ہو نہیں کیا ہے ہجو میرا

کہا صدیق وہ نہیں شعر کہتا
شعار اوسکا نہیں ہے ہجو کسکا
گئی جب پھر کے وہ صدیق اکبرؓ
کہا سالار سے اے جگ کے داور

مگر تجھکو نہ دیکھی یہ تبہ کار
کہا میں واسطے اوسکے کہ کرتار
فرشتہ ایک بھیجا تھا وہ پر سے
چھپایا ہے مجھے اوسکی نظر سے

## معجزۂ دیگر

خبر ہے یون کہ بوجہل سے کار
لیا تھا تین اشتر مول آیا

تھا اونکا بیچنے والا مسافر
پھر اوہ بہت دن قیمت کے خاطر

نہ اونٹان اوسکو دیتا تھا نہ قیمت
وہ مسکین کھینچتا تھا رنج و کلفت

قریش اوسکو کہے ہنستے ہوئے تب
یہ کیفیت محمد کو سنا اب

ولاویگا تجھے وہ اونکی قیمت
کہا سرور سے وہ آ یہ حقیقت

گیا تب اوس شقی کے گھر کو سالار
وہ ہو سرور کے آنیسے خبردار

بہت گھبراکے نکلا بھار ملعون
ہوا تھا زرد کچھ اوسمین نہ تھا خون

کہا تب اوسکو شاہ باجلالت
کردے اسوقت تو اونٹانکی قیمت

دے اوسوقت سب پیسے بسرعت
لگے کرنے قریش اوسکو ملامت

کہے تجھکو نہ دیکھے ہم کبھی یون
اطاعت کرنیوالا اب کیا جیون

کہا میری ملامت سے رہو باز
کہ مین اوسکا سنا جسوقت آواز

مرا دل خوف و دہشت سے ہوا ابتر
بھی دیکھا اوس کنے یک مست اشتر

کہ عیب اوسکا ابھی لگ نین نکلتا
مین کرتا ڈھیل اگر مجھکو نگلتا

## معجزہ دیگر

بھی کرتا ہے روایت ابن وہان
حرم مین شاہ بیٹھا تھا بیاران

تھے کفار قریش اوسوقت بھی ہان
تب آیا یک زبیدی ہوکے نالان

کہا سنیو قریش ابتلک یہ گفتار
تمھارا یان کسطرح آوینگے تجار

مسافر کا ہیکو تم پاس آوے
بھی کیونکر بیچنے کوئی چیز لاوے

جو کوئی آتا ہے سرحد مین تمھارے
تمھین کسنے ہوا اوسپر ظلم سارے

وہ یون کہتا ہوا ہر ہر کو گذرا
ولیکن کوئی حال اوسکا نہ پوچھا

وہ آیا بولتا یون سبکے آخر
جہان بیٹھا اتھا سالار فاخر

سنا اوسکو بھی وہ اپنا گفتار
ہوا تھا لوگ سے وہانکے وہ بیزار

کہا اوسوقت اوسے سرور کون
کہ تیرے پر کیا ہے ظلم یہان کون

کہا لایا مین تین اشتر اے سرور
کہ سب اونٹان منے میرے تھے بہتر

ابوجہل اونکی قیمت کم سنایا
مین راضی نین ہوا وہ پھر ستایا

نہ آپ اونٹانکو میرے مول لیتا
نہ دوسرے شخص کو وہ لینے دیتا

میرے پر ظلم کریون وہ ستمگر
مجھے نقصان پہنچ الا ہے سراسر

کہا سرور کہان ہین اونٹ وہ اب
کہا نخاس مین اونٹانکی ہین سب

اوٹھا سالار دین لیے ساتھ یاران
اون اونٹونکو بکھایا جاکے اوس آن

نظر مین آپنے خوب اونکو لایا
خوشی سے اوسکے مول اونکا چکایا

زبیدی کو دلایا اونکی قیمت
کیا اوسکو روانہ با مسرت

وہ تینو اونٹونکو پیغمبر رب
بکایا بھیجکر بازار مین تب

وو اشتر مین ملی تینونکی قیمت
یک اشتر نفع تھا اے بامروت

جو آل مطلب مین تھے غریبان
دیا بانٹ اوسکی قیمت اوسکو اوس آن

وہان خاموش بیٹھا تھا ابوجہل
یہ سب احوال کو دیکھا وہ نااہل

شہ دینا و دین اوس پاس آیا
بہت تہدید کر اوسکو سنایا

وہ ملعونکو کہا ہوشیار ہوشیا
نکر تو پھیر ایسا کار زنہار

کریگا پھر اگر یہ سرکشی تو
تو دیکھیگا میرے سے ناخوشی تو

لگا کہنے کو تب وہ یون مکرر
کہ پھر یون نا کرونگا بار دیگر

سدہارا گھر کو اپنے شاہ عالم
کہے کفار اوسکو جاکے اوسدم

محمد کن ہوا ہے تو ذلیل اب ہوا تو کہا برا بیقال وقیل اب
تو پا کہا ہے بیشک اوسکی ہیبت دیا کرتا ہے تو اوسکی اطاعت
کہا نا پیروی اوسکی کرونگا نہ پھر اوسکے دین پر مین ہرونگا
ولیکن مین سمجھا یا خواب آن دو لو بازو پو اوسکے بہت مردان
تجھے ہاتھون اونکے پھر بہالیے ڈراتے تھے مجھے وہ عیب والے
خلاف اوسکا مین کرتا کچھ اگر تب تو بہالونے مجھے وہ مارتے تب

## معجزۂ دیگر

کہا اسطرح عباس اے برادر کہ تھا مین ایکدن سجدے کے اندر
ابو جہل لعین اوسوقت آیا مجھے یہ حرف ناخوش وہ سنایا
کہے ہے اپنے اوپر سوگند و پیمان کہ دیکھے وہ محمد کو اگر یہان
تو کھڑے اوسکی گردن مین عبا دیا جاکر خبر سالار کے پاس
پہنچتے ہی غضب مین آکے سرور گیا مسجد طرف تشریف لیکر
تھی وہ ڈرا لیے اوسکی راہ کچھ دور گیا دیوار اوپر چڑھ کے وہ سور
کہا اودی مین اپنے دلمین بولا مین اس فتنے کے در کو آج کھولا
غرض سالار دین مسجد میں آیا اور اوسکو سورۂ اقراء سنایا
وہ پہنچا جب بہ کلا ان الانسان کہ اوس بحث کا ہے اسمین تمیان
کہا کوئی اوسکے تئین ہے یہ محمد کہ کہہ گئی وہ تیری سوگند بیجد
کہا تم دیکھتے نین مین جو دیکھا قسم اوس رب کی جو ہے سب سے اعلا
جو طبقان آسمانکے در نظر ہین بھرے اوسمین ملایک سر بسر ہین
ہرے پر سب کئے ہین وہ ہجوم اب ہلون گر مین کرینگے میر پودہ ہوم اب
گیا جب شاہ دین سورہ کو اتمام بجا لایا سجود رب علام

## معجزۂ دیگر

بھی بولا اپنے یارونسے وہ اجہل کہ لایا ہون بڑا ایک سنگ مین کل
کرینگا جسگھڑی سجدہ محمد تو کچلونگا سر اوسکا اوس تی تند
مجھے اوسکے اقارب سے بچا لیو کسی صورت ستی اونکو منا لیو
وہ ملعون ان کہے اوسکو قسم کھا نہ سجھکو مارنے دیونگے اصلا
تو اوسکام کو جلدی بہر حال نہ کچھ ہووے گا تیرے جی پو جنجال
وہ ملعون لے بڑا سا ایک پتھر گیا ہے صبح کو مسجد کے اندر
بھی تھے ہمراہ اوسکا اوسکے یاران اٹھے وہ منتظر سرور کے ہران
بوقت صبح بر طور مقرر گیا تشریف لے مسجد کو سرور
کیا ہے سجدہ شاہ انس و جان جب لیے پتھر ہاتھ مین بو جہل اوٹھا تب
قریش اوسوقت کرتے تھے نظر سب کہ کیون ہوتا ہے انجام عمل اب
وہ ملعون جب گیا نزدیک سرور پھرا گھبرا کے رجع القہقری کر
اوڑا ہیبت سے اوسکا رنگ سارا چپکنے ہاتھ اوسکے اندر سنگ خارا
ہوئی تھی زندگانی اوسپو بھاری گیا سرور کے نزدیک آکے زاری
کیا ہے التجا تہ سے دعا کی نظر اوسپر کیا سرور عطا کی
چھٹا تب ہاتھ سے اسکے وہ پتھر قریش اوسکو کہے نزدیک آکر
ہوا کیا حال تیرا ابو الحکم اب وہ ملعون کھولکر اوسنے کہا تب
شتابی کی طرف اوسکے چلا مین کہ تا لاؤن عمل مین جو کہا مین
ہوا نزدیک اوسکے جسگھڑی مین تو دیکھا ایک نادر اونٹ کتئین

| | | | |
|---|---|---|---|
| بڑا تھا یون کہنے مین غم آوے | کیا قصد وہ کہ مجھکو پھاڑ کھاوے<br>اگر نزدیک تر آتا وہ ملعون | کہا سالار دین یاران سے یہ قبیل<br>تو کرتا پاش پاش البتہ اوسکو ن | لیا یہ شکل ہیبت ناک جبریل |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی بولا اپنے وہ ہمراشنا سے<br>جب آیا وہ لعین نزدیک سرور<br>سوال اوس سے کئے تب اوسکے اقران | کہ مسجد مین چڑھے گردن پہ شہ کے<br>لگیا ہے بھاگنے کو ہوش کھوکر<br>تو کیون اسطرح بھاگا چھوڑ اوسان<br>مین آگے اپنے چلتا یک قدم گر | پڑھا مسجد مین سرور جب نماز آ<br>رکھا اپنے ہاتھ کو وہ انکیا بنبر<br>کہا نزدیک مین جب اوسکے آیا<br>تو کرتی راکھ مجھکو وہ جلاکر | دے اوسکو رفیق اوسکی خبر جا<br>لگا کچھ پاؤن ہٹنے ایڑیان پہ<br>وہان یک آگ کی خندق کو پایا |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت ہے کہ با صدیقؓ و عثمانؓ<br>سنائے اوسکو وہ ملعون مکرر<br>لگایا تھا پاؤ سے سینے پہ عثمانؓ<br>اور عقبہ کو شہ دنیا و دین آپ<br>تمھین یہ طور نا چھوڑینگے یکسر | طواف کعبہ کرتا تھا شہ جان<br>سخن ایسا کہا اوس سے مکرر<br>پڑا بیہوش ہو وہ یار شیطان<br>گرایا خاک مین مار اوسکو یک تھپڑ<br>کہا جب قہر نازل ہووے تم پر | ابوجہل و امیہ اور عقبہ<br>طواف چار مین وہ ستمگر<br>امیہ کہتے ہین صدیق اکبرؓ<br>کھڑے تب دور ہو سرور سے وہ سب<br>لگے ہیبت سے سارے تھرتھرانے | ہوئے گستاخ نا بوجہل اوسکا تب<br>چادر سالار کی پکڑا ہے آکر<br>گرایا مار یک ملکی زمین پر<br>کہا اونکو امام انس و جان تب<br>خوشامد کر لگے شہ کو سر ہلانے |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی وارد ہے کہ تھا شاہ ولا فروز<br>لیا منہ پھیر انسے شاہ ابرار<br>کہ بیشک فتح اب میری اوسکی ہی ہاتھ | طواف خانہ مولا مین یکروز<br>گئے جب شاہ کو وہ بہت بیزار<br>کرلایا ہون تمھارا ذبح مین ساتھ<br>تملق شاہ سے کرنے لگے ہین | دے آزار اوسے کیتیک شیطان<br>کہا سنیو قریش بیوفا سب<br>سنے جب یہ سخن کفار ابتر<br>قدم پر اوسکے سر دھرنے لگے ہین | سنائے اوسکو کتنین مکروہ باتان<br>قسم ہے مجھکو اس کرتار کی اب<br>ہوئے حلقوم بند اونکے سراسر |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت ہے ابوسفیان بکینہ<br>کہا جب اوسکو دیکھا شہ شتابی | دیا بھیج ایک بدوی تا مدینہ<br>دغا چہتا ہے کرنی یہ اعرابی | کرے تا وہ دغا سے قتل سرور<br>رشید اوسکی کمر مین ڈالکر ہات | مدینے کو وہ پہنچا راہ طے کر<br>کہا ہو دور اے ملعون بدذات |

نکالا اوسکے تب کپڑونسے خنجر | کہ تیز اوسکو کیا تھا وہ بہت خر

معجزہ دیگر

عضالہ فتح کے دن آئے مکرم | کیا بر قتل شہ عـــزم مصمم | وہ آیا جسکے گھر می نزدیک سرور | کیا کشف اوسپوشیدہ بعید کیسر
بھی سینے پر تب اوسکے ہاتھ مارا | گیا کینہ کپٹ بھاگ اوسکا سارا | ارادت صدق سے سرور پہ لایا | شرف ایمان کا فی الفور پایا

معجزہ دیگر

سبا بنائے نضیر ای اہل ایقان | تھے انصار ونکو ہم سوگند و پیمان | اٹھے وہ سب یہودان بہ حال | اٹھا اونکو قلعہ اور بہت سا مال
بدل یک کام کے سرور ہمارا | طرف اوس قوم کے یکدن سدھارا | تلے یک برج کے وہ کامل الذات | وہانکے عہد ونسے کرتا تھا بات
گئے اس مشورت کا وہ لعین ٹھاٹ | گرادین شاہ پہ چکی کا یک پاٹ | دیا آخر خبر سرور کو جبریل | اوٹھا اوسوقت جلدی کچھ نکر ڈھیل
ہوا داخل مدینے مین شتابی | اور آئے اوسکے پیچھے سب صحابی

معجزہ دیگر

روایت ہے حکم مروانکا باپ | کہ سر سے پاؤن لگ اوسمین تھا پاپ | کہا یون عہد اپنے ہمسران سات | کہ ہووے شاہ جب مشغول صلوات
سب اپنے ہاتھ مین تلوار لینا | شتاب اوسوقت اوسکو مار لینا | نماز اندر ہوا جب شاہ مشغول | گئے ہاتھونمین لے سب تیغ مصقول
گئے جسوقت وہ نزدیک سرور | زمین پر گر پڑے بیہوش ہوکر | نماز اپنی ادا کر جب پھرا شاہ | ہوئے ہین ہوش سے سب اپنے آگاہ

معجزہ دیگر

ہوئے وہ متفق اسطرح یکرات | کہ ارجاؤتمین سرور پر کرین گھات | اکیلا شاہ کو اوسوقت پائے | طرف اوسکے بہت خوشدل ہو آئے
ہوئے نزدیک جب سب وہ جاہل | صفا مروہ کے ہو درمیانے حائل | بہت دوڑے پھرے ہر سو پچھتائے | یہ دونوکے سوائے کچھ نہ پائے

معجزہ دیگر

تھا اربد نام یک بدبخت کافر | کہا کہ روز وہ ملعون بعامر | محمد کو لگاتا ہون سخن مین | تو کر قتل اوسکو جلدی اس مین
جب عامر قصد پہ سرور کے آتا | تو آڑا اوس شاہ کے اربد کو پاتا | یہی احوال گذرا اسپہ کئی بیر | ہوئی وہ مجلس آخر جب لگی دیر

معجزہ دیگر

روایت ہے احد مین ایک اوقات | نہ تھا کوئی نبی اللہ کے سات | گیا ابن شہاب اوسوقت یہ عزم | کہ مارے سرور عالم کو بالجزم

جب آیا وہ رسول حق کے نزدیک　　ہوا اندھا جہان ہئی اوسپر تاریک

## معجزۂ دیگر

خبر ہے یون کہ در جنگ ہوازن　　گیا عثمان شیبی قصد یکدن
کہ پہنچے آ نبی اللہ کے نزد　　لگا دے وار اوپر شاہ کے زود
نیت کر وہ جب نزدیک آیا　　وہان یک شعلہ آتش کو پایا
اوٹھا تھا بہت وہ آتش سے بھڑکا　　پڑا عثمان کے سینے مین دھڑکا
اٹھا جلدی مین وہ بجلی سے گلا　　ہوا حال اوسکا اوسکو کچھ بتلا
وہ بھاگا تب اوسے سرور بلایا　　وہ آیا اور شتاب ایمان لایا

## معجزۂ دیگر

بھی ابن اخطل وہ ملعون بدذات　　گیا تھا عزم تا شہ پر کرے گھات
خبر شہ کو دیا جبریل آکر　　اٹھا تب یک بہانہ کرکے سرور
ہوا جلدی مدینے بیچ داخل　　ہوا ہے تب پشیمان وہ سیہ دل

## معجزۂ دیگر

پھرا جب جنگ عسرت سے شہنشاہ　　یک آیا گھاٹ شہ کے وقت در راہ
کیا یون حکم سب کو وہ مکمل　　کہ کوئی جا وے نہ اوسپر اپنے اول
حذیفہ اور عمار ابن یاسر　　اتھے اوسوقت ہمراہ پیمبر
حذیفہ یون کہا دیکھا مین تب وہان　　کہ آتے گھاٹ پر چودہ سواران
کہ سید ہے وہ سوار آتے تھے ہمپر　　دیا مین یہ خبر سرور کو جاکر
کیا یک بانگ سرور اونکے اوپر　　وہ بھاگے اوسگھڑی ہو سخت مضطر
کہا تب ہمکو سالار دو عالم　　کہ سمجھے تم اونھونکو نہین کہی ہم
کہا یہ لوگ ہین وہ ناموافق　　کہ محشر لگ رہینگے سب منافق
کئے تھے یہ ارادہ دلمین یکسر　　کہ اشتر کو بھگا دین میرے آکر
زمین پر گر پڑون مین اونٹ سے جب　　کرین تب قتل مجھکو آکے وہ سب
کہا تب شاہ عالم اون دونو نسے　　اسامی اونکے اور آبا کے اونکے
کیا تاکید ان دونو نکو سالار　　کہ کس پر نا کرین یہ بھید اظہار
نہووین تا وہ لوگانمین فضیحت　　بجالائے یہ سرور کی نصیحت

## معجزۂ دیگر مشتمل بر معجزۂ چند

کئے تھے جب قریش اجماع یکسر　　شہ دنیا و دین کے قتل اوپر
تب اپنے گھر سے سرور بھار آیا　　لے مٹی یک مٹھی اوپر اوڑایا
کہا شاہت الوجوہ اوسوقت سرور　　پڑی وہ خاک ساری اونکے سرپر
کیا آنکھون کو اونکی کور مولا　　کیا دور اونکا شر و شور مولا
رکھا اوسکو نہان یک غار اندر　　کیا خاطر سے اوسکے دور ہر ڈر
تنا کر اوسپو یک مکڑیکا جالا　　نظر پر کافرنکے جال ڈالا
اوگا کر اوسپو تب کیکر کا یک جھاڑ　　کیا ہے اوسکو اون کفار کا آڑ
کبوتر سے نکال اوسوقت انڈے　　بھگایا مار اونکو ایسے بنڈے

گئے جب غار مین جانیکا وہ عزم — امیہ یون کہا تب سب باالجزم
جو جالے یہان تنے گئے بحکم رب — محمد کے تولد سے بھی ہین پیشتر

## معجزۂ دیگر

لیے یار غار کو ساتھ وہ یگانہ — ہوا جب غار سے آگے روانہ
کہے کفار با سوگند و پیمان — کہ لاوے کوئی پکڑ اونکو اگر یہان

دیا دونوںکو رہ مین مار ڈالے — کرینگے سو شتر اوسکے حوالے
طمع سے اشتر نکے بہت اشرار — چلے تھے پوچھنے دونوںکے اخبار

سراقہ نام تھا ایک شخص نامی — نبی ملجے منے تھا وہ گرامی
سنا جسوقت وہ لوگانسے یہ بات — چلا جلدی سے کراونٹا نکی سوارات

ملا یا راہ مین سرور کو آکر — دعا اوسپر کیا اوسوقت سرور
ہوئے گھوڑے کے اوسکے چار پانو نہان — زمین مین تا شکم فی الفور پنہان

بہت زاری سے سرور کو کہا تب — کہ شاید تو کیا ہے بد دعا اب
دعا کر تا ہین اس مشکل سے ہون پار — کہ پھر تجھکو نہ دیونگا مین آزار

کسی کو نا خبر تیری کرون گا — وفاداری پو تیری من ہر دونگا
کیا سرور دعا چھوٹا وہ گھوڑا — وہ پیچھا شاہ کا اوسوقت چھوڑا

ہوا کئی سال بعد از وہ مسلمان — اچھو راضی ہمیشہ اوس سے رحمان

## معجزۂ دیگر

خبر ہے ایک چرویتے نے دراہ — ہوا سرور کی کیفیت سے آگاہ
وہ دوڑا بہت جلدی دیکھکر یہ — کر دیوے تا قریشیونکو خبر یہ

وہ واخل جب ہوا مکے کے اندر — ہوئی ہے غیب سے مہر اوسکے لبپر
گیا اسبات کو وہ بھول مطلق — گیا یثرب تلک پیغمبر حق

ہین ایسے معجزے بہت آبرادر — لکھا ہون کچھہ مین وہ بھی مختصر

## دربیان معجزات آن جناب مستطاب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ تعلق بہ تکثیر آب دارد دریجا ہفت معجزہ است

بھی تھا اعجاز اوس سرور کا ایسا — کہ تھوڑے نیر کو کرتا تھا بسیار
حدیبیہ مین یک جا کہہ وہ ذوالقدر — اتر نیکا کیا اصحاب کو امر

کہے اے واقف سر نہانی — نہین اس منزل منے یک بوند پانی
نکالا تیر یک ترکش سے سرور — کہا ڈالو اسے کوئی چاہ بھیتر

نیر ان لے تیر آیک کو ہنکے وہیر — کہ سکھہ اوسکے جھری تھی بہت کم نیر
وہ گاڑا تیر اوسکے درمیانے — لگا اوسوقت پانی جوش کھانے

ہوئی وہ چاہ پانی سے لبلب — پئے آب اوس سے جو لشکر تھے سب
لئے سیراب سب اپنے جناور — لئے مشکانکے تئین بھی آبہ بھر

ہوا نہین آب اوسکا یک رتی کم — وہ چاہ مدت تلک پانی سے تھی بھر

## معجزۂ دیگر

معاذ ابن جبل سے ہے روایت — کہ جب سرور پھر از جنگ عسرت
کہا اوترنیکے یک وادی مین کل ہم — ہے وہان یک چشمہ آب وہ بہت کم

مرے سے کوئی اول وہان سجاوے — اگر جاوے نہ ہاتھ اوسکو لگاوے
کہا اوسی کہ ہم ور روز دیگر — وہ منزل پہنچ اوترے جا سراسر

تہا چشمہ یک وہان جون میل کا جل — بقدر دو سوار اوسمین اتہا جل
وو مرد اوسوقت اول وہان گئے ہین — اور اوس چشمے ستی پانی لئے ہین

شہنشاہ دو عالم وہان گیا جب — کہا کون اس ستی پانی لیا اب
کہے یاران فلانا اور فلانا — کیا غصہ او نخوبیرہ وہ یگانا

اوتر گھوڑے ستی اوسوقت سرور — رکھا اونگلی وہ پتھر کے جہجہر پر
پڑا آہستہ کچھ اوسدم وہ اکمل — شگاف سنگ سے جاری ہوا جل

لیا تب یک چلو نیر وہ معلا — ہجر پر اس پتھر کے اوسکو چہڑکا
معاذ اسطرح کہتا ہے کہ واللہ — سنے ہم اپنے کانونسے ناگاہ

مثال رعد اوس پانیکا آواز — کہا میرے سے تب شاہ سرفراز
کہ تم سے اسقدر جیوےگا ہر ایک — کہ دیکھیگا یہان جاری نہر ایک

یہ وادی ہوگی یون سرسبز و خوشتر — کہ کوئی وادی نہووے اسکے برابر
کہے بعضے سلف یون انکو نام — کہ سرحد مدینے سے لے تا شام

نہین ہے کوئی وادی اوس ابر — ترو سرسبز و خوب و دلکشاتر

## معجزہ دیگر

خبر ہے جب چلا شاہ اس سفر مین — وہو یا منہ ہاتھ اپنے یک نہر مین
اتہا اوس نہر کا پانی بہت کم — مبارک ہاتھ لگتے ہی ہوا یم

کفایت سب کیا لشکر کو بے قیل — رہا باقی وہان ندی ہو جون نیل

## معجزہ دیگر

بھی آئی ہے روایت یون کہ ہم — گئے تھے یک سفر مین آب کو گم
وہ سب سالار کیخدمتمین آئے — شکایت بہت پانی کی سنائے

علی کے ساتھ وے یک شخص دیگر — دیا بھیج آب لانیکو پیمبر
وہ دونون وہین یک عورتکو پا کے — اوسے سرور کیخدمت پہنچ لائے

تھا پاس اوسکے چھگل کا ایک جوڑا — کہ اون دونومنے پانی تھا تہوڑا
وہ پانی ظرف مین یکڈال سرور — رکھا دست مبارک اوسکے اندر

کہا پیوا سے اور لیو سب بھر — پئے اور بھر لئے سب اہل لشکر

## معجزہ دیگر

کئی شخص آئے شکین از بنی سعد — کہے اے سرور ہر قبل وہر بعد
ہماری قوم مین ہے باوڑی یک — کہ پانی ہے نہایت اوسکا اندک

نہین کرتا ہے ہمکو وہ کفایت — ہے ہم پر اس سبب سے بہت کلفت
تو کر اے سرور عالم دعا اب — کہ پانی سے بھرے تا وہ کنوا اب

ہووے تا ہمکو عزت اور آرام — ہمارے دشمنان سب ہوئین ناکام
تب اونسے یکے تین بولا ہے عمر — کہ لاوے چنکے وہ کیتیک کنکر

وہ لایا تین کنکر جلد جاکر — دیا تب ہاتھ مین سرور کے لاکر
ملا اونکو ہاتھ مین سالار ابرار — دیا اوس قوم کو بولا یہ گفتار

کہ ڈالو اس کنوے مین تم یہ کنکر — بجالائے اونھون حکم پیمبر
پڑے ہین اوس کنوے مین وہ کنکر جب — ہوا فی الحال پانی سے لبالب

## معجزہ دیگر

جب آئے شہ کنے قوم صدائی — کہا ہے تجھ سے عربونکی بڑائی
ہماری سرزمین مین یک کنوا ہے — کہ پانی ہمکو نین اوسکے سوا ہے

کفایت ہمکو کرتا ہے بسر یا — وہ سک جاتا ہے وہ ہنگام گرما
ہماری قوم مین مومن ہین کمتر — اگر پانی لئے نکلین تو ہے ڈر

ہمارے واسطے کر تو دعا اب — کہ پانی سے بھرے تا وہ کنوا اب
کہا تب اوسکو شاہ نور افسر — کہ لا تو پاس میرے سات کنکر

وہ لایا اونکیتین سرور لیا تب — اور اونکو ہاتھ مین اپنے ملا تب
کہا اوسکو خدا کا نام لیکر — تو ڈال اس چاہ مین ایک ایک کنکر

وہ ڈالا کنکر لے اوس چاہ مین جب — ہوا فی الفور پانی سے لبالب
کہا راوی کیا جب یہ روایت — کہ اب لگ ہے وہ پانی بے نہایت

## معجزہ دیگر

یہی کہتا ہے یہی میر صدائی — مین شہ پاس آگئے جب پایا بڑائی
سفر مین تھا شہ کون و مکان تب — کیا یکبار سرور سیر در شب

بوقت صبح فرمایا مرے سے — کہ اے یار صدائی تو اذان دے
دیا مین اونٹ پر اپنے اذان تب — کہا میرے سے پھر شاہ جہان تب

کہ پانی کچھ بھی ہے اس دم ترے پاس — کہا کچھ اس جنگل مین ہے مرے پاس
کہا لایا مین شتابی اوسکو لایا — وہ پانی قاب مین اوسوقت بہایا

رکھا دست مبارک اوسکے اندر — لگے آنے کو تب اصحاب سرور
کہا راوی مین دیکھا خوب اوس آن — کہ اوسکی اونگلیان نکلے دریان

ابلتا تھا بڑا سا یک جھرا تب — کیا اس سے وضو خیر الوری تب
کہا سمجھا کہ لشکر مین سنا وے — جسے پانی کی حاجت ہے سو آوے

سب آئے اور وضو جلدی کئے تب — بلال آیا اقامت کے لئے تب
کہا اوسوقت اوسے پیغمبر رب — کہا ہے یہ صدائی نے اذان اب

کہا ہے جو اذان بولے اقامت — کہا مین تب کیا سرور امامت
بہت ہین شاہ کی ایسی کرامات — لکھا ہون مختصر مین ہے اونکو ذات

## در بیان معجزات سید انام علیہ الصلوۃ والسلام کہ تعلق بہ تکثیر طعام دارد و درینجا بست و دو معجزہ است

وہ تھوڑے سے کو نیر کرتا تھا جون بہت — طعام کمکو بیشتر کرتا تھا یون بہت
کئے ہین یون روایت اے برادر — کہ اوسکی دختر فرخندہ اختر

مبارک نام جسکا فاطمہ ہے — محب کو جسکے حسن خاتمہ ہے
پکا کر ایکدن کھانے کی یک دیگ — بلائے سرور عالم کتیئن بیگ

کہ کھانا صبح کا آکھا وہ اوس پاس — سدا ہارا اوس کنے وہ اکرم الناس
کیا تب حکم اوس روشن جبین کو — کہ بھیجے امہات المومنین کو

پیچھے وہ شیر یزدان کو کھلاوے — پیچھے سب گھر کے لوگونکو کھلاوے
بجالائی کیا جون حکم سرور — وہ کھانا جونکا تیون تھا وہ گیا

## معجزۂ دیگر

بھی وارد ہے خبر یون سے حق آگاہ　　کہ زہرا کا کیا جب شاہ دین بیاہ
کٹا یا ایک شتر سالار ابرار　　پکایا چار سو بیسے سو آثار

بحکم شاہ دین اصحاب آتے　　سب اس کھانیکو کھاے اور کھلاے
رہی وہ گوشت روٹی سب ابرکر　　دیا بھیج اوسکو تیئن ازواج کے گھر

## معجزۂ دیگر

روایت اسطرح کرتا ہے جابر　　کہ تھا مین غزوۂ خندق مین حاضر
صحابہ ساتھ رسول پیغمبر حق　　لگا تھا کھودنے اوس وقت خندق

اتھا یکروز بھوکا بہت سرور　　بندھا تھا بھوک سے پتھر شکم پر
سمجھا وہ حال بے طاقت ہوا مین　　شتابی گھر کے تیئن اپنے گیا مین

کہا عورت سے جا کیا ہے تیرے پاس　　کہی ہے تین سیر اب جو مرے پاس
بھی تھا بکری کا بچہ ایک گھر مین　　سوا اوسکے نہین تھا کچھ نظر مین

مین اوس بچے کیتئین کاٹا شتابی　　کری وہ جو کے تیئن آٹا شتابی
ہوا سرور طرف مین تب روانہ　　کہی میرے سبی یون اہل خانہ

کرینگا جا کے تو جب دعوت شاہ　　تو کر مقدار سے کھانیکی آگاہ
نہووے ہمکو تا کچھ شرمساری　　یہ کیفیت کہا مین شہ کو ساری

بلایا شاہ دین اصحاب کو تب　　کہ جابر نے ضیافت یک کیا آج
اٹھو تم اور چلو اب اوسکے گھر اب　　کہ کھانا اوسکا ہے بسیار طیب

کہا جابر کو تب وہ کامل الذات　　کہ اپنی اہل سے تو بول یہ بات
کہ مین جب لگ نہ آؤن تیرے گھر مین　　رہے وہ منتظر آنیکی میرے

نہ چولھے سے اوتارے دیگ ہرگز　　نہ روٹی کو پکاوے بیک ہرگز
وہ کہتا ہے کہ جلد اول گیا مین　　یہ ارشاد اپنی عورت سے کہا مین

بھی بولا یہ کہ وہ سالار فاخر　　لیے ساتھ اپنے کل انصار و مہاجر
اور اونکے تابعان جتنے ہین سارے　　لیے ساتھ آتا ہے منزل مین ہمارے

وہ بولی جب ہوا ہے شاہ آگاہ　　ہمارے دل مین اندیشے کو نہین راہ
نبی اللہ لیے سب یارونکو ہمراہ　　دیا ہے گھر کو اوسکے عزت و جاہ

کہا تب لا خمیر اوسکو رکھا لا　　لعاب پاک اپنا اوسمین ڈالا
کیا اسطرح بھی وہ دیگ کے ساتھ　　بھی مانگا حق سے تا ہووے اوسمین برکات

کیا تب حکم تا روٹیان پکاوین　　بلا دس دس نفر کے تیئن کھلاوین
سب اہل خندق آکھا ہین جب دس دس　　وہ روٹی گوشت ہوا اونکے تیئن بس

تھی ہانڈی جو تیئن چولھے کے اوپر　　تغار مین تھا آٹا اے برادر
کہا سالار سب کو خوب کھاؤ　　بھی سب ہمسائیگانکو آپنے دیو

کہ ان روزون مین ہے لوگانپو عسرت　　ہین سارے بھوک سے در رنج و محنت
لکھے بعضون نے جابر کے پسر دو　　کئے ہین ذبح اپنے کو نہان او

جلایا اونکے تیئن سالار آکر　　یہ قصہ کو نہین اصل اے برادر

## معجزۂ دیگر

انس بولا ابو طلحہ نے یکبار　　کہا مادر کو میری اے نکوکار
سنا ہون مین نبی اللہ کا آواز　　ہوا ہے بھوک سے باضعف و مسانہ

ہے کچھ بھی جنس کھانیسے تیرے پاس
کہا لے اونکو جلدی کرکے بسیار
کہا مین ہان کہا شہ روٹیان سات
ہمارے گھر کو شہ لے سبکو آیا
نہین ایسا طعام اوس وقت ہم پاس
گیا بوطلحہ آگے دوڑ کر دور
کہا تا اونکیتین ٹکڑے کرین سب
اور اوسدم آستے کچھ بول مولا
ہوے سب ہی کھاتے تھے روٹی اکو دس
پیچھے اوس گھر کے سب لوگ اونکو ساتھ

کہے کچھ جو کے روٹیان ہین میرے پاس
تھا یاران ساتھہ تب مسجد مین سالار
کہا ہان آئے شہ ارض و سموات
ہین آگے جاکے یہ مژدہ سنایا
رکھین تا اوسکو مین تجھ کریم پاس
گیا شہ اوسکے گھر کو مطلع النور
موافق حکم کے ٹکڑے کرے تب
کہا دس شخص کو گھر مین بلالا
ہوئے وہ روٹیان اون سبکو تین بس
بیٹھا سفرہ اوپر وہ کامل الذات
ہوا یہ معجزہ اوس گھر مکرر

لپیٹے دامنی مین اپنے اون کو
کہا سرور نے مجھے جسوقت دیکھا
کہا یاران سے تب پیغمبر رب
کہا بوطلحہ اے ام سلیم اب
کہے اللہ اور اوسکا پیغمبر
کہا تب لاتو اے ام سلیم اب
لے آئی گھی کی بدلی وہ سلکھن
دس آتے اور وہ روٹی کھاتے ہو سیر
اٹھے ہشتاد یاران شہنشاہ
ہوتے ہین سیر وہ بھی کھا وہ نعمت
حدیثان اس کرامت کی ہین اکثر

مرے ساتھہ اونکو بھیجے شاہ کن کو
ابوطلحہ تجھے مجھہ پاس بھیجا
اٹھو تم اور چلو وہ اٹھہ گھر سے سب
لے یاران ساتھہ آیا وہ کریم اب
ہین وانا تر تو ہر گز خوف مت کر
اونھین لائی وہی روٹیا کہ تین تب
کرے اون روٹیا نکا اوسکو سالن
اور آوس شخص کھاتے پیٹ بھر بھر
وہ ٹکڑے لنسے ہوے سب سیر دلخواہ
اٹھے سفرے پہ وہ ٹکڑے امانت

## معجزہ دیگر

روایت اسطرح کرتا ہے جابر
وہ نت کھاتا تھا اپنے اہل کے ساتھ
وہ گھبرا شاہ کی خدمت مین آیا

کہ ہو یک شخص سرور پاس حاضر
کھلاتا تھا بھی مہمانونکو خوش ہو
جو گذرا ماجرا اوسکو سنایا

منگا ہے کچھ طعام اوسوقت نبی نے
وہ پایا چوک سے یکروزہ جو
کہانا ماپتے اوسکو اگر تم

کیا اوسکو عنایت جو کبھی بہم
وہ سارے بہت جلدی مرگئے تو
ہمیشہ اوس سے کھاتے سیر ہوکر

## معجزہ دیگر

ابو ایوب کہتا ہے کہ جب شاہ
گیا جب لے اوسے فرماتے سالار
وہ کھانا جیسے نکلا تیون سفرے اوپر تھا
پھر اوسدم مجھکو فرمایا ہے سالار

مدینے کو دیا ہے عزت و جاہ
بلالا تیس عمدون کو انصار
کہا پھر سات شخصون کو بلالا
بلالا ستر انصار اونکو سے یار
تھا باقی وہ طعام با برکت

طعام اتنا پکایا اسکھڑی مین
بلایا اونکو جامین وہ سب آتے
بلالایا مین اونکو کچھہ نکر دیر
بلایا اونکو جامین وہ سب آئے
وہ ایمان لائے فی الفور سبت

کہ ہو لیس اوسکو اور یوں کہتین
اور اوس کھانیکو کھائے اور کھاتے
اونھون بھی اوس سے کھاکر سب ہوتے سیر
اور کھائے کتین سیر ہی کھاتے

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت یون کیا ہے عبد رحمان | کہ تھا صدیق کا فرزند ذیشان | کہ تھے سالار کنجہ مت مین یکبار | رفیقان اوسکے یکسو تین سے یار |
| تھے میرپان صحاع جو یعنی سہ آتا | بھی تھا ایک گوسفند اسے نیک گردا | مین اوس بکرے کو کاٹا اور پکایا | کلیجی کتین اوسکے بھونایا |
| وہ جو پیسوا کے اور اوسکے پچانان | گیا لے شاہ کنجہ متین اوس آن | مجھے قیوم کی سوگند ہے رے | گیا اوس جاگہ کے اوتنے ٹکڑے |
| کہ ہر ہر کو ملا ہے ایک ٹکڑا | وہ سالن دو تغارے بیچ ڈالا | کیا کھانا کتب شہ حکم بے ویر | وو روٹی گوشت کھا کر سب ہوے سیر |
| | رہا وہ سب تغاریان مین ابر کر | گیا لے مین وہ سب اونٹ اوپر | |

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی سمرہ اسطرح کرتا ہے اظہار | کہ ہم سالار کنجہ متین لے یار | ہمیشہ یک تغارے بے بلا ریب | صبح سے شام لگ کھاتے اتھے ازغیب |
| ہنوت اوس ستی کھاتے اتھے وس | گئے دس کھاکے جب آتے اتھے دس | تھی ایسی اوس تغارے مین برکت | کہ کرتی تھی ہزارون کو کفایت |
| کہا بعد اوسکے سمرہ ہمنشین ستا | کیا جب وہ تعجب سنکے یہ بات | تو کرتا کیا تعجب اس بیان سے | مدد آتا تھا ہمکو آسمان سے |

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| انس کہتا ہے یون یہ حرف لکھوا | کہ زینب سے کیا جب شاہ دین بیاہ | کھجور اور گھی کو مان میری ملا کر | دے میرے ہاتھ بھیجی نزد سرور |
| گیا لے مین اوسے سالار کے گھر | کہا نبی یہ تجھکو میری مادر | سلام اور عرض کرتی ہے ترے پر | کہا سرور اوسے آگے مرے دھر |
| بلالا تو فلان کو اور فلان کو | بھی جس سے سرا ہے اندر ملے تو | بلا لایا مین جنکا شہ لیا ناون | بھی لایا مین جسے پایا ہو ہر ٹھاون |
| رکھیا اپنا دست پاک اس ظرف اندر | پڑھا اوس وقت کچھ آہستہ سرسر | کہا تب سب کو لیکر نام اللہ | کرو اوسکو تناول اپنے دلخواہ |
| پس اوسن پاس ان پوس کن بٹھا کر | کھلایا ہے نبوت سب کو سر در | ہوے سب سیر کھاکر پیٹ بھر جب | کہا سرور انس کہتین اوٹھا تب |
| وہ کہتا ہے مین سفرہ جب اوٹھایا | بلا شبہہ اوسے مین بہت پایا | یہ نین مین سمجھا کہ لاتے وقت تھا بہت | طعام وہ پایا اوٹھاتے وقت تھا بہت |

## معجزۂ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہا فاروق کو سالار عالم | کہ اوسکے سیر خرمے سے تو اسدم | دلان چار سو راکب کتین زاد | بجالایا وہ حکم شاہ امجاد |
| وہ توشہ سب سواران کو دلایا | بہت جس طرح اونکے من کو بھایا | اور اس کثرت ستی اونکو دیے پر | رہا باقی وہ خرما بہت اوبر کر |

## معجزۂ دیگر

علی مرتضیٰ سے ہے روایت — کہ یکدن سرور اہل رسالت
کیا ہے جمع آل مطلب کو — اتھے چالیس تن اوسوقت سن تو
تھے بعضے اونمیں ایسے زور آور — کہ ہر یک شخص اونمیں سے برادر
تناول گوشت یک بکریکا کرتا — کرا اسمیں سے ذرا بھی نمیں ابرتا
بھی پیتا تھا وہ نو دس سیر پانی — غرض سالار ملک جاودانی
طعام اونکے لیئے یک ہر یکا پکایا — اور اون چالیس تن کوتین کھلایا
ہوئے وہ سیر اون کھانیسے یکسر — منگا تب یک قدح پانیکا اوسر
پلایا اوسکٹھری اوس قوم کو آب — ہوئے سب اوسکو پیکر خوب سیراب
وہ کھانا پانی تھا جیسے کا ویسا — گویا کوئی اون ستی ہرگز نہ خرچا

## معجزہ دیگر

روایت بوہریرہ یوں کیا ہے — کہ سرور جب تبوک اوپر گیا ہے
اتھی اس جنگ میں تکلیف بیحد — عمر سالار عالم سے کہا تد
کہ اے تجہ سے لیئے روشن چشم تیرہ — نہیں لشکر میں بالکل اب ذخیرہ
ہے تصدیع سپاہ پر بے انتہا اب — ہے توشہ جس کنے اوسکو منگا تب
کرم اور لطف سے اپنے دعا کر — کہ تا اوسمیں برکت دیوے داور
جواب اوسکو دیا سرور کہ ہے خوب — بچھا کر سفرہ تب وہ حق کا محبوب
کہا جس کن ہے جو کچا و پکا — دھرے وہ اوس کندوری کے اوپر لا
لے آیا تب مٹھی بھر باجرا کوئی — لے آیا نان کا ٹکڑا دوسرا کوئی
کوئی لایا ہے کچھ اور دوسرا کچھ — ہوا تا جمع سفرے پر ذرا کچھ
برکت کی کیا سرور دعا تب — بچھے اس حال کے سب کہا تب
لیئو آپنے ظرفوں کو بھر اب — لیئے سب آپنے ظرفونکو بھر تب
رہا نہیں کوئی ظرف اوس فوج اندر — مگر غلہ لیئے سب اوس منے بھر
بھر اٹھا جو طعام اوس خوان اوپر — سو آکھاتے تھے اوس سے اہل لشکر
ہوئی ہے فوج ساری اوس ستی سیر — وہ کھانا خوانپر باقی رہا پھیر
اتھی ستر ہزار وہ فوج اے یار — سمجھا اوس معجزے کو اپنے سالار
کہا دیتا ہوں نہیں اب یہ گواہی — کہ نہیں ہے کوئی رب غیر از الٰہی
بھی کرتا ہوں شہادت یہ ادا اب — کہ ہو نہیں بالیقین پیغمبر رب
کہیگا اوسے جو کوئی یہ شہادت — بغیر شک جزا اوسکا ہے جنت

## معجزہ دیگر

ضیاعہ دخت عم پیغمبر — دیئے بھیج ایک باس شاہ کے گھر
وہ باس سے شہ دین آپ کھایا — بھی جو حاضر اتھے اونکو کھلایا
رہا باقی سو اوسکے گھر کو بھیجا — وہ تیرا دن تلک اے نیک سیما
سب اپنے لوگ اور مہمانکو ستا — مدام اوس ظرف سے کھاتی تھی خوشنود

## معجزہ دیگر

روایہ یک پسو خرمیکے تین لے — کری اپنے نواسی کے حوالے
بند اوسکے دامنی اندر کری تب — دے اپنے باپ اور ماں کو یہ اب
وہ بچی لے چلی تھی جب وہ خرما — شہنشاہ دو عالم اوسکو دیکھا
پکارا اوسکو اے بچی ادہر آ — وہ آئی تب کہا تجہ پاس سے کیا

کہی خرما ہے اے دو جگ کے داور — الینڈی اوسکو تب درست سر
مبارک ہاتھ سے وہ نور پیکر — وہ خرمیکو رکھا اپنے چدر پر
کہا یک شخص کو تب شاہ والا — تو سب اصحاب خندق کو بلالا
شتابی سے سب اہل خندق آئے — وہ خرما خوب کھائے اور اگھائے
اتھے تین الف وہ سب اے مکرم — وہ خرما جیو سکا تیون تھا نین ہوا کم
کراوس باقی کو نچے کے حوالے — کہا اوسکو کہ خرما آپنے لے

## معجزۂ دیگر

روایت یون کئے ہین آبرادر — پھرا ہے جب حدیبیہ سے سرور
نہ باقی کچھ رہا تھا فوج مین زاد — شکایت ہر کہین تھی اوسکی بہتاد
کئے تھے یہ ارادہ اہل لشکر — کہ کھاوین کاٹ کر اپنے جناور
سنا یہ بات جب فاروق اعظم (رض) — سنا کر یہ حقیقت شہ کو اوسدم
کہا یون عرض اے دو جگ کے داور — رہین گر جانور باقی ہے بہتر
تو کریون حکم سب کو اے شہنشاہ — کہ کچھ بھی زاد ہے اب جسکے ہمراہ
وہ لاوے سامنے تیرے سراسر — برکت ہووگی اوسمین دعا کر
کیا شہ حکم اور ہر شخص لایا — اٹھا اوسوقت جو اوس پاس پایا
کوئی یک مشت ستو کوئی خرما — غرض لائے وہ جو تھا خام و پکا
ہوا سفرے پہ تھوڑا سا فراہم — دعا اوسوقت کرکے شاہ عالم
کہا یاراں کو لاؤ تم ظروف اب — ذخیرہ لیو بھر اور کھاؤ تم سب
بھرے ظرفونکو سارے اور ہوئے سیر — نتھا پانی کیا سرور دعا پھیر
اٹھا اوسوقت تا بستا نکا موسم — نہین تھا کچھ نشان ابر اوسدم
شتابی وہ دعا کرتے ہی سالار — ہوا یک ابر کا قطعہ نمودار
برسنے کو لگا ہے وہ گھٹا کر — وہ پانی سے ہوا سیراب لشکر
چھگل اور مشک سب اپنے بھرائے — اور اپنے سب جناور کو پلائے
نئے دانا و پانی اسقدر بھر — اوٹھا سکتے نہ تھے اوسکو جناور

## معجزۂ دیگر

ہے وارد یون روایت آبرادر — کہ تھا جب غزوۂ عسرت مین سرور
گیا عرباض وہان با دو برادر — ہوا حاضر شہنشاہ پاس آکر
بلال با صفا کو شاہ بولا — ہے تجھ کن کچھ کہا اے میرے مولا
ہین تھیلی مین کھجوران ستاسم — رکھا تینو کن اونکو شاہ عالم
ہر یک شخص اوس ستی چوپن کھجوران — کیا نوش اور ہوا ہے سیر اوس آن
رہا سفرے پہ وہ خرما و بر کر — بلال خاص کو فرمایا سرور
کرلے اسکتین تھیلی منے بھر — بھی فرمایا جو کھاوے اوسکو بھر
بھی دو سر روز اوس خرمے سے سرور — کھلایا وس فقیران کو شکم بھر
کہا بعد اوسکے یون سالار سب ہے — نہ رکھتا گر جیا مین اپنے رب ہے
تو اس خرمے سے سب لشکر کو اپنے — کھلاتا مین لیجاتا تا مدینے

## معجزۂ دیگر

بھی وارد ہے خبر ہین یونکہ مولا — بلال خاص کو یک روز بولا
کہ ہے کچھ پاس تیرے گرتو لاتو — یہ نومسلم لئے سفرہ بچھا تو

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتھا خرما بہت تھوڑا سو لایا | اوسے اور اور لوگانکو کھلایا | وہ شخص اور دوسرے سارے ہوئے سیر | وہ خرما جو نکلا تون باقی رہا پھیر |
| بھی آیا صبح کو وہ روز دیگر | بلال خاص کو بولا ہے سرور | کہ تھیلی سے وہ خرما جھاڑ لاوے | اوسے اور دوسرے تئین کھلاوے |
| وہ لایا جھاڑکر اوسکو بلا دیر | اتھا بیشک او مقدار سوا سیر | وہ کھایا اور اوس اشخاص دیگر | بسیری ہور رہا خرما ابر کر |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہا ہے بوہریرہ یونکہ یکبار | ہوئی مردم او پر تکلیف بسیار | کہا میرے سے تب وہ اکرم الناس | ہے کچھہ بھی جنس کھانیکے ترا پاس |
| لیا مین عرض اے سالار والا | ہے میرے پاس کچھہ تھیلی مین خرما | یہ کہکر رو برو شہ کے رکھا لا | وہ اوس سے یک مٹھی بھر کر نکالا |
| اور اوسکے تئین کندوری پر رکھا تب | برکت کی دعا اومین کیا تب | پس اس خرمے ستی وہ عرش پایا | تمام اہل مدینہ کو کھلایا |
| کہا میرے ستی سالار دین تب | جو لایا تھا سو اوسکو تو لیجا اب | تو کھا اور اوسکے تئین مت باپ اصلا | لیا مین اوسکے تئین اول سے اگلا |
| بین اوس خرمیسے کھاتا تھا ہمیشہ | بھی دوسرونکو کھلاتا تھا ہمیشہ | وہ خرما کچھہ نہین ہوتا اتھا کم | تھا بلکہ تازہ اور افزون ہر دم |
| گیے با ظالمان عثمانؓ پہ غوغا | کرے چارو نطرف سے اوسپو بلوا | گئے آخر شہید اوسکو بصد جور | بھی لوٹے اوسکا گھر اور کئی گھران اور |
| | مرا گھر اون گھر دونین لٹ گیا جب | وہ خرما لوٹ مین جاتا رہا سب | |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی کہتا ہے وہ بھیجا کوئی یکبار | قدح یک دودھ کا نزدیک سالار | کیا تب امر مجھکو شاہ والا | کہ جا اصحاب صفہ کو بلا لا |
| بلالایا مین اونکو شاہ کے دیہم | پلایا اونکے تئین سالار وہ شیر | ہوئے وہ دودھ پی سب خوب سیراب | اتھے وہ بیگمان ہشتاد اصحاب |
| پیالے مین اتھا وہ دودھ باقی | دیا تب مجھکو وہ کوثر کا ساقی | ہوا مین بھی پیکر اوسکو خوب سیراب | پچھے سبکے وہ خورشید جہانتاب |
| | پیا وہ دودھ اور بولا وہ فاخر | کہ ساقی قوم کا پیوے در آخر | |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھی آیا ہے خبر مین یونکہ شہ کن | کوئی بھیجا تھا یک کھانیکا باسن | تب اس کھانیسے وہ قدرتکا مایا | تمام اصحاب صفہ کو کھلایا |
| انو اوس سے کئے نوش او ہو سیر | وہ کھانا ظرف مین باقی رہا پھیر | اتھا اول سر پکا وہ امانت | مگر اومین تھی انگلیونکی علامت |

## معجزہ دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روایت اسطرح کرتا ہے جابر | کہ میرے باپ پر تھا قرض وافر | موا جب وہ قرضخواہان سبھی گی | گئے شدت سے میرے پر تقاضا |

دیا ہین انکو مال اپنا سراسر
ندان اس فکر سے ہو سخت مضطر
تو کر ہر یک قسم کی یک ڈھگاری
کہا تب اوسکو یون سالار بیبی

نہین راضی ہوے اس بات اوپر
کیا ہین یہ شکایت نزد سرور
کیا وہ جون کہا محبوب باری
کہ دیوے قرض اونکا باپ یہ ڈھیر
رہے دوسرے ڈھگاریان سب امانت

نیا پا باغ مین خرما نیا ہین
شہ دنیا و دین مجھ کو کہا تب
ڈھگاریان پاس آ کر شاہ عالم
کیا اس ڈھیر سے وہ قرض ادا سب
بہت پایا ہے وہ خیر و برکت

کہ بیچ اوسکو کرون وہ قرض ادا مین
کہ خرما باغ کا سب توڑ کر اب
بڑے یک ڈھیر پر بیٹھا ہے یکدم
کھجوران اسمین سب باقی رہے تب

## معجزہ دیگر

خبر ہے ایکدن سرور کو گھر لا
سبا اوسکو خوب کھائے اور اگھائے

کیا تھا ذبح خالد ایک بکرا
کمی اوس گوشت مین ہرگز نہ پائے

اتھے اہل و عیال اوسکے بکثرت
ہین اس سالار کے ایسے کرامات

کیا وہ گوشت سبکے تئین کفایت
کتابان مین سیر کے ہے نہایت

## دربیان معجزات سرور موجودات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات کہ تعلق باخبار غیب دارد و درینجا تخمیناً دو صد و پنجاہ معجزہ درج است

بھی تھا اعجاز اوس سرور کا یہ یہ
کہا اصحاب کو اپنے وہ سالار
کیا یاران سے کہا سب اپنے سرور
نکل اس منہ سے سالار اخبار
یمن اور مکہ و مصر و خراسان
کرینگے میرے محرم رین دن
لے گنجان قیصر و کسریٰ کے یکسر
ہین دیکھا جس مین کہتے ہین اسر
لیے وہ ہند سے تا غرب جا ملک
کوئی پہرے لباس جاودانہ
رکھینگے روبرو اوسکے بلا ریب

کر دیتا تھا خبر وہ بہت از غیب
جو ہوویگا قیامت لگ بیان وار
جو ہونگے حشر لگ فتنے کے مصدر
کیا اصحاب کو اپنے خبردار
عراق و شام و مغرب اور توران
ڈریگی نا کسی کو وہ خدا بن
کرینگے قسمت آپسمین سراسر
مری امت کتیئن بخشیگا داور
کس امت کو ملا ایسا بڑا ملک
صبح کو یک لباس خسروانہ
بہت الوان نعمت دور از عیب

لکھینگے گر ہزاروں سے دفاتر
کوئی بھولے کوئی رکھے یاد
بھی وارد ہے خبر یک اے برادر
خبر ہے یونکہ یاران کو شہنشاہ
بھی فرمایا کہ ہوگا امن یان تک
بھی فرمایا کہ مولا بہت نعمت
بھی فرمایا پیٹی جاز مین سب
کیے تسخیر وہ سارے ممالک
بھی بولا عنقریب امت کو میرے
بھی پہریگا لباس خاص دیگر
اوٹھا کر بعد یک ساعت کے وہ خوان

نہونگے معجزے یہ ہرگز آخر
ہے دوسری یک خبر یون رکھ آگاہ
کہ مین اور تا ہوا مین کوئی جنا
کیا لینے سے اون ملکو نکے آگاہ
کہ ملک شام سے یکزن نکلے لگ
کریگا میری امت کو عنایت
نظر آے مجھے اوسکے حدود آب
ہوے ہین مشرق و مغرب کے مالک
ملینگے نعمت و لذت گھنیرے
بوقت شام وہ از لطف داور
رکھینگے دوسرا لاکر اوسی آن

بھی درپردہ یکو ڈالینگے وہ بردر
ہے جیسا پردہ اب کعبے کے اوپر
سب اہل روم اور فارس کی دختر
رہینگی اونکی خدمت مین سراسر

پیچھے اس حال کے اشرار امت
مسلط ہونگے بر اخیار امت
پڑیگا اختلاف اونکے میانے
لگیگا مثل آتش وہ لگے دہکانے

یہ سب باتان ہوئے ظاہر سراسر
بھی بولا سکیتین اسطرح شبر
کہ حیدر کل کریگا فتح خیبر
کیا وہ فتح اوسکو روز دیگر

بھی فرمایا مرے لوگونسے اول
ملینگے مجھ سے آ زہرا ے اکمل
کیا جب سیر عقبیٰ کا شہنشاہ
وفات اوسکا ہوا ہے بعد شش ماہ

بھی فرمایا کہ عثمانؓ در تلاوت
ستمگاران سے پاویگا شہادت
گریگا اسکا خون اس آیت اوپر
کہ ہے جزو آلمٓ اندر

اور وہ آیت شریف یہہ ہے فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ

عمرؓ ہے جب تلک جینے سے ہمدم
ہے فتنے کے در اوپر قفل محکم
شہادت سے وہ ہووینگا مکرم
ہوا یہ سب کہا جون شاہ عالم

بھی بولا شاہ یون اہل صفا سے
زبیر آکر لڑیگا مرتضیٰ سے
سگان حواب کے بھونکینگے اس پر
شتر کو عائشہؓ کے دیکھ یکسر

کرینگے باغیان سب قتل عمار
یہ سب باتان ہوئے ہین ظاہر آیا
جب ام المومنین پہونچے ہین حواب
پکارے دیکھ اونٹ اوسکا سگان سب

لئے ہین شامیان عمار کو مار
بغاوت اونکی ہوئی سب پر نمودار
بھی فرمایا علی کو وہ مطہر
کہ اس امت منے جو ہے شقی تر

کریگا اوسکی ڈاڑہی کو وہ بیدین
لہو سے اوسکے سر کو بہت رنگین
کریگا جنگ وہ سالار مردان
مخالف ساتھہ بر تاویل قرآن

کیا تنزیل اوپر اوسکے جب دبات
ہمیشہ جنگ مین کفار کے سات
مراد اسبات کی یہ ہے کہ کافر
کلام حق تعالیٰ کے تھے منکر

ہمیشہ بولتے تھے یون وہ احمق
کہ نین نازل کیا قرآن کتین حق
نبی اسبات کو کرتا تھا اثبات
دکھایا معجزے کئی اونکو خوش ذات

نہ مانے اوسکی جب حجت کو کفار
کیا اونسے جہاد آخر کو ناچار
علیؓ کا جنگ اپنے باغیان سات
نہ تھا اسطور اوپر اے نکو ذات

کہ وہ توحید کے اوپر تھے قایل
بھی کہتے تھے ہے قرآن حق سے نازل
ولے از جہل و جاہ ہے قبیل
بہت اس سے کرتے تھے تاویل

علیؓ جون تھا قرآن کا ہمسنگ
کیا اسواسطے اون سب ستی جنگ
کہ اس تاویل نا برجا کو چھوڑین
اطاعت اپنی کر دل حق سے جوڑین

بھی فرمایا کہ وہ قرآن کا ہمسنگ
کریگا تین فرقون ساتھہ نت جنگ
دو فرقے ناکثین و قاسطین ہین
جماعت تیسری سو مارقین ہین

ہین طلحہ و زبیر اول جماعت
کہ توڑے عہد دل کر کے بیعت
ولیکن یہ خلاف اونکا بہ حیدر
تھا مبنی اجتہاد اوپر سراسر

خلاف اونکا نہ تھا بہر خلافت
نہ مال و زر لئے اے باہدایت
تھا یون رائے مین دونونکے دس آن
کر لینا اب قصاص قتل عثمانؓ

علی مرتضیٰ کی رائے صایب
دیکھی تاخیر کو اوسکے مناسب
صواب اسکے تھا تجویز اندر
تھا مبنی اجتہاد اونکا خطا پر

کئے اسواسطے بیشک وہ اختیار
رجوع اس جنگ سے آخر کو آیا
خبر ہے مصطفیٰ سے سن تجویش
کرے کوئی مجتہد گر سعی کوشش

اگر سہو سمجھے وہ حق کو بگمان تب
بحکم این خبر حیدر کو بیشک
دیا ہے سرور اہل رسالت
اگر گستاخ ہووےگا تو اون سا
جنے لگ اپنے وہ صدیقہ دین
محبت اور ادب جان اوسکا واجب
معاویہ اتھا ان سبکا سردار
وہ ساری چھوڑکر یارک وفا کی
کہا ہے قاسط کے معنی ظالم اے یار
ولے دونو کو ہے جب شہ کی صحبت
جو فرقہ تیسرا ہے مارقین نام
پکڑ مولا کا ہر مومن ستی کین
کیا اوس فوج ناہموار کو قتل
خبر ہے وہ گروہ زشت و ابتر
بھی فرمایا کہ ہے بے شبہہ کرار
ہین جتنے دشمنان اوسکے سراسر
ہے عیسی کی شباہت اوسمین بسیار
نصارے اوسکو ابن اللہ تو بولے
روافض اوسکی الفت مین غلو کر
بھی فرمایا حسن فرزند میرا
بلاشبہہ ہوا ایسا مرد واقع

دیکھو دو اجر ہل وسی اجر اوسے رب
ملینگے اجر دس اور اونکیتین یک
کئی یاران کو جنت سے بشارت
تو بیشک ہے تیرے ایمانپر کہات
اسر آئے سے تھے اپنے بہت غمگین
کہ ہے یہ بات ایمانکے مناسب
وزیر اوسکا تھا عمرو عاص آیا
اطاعت مین گئے ہین مرتضی کی
نہین اسبات مین کچھہ بہت تکرار
نگہ رکھنا زبانکو ہے ضرورت
خوارج ہین وہ سارے نکبت انجام
خروج اوسپر کئے تھے سب وہ بیدین
بھی اونکے زشت رد ہر ایک کو قتل
یہودیان اور فرنگیانسے ہین بتر
قیامت مین قسیم جنت و نار
کریگا اونکو دوزخمین نگون سر
تو سن اس فرکو اب اے نکوکار
غلو کا دفتر اوسکے حق مین کھولے
ہوتے ہین دشمن اصحاب سرور
ہے بیشک سید و سالار والا
کہ شہزادہ ہوا فتنے کا دافع

کیا گر اجتہاد اوسکا خطا پر
وہ دونو سابق الاسلام ہین ہے
ہمیشہ محو ہو در مصطفے وہ
اور ام المومنین صدیقہ اچھی
حبیب اللہ کی جب محبوبہ ہو وہ
جماعت دوسری جو قاسطان ہین
تھا ظاہر اوسکا دعوے خون عثمان
کئی بار اوس سے جنگ آکر گئے وہ
خطا اونکی نہین ہے اجتہادی
نہ کر کچھہ عیب و طعن اونکو تو ہرگز
ہوتے جب دینکے سرحد سے وہ بھا
امیر المومنین اونسے کیا جنگ
تھی مانند زن اوسکو ایک پستان
یہ سب احوال بولا تھا بیان وار
جو ولے اوسکی رکھتے ہین محبت
ہے اوسکو خلد مین یک گنج اعظم
اٹھے عیسی کے دشمن سب یہودیان
مرے مولا ستی یون ہین خوارج
کوئی اوسکو خدا بولے کوئی کچھہ
کریگا دو جماعت مین خداوند
خلافت ابن بوسفیان کو بخشا

تو آجر یک اوسکے تئین دیویگا او
انیس اوس شاہ کے صبح و شام ہین ہے
کئے ہین مال و جان اوسپر فدا وہ
بلاشک صلح کرنے واسطے آئی
اور اوسکی زوجہ مرغوب ہے او
سو ہے ریب و ترود شامیان ہین
ولے پنہان خلافت کا تھا خواہان
ملقب ظلم سے ہین اسلئے وہ
کرونگا اس سخن پہ مین منادی
کرنین یہ اہل سنت پاس جائیز
ہوا یہ نام زشت اونکو سزاوار
کہ تھے اسلام مین وہ خارج آہنگ
کیا غارت اونھونکو شاہ مردان
صحابہ سات اپنے شاہ ابرار
دکھاویگا اونھونکو راہ جنت
وہ جنت کا ہے ذو القرنین اکرم
کہے ہین اوسکے حق مین زشت باتان
رکھے بغض و حسد ہو دین سے خارج
غرض اسبات مین وہ سب ہوے ہیچ
سدا اوسکے سبب سے صلح ہوویند
امان مال و جان لوگانکو بخشا

وہ تج کر دولتِ دنیائے فانی
کریگا جور سے کبر اکتا ایک
اور اپنے آل اطہر تا قیامت
سگِ ابلق ہے بیشک شمر احمق
ہوویگا اس پیچھے شاہِ گزیدہ
حسن وہ نیرِ اوجِ امامت
کبھی فرمایا کہ اولادِ امیہ
کبھی بیٹھینگے وہ سار زشت بانان
وہ دیکھا جب ستی اس خواب کیتین
کہا آلِ امیہ ہوکے حاکم
شبِ قدر ایسی مین تجھکو دیا ایک
کبھی فرمایا کہ بعد از اپنے بیچ
اور آخر ہوویگا وہ جلد مقتول
خرابی لاینگے عربان او پر بہت
کیا کبھی اہلِ ردت سے بہت جنگ
کبھی فرمایا کہ عربان و انصار
نہین اس بھید سے تھا کوئی واقف
کبھی جنگِ احد مین سالار امین
خبر قتلِ امیر سے دیا ہے
وہ سنکر یہ سخن لڑنے کو آیا
لگا نہین تجھے کچھ زخم کاری

ہوا ہے شاہ ملکِ جاودانی
حسینِ مجتبی کو قتل بیشک
ہووینگے قتل اور دیکھینگے کلفت
کہ تھا وہ کوڑہ سے جون کلبِ ابلق
کرکائیگا وہ سب کو جون وہ زندہ
کیا ہے چھہ مہینے لگ خلافت
کہ قول و فعل مین ہین بد روبہ
عباد اللہ کیتین اپنے غلامان
ہوا مغموم پھر ہرگز ہنسا نین
چڑہینگے میرے منبر پر وہ ظالم
کہ بہتر ہے ز الفِ شہر بیشک
قبائل ہر طرف کے ہونگے مرتد
پڑیگی اوسکی عظم و شانین ہول
بلا ایک جو ہوئے نزدیک بہت
ہوئے مقتول انسے بہت بیدرنگ
بہت کم ہونگے کھا نہین نمکسا
ہوا وہ تب سے اوس رور کا عارف
کیا کفار کی جاگے معین
وہ مار بیچارہ دوزخ لیا ہے
شہنشہ اوسکو یک نیزہ چبھایا
تو کیون کرتا ہے اتنی بیقراری

کبھی فرمایا ہے وہ سالار اکمل
عوض اوس خون کے از قہر بسیار
یہ باتان جو کیا سر و بیان سب
کبھی فرمایا کہ بعد اپنے خلافت
کیے چارون خلیفے جب بعقبی
خلافت کی ہوئی جب عمر آخر
لیوینگے مالِ حق کو بے تکلف
کبھی فرمایا کہ میرے منبر او پر
صحابہ یون کیے ہین عرض و سجدہ
تسلی دینے پیغمبر کو مولا
سب اولادِ امیہ کی ریاست
نبوت کا مسیلم کرکے دعوے
ہلاکی اپنے امت کی ہے اکثر
یہ سب باتان ہوئے واقع بہ تحقیق
ولے اکثر ہوئے ہین پھر مسلمان
کبھی جنگِ بدر مین بولا بہ عباس
عرب اور سرور انصار اخیار
حضر ہین اون جگے وہ سب بلا عین
کبھی فرمایا ہے یون اہلِ شرف کو
یعنی اوس زخم سے اڑا کے بھاگا
کہا کچھ جانتے ہوا سے جماعت

مصیبت کربلا کی سب مفصل
دو ستر الف کو ماریگا قہار
ہوئی ہین بیگمان یک سر عیان سب
رہینگی تیس برس آکے با سعادت
تھے باقی چھہ مہینے اسے علی
کیا ترک اوسکو وہ سالار فاخر
کرینگے ظلم سے اوسمین تصرف
مین دیکھا کودتے ہین بہت بندر
ہے کیا تعبیر اوسکی اے معظم
شتابی سورۂ قدر اوسکو بھیجا
اتھی تا الف شہر آکے با فراست
ضلالت کا کریگا بہت بلوی
جوانانِ قریشو نے سراسر
مسیلم کو کیا ہے قتل صدیق
سیر مین اوسکی ہے تفصیل ایسا
رکھا خفیہ جو زر وہ اپنی زن پاس
ہوئے ہین دون ہلن کم بہت آیا
پڑے وہان جا کیا تھا شاہ معین
مین مارونگا ابی ابن خلف کو
لگے لوگ اوسکے آکر نے دلاسا
کہ کسکی ہاتھ کی ہے یہ جراحت

محمد اسطرح کہتا تھا مجھکو / کہ اپنے ہاتھ سے ماریگا تجھکو
کئی دن مین وہ ملعون بیدل / ہوا قعر جہنم بیچ داخل
کبھی فرمایا ابوطالب سے سرور / گئے تھے جو قریش از فتنہ و شر
جو کچھ قطع رحم اور ظلم تھا وہان / وہ کیڑا سب اوسے کھایا ہی آن
اتار اوس خط کو سر تا پا بجھا ہے / کہا تھا جسطرح سالار پائے
کہ میرے اسقدر اصحاب نامی / شہادت سے ہوے ہین اب گرامی
ابوذر سے کہا یون شاہ والا / کریگا زندگی تو ہو اکیلا
وفات اوس پاک باطن کا ہوا وہان / بغیر اہل اوسکے کوئی نہ تھا وہان
اور آخر کو تو پاویگا شہادت / وہ پایا بعد شہ کے یہ سعادت
کہ اوسکا ہاتھ ہوگا سب سے لنبا / ہے یعنی در سخاوت اوسکا بالا
خبر موت نجاشی سے دیا ہے / نماز اوسکے جنازے پر پڑہا ہے
کیا تحقیق وہ جب یہ سما یا / بصدق جان و دل ایمان لایا
کیا جب عزم فتح مکہ سالار / کیا تھا خط سے وہ اونکو خبردار
وہ پایا ہے ایک زن کو راہ اندر / لئے خط اوس سے جون بولا تھا سرور
کہ بھیجا ہے یہان صفوان تجھے اب / کہ تا مارے دغا سے تو مجھے اب
وہان جو ماجرا گذرا تھا پنہان / مفصل اوسکو بولا شاہ اکوان
غنیمت سے لیا کوئی پارچہ یک / اٹھایا کام بدتر جرم بیشک
ہوئی جب اوٹنی سالار کی گم / دیا اوسکی خبر یون وہ بہردم
کبھی فرمایا کہ عضو ابن صوحان / طرف جنت کے ہو دیگا شتابان
پھرا جب غزوہ عسرت سے سرور / چلا تندی ستی یک باد صرصر
صحابہ جب مدینے بیچ آئے / حقیقت شہ کے فرمانیکی پائے

اگر ان چھ کو بانٹینگے سب پر / تو سب بشبہہ نا ہوونگے جابر
سوا اس سنگ کے لکھے شاہ والا / نہین مارا ہے کوئی کافر کو صلا
صحیفہ ایک کعبے پر معلق / دیا بھیج ایک کیڑا اوس اوپر حق
سبھو ٹا کچھ وہان جز نام مولا / قریشو سے ابوطالب یہ بولا
کیا جب فوج موتہ کو روانہ / کہا کئی دن پیچھے شاہ یگانہ
ہوئی یہ بات ظاہر بیکم و بیش / لکھا ہو نہین بیان اسکا ازین بیش
کبھی مر جاویگا تو ہو سب سے تنہا / تھا ربذہ یک مکان وہان وہ رہا جا
کبھی ثابت کو کہا شاہ عوالم / کہ نیکوئی سے جیویگا تو دائم
کہا ازواج سے وہ اشرف الناس / کہ جلد آوینگی تم سے وہ مرے پاس
جب ام المومنین زینب موئی ہے / سبھو پر بات یہ ظاہر ہوئی ہے
اسی صورت ستی فیروز کو شاہ / کیا ہے موت سے خسرو کی آگاہ
کبھی سب اصحاب کو اپنے شہنشاہ / کیا مکتوب سے حاطب کے آگاہ
علی کیساتھ دے دیگر صحابی / وہ خط لانیکو تین بھیجا شتابی
عمر آیا ہے جب سالار کے پاس / دیا اوسکو خبر وہ اکرم الناس
بکعبہ ایکدن تو اور صفوان / کئے اسبات اوپر عہد و پیمان
سنا اس کشف ظاہر کو وہ جب سے / ہوا شوق اوسکے تئین ایمان کا تب سے
یہ وزدی سے خبر اوسکو دیا شاہ / وہ لایا اوسکو ہو توبہ سے ہمراہ
کہ ہیگی وہ فلان صحرا کے اندر / اور اٹکی ہے مہار اوسکی شجر پر
غزا مین ایک اوسکا اوڑ گیا ہات / عیان ہوئی سب اوپر شاہ کی بات
کہا سرور یہ باد ناموافق / چلا ہے بہر موت یک منافق
وہ باد تند جس دم یہان چلا تھا / منافق یک بڑا وہان مر گیا تھا

عیینہ خواب میں دیکھا تھا اے یار / کہ لینا ملک خیبر کا ہے دشوار
کہا اوسکو ہوا وہ خواب جھوٹا اب / کبھی بولا اوسکو جو دیکھا تھا سب
ہوئے ہیں اوسکے مانع آکے کفار / دیئے سب مال اپنا اونکو وہ ناکار
کہا شاہ اے ابو یحییٰ تجھے زود / ملا اس بیع میں خوش ہو وہ بہبود
ملا اہل یمامہ سے وہ مجہول / ہوا اوس جنگ میں آخر وہ مقتول
پیچھے وہ قرن جو اوسکے قرین ہے / کہ بیشبہہ وہ قرن تابعین ہے
پیچھے آوینگی ایسی قوم واہی / کہ دیوینگی وہ بے پوچھے گواہی
کرینگے بہت کچھ نذر خدا وہ / ولے اوسکو کرینگے نا ادا وہ
کبھی لوگان تجھے دیکھینگے زبان سے / کبھی قرنان کو کہا پیغمبر رب
کیا ابن زبیر آ سکو دعوت / کئے تھے بہت مردم اوس سے بیعت
تمامی ملک و مال اوسکا گیا تب / پنہ کعبے کی عاجز ہو لیا تب
کہا قربانکو جب اسطرح سرور / پڑے حیرت منے اصحاب یکسر
ہوے مقتول اوس سے کافران سات / صحابی یک کہا میں سنکے یہ بات
وہ نالا تاب اون خمونکا اے یار / لیا اپنے کو اپنے ہاتھ سے مار
سبب اسبات کا ہے یہ کہ سرور / چلا ہے جن مان جنگ احد پر
کیا عورتسے اپنی شبکو صحبت / پیچھے یون ولیکن گذری اسکے یہ مدت
گذرتے ہی یہ خطرہ وہ یگانہ / ہوا ہے غسل سرور کن روانہ
ملک نہلانا اوسکو یہ سبب ہے / ملایک کا غسیل اوسکا لقب ہے
ہے اون دونون منے ایک بہت چھوٹا / جفا اور قتل میں دُسرا ہے کھوٹا
محمد بن علی کا نام کر کر / وہ لکھتا تھا مکاتیب مزوّر
سعید ابن جبیر اور بہت ابرار / وہ ظالم سے شہادت پائے یار

ولے ظاہر کیا نہیں وہ کسی پر / کیا تسخیر جب خیبر کو سرور
صہیب اوس شاہ کا یار کریم / کیا ہجرت کا جب عزم مصمم
مدینے کی طرف خوش ہو چلا ہے / اور اوس سرور سے جلد آکر ملا ہے
کبھی فرمایا تھا وہ یک شخص یوں ہے / کہ ڈاڑا اوسکے بیٹے ہینگے جدید یون
کبھی فرمایا ہے وہ سالار اکمل / ہے میرا قرن سب قرنونسے افضل
ہے تبع تابعین کا قرن اکمل / یہ دونون قرن بعد اسکے افضل
رکھینگے پاس اپنے مال مردم / ولے وصف امانت اونمین ہے کم
کبھی با ابن زبیر اسطرح سالار / کہا لوگونسے تو دیکھیگا آزار
کہ اہل نار سے ہے وہ بلا شک / ہوئے ہیں ظاہر یہ اخبار یکیک
ہوا ہے بادشاہ جب پور مروان / کیا فوجونکو بھیج اوس ساتھ جنگان
تمام اس نیک کو جماز بدکار / کیا کعبے کے اندر قتل اے یار
کہ تھا وہ فی الحقیقت نو مسلمان / کیا دینے کمک جون اہل ایمان
پڑا تھا جستجو میں اوسکے ہر حال / ہوا زخمونسے اوسپر ہا جنجال
کبھی فرمایا ہے سبکو سرور رسل / فرشتے حنظلہ کو دیتین دئے غسل
ہوا تھا اون نوا اوسکا بنا بیاہ / ہوا اسواسطے وہ دور از شاہ
کہ ہے انصاف سے بس دور یہ بات / کہ ہو نہیں دور شہ سے ایسے اوقات
غزا کفار سے کر خوب اوس دم / شہادت سے ہوا ہے وہ مکرّم
کبھی یارانکو کیا سرور خبردار / کہ ہووینگے ثقیف اندر دو بدکار
ہوا اوس قوم سے مختار پیدا / کہ علم غیب کا کرتا تھا دعوا
کبھی تھا اوس قوم سے حجاج ابتر / کہ تھا وہ ظلم میں فرعون یکسر
کبھی فرمایا کہ میری امت اکثر / تہتّر فرقہ ہووینگی سراسر

بجز یک فرقہ سب ہین در جہنم | کہ اس فرقہ کو نہین ہے نار کا غم
یہ سب نے کہا جون شاہ اخیار | ہوئے ہین یہ تردد ظاہر اب یار
خوارج قدریہ ہوونگے پیدا | روافض مرجیہ سنگے ہویدا
زمانہ ہوویگا زشتی مین یکسان | نہ اہل علم کی باقی رہے شان
بہر جا زن لیے ہوونگے بسیار | ہوویگا بہت ہرج و مرج ہر جا
کبھی بولا ہر سر صد سال اوپر | بھیجیگا ایسا عالم رب اکبر
کبھی فرمایا کہ دایم اہل مغرب | رہینگے شان دین پر غالب
دیا ہے جون خبر وہ واقف غیب | یہ سب باتان ہوئے ظاہر بلا ریب
بہت جیویگا تو تا اکثر اقوام | تیرے سے پاینگے سب نفع و آرام
ہوا نیگا نکو ورتسے نفع و راحت | بدان کو اوس سے پہونچا ہے مضرت
تو پاویگا اسی صحرا کے اندر | کہ آیا ہے شکاری گاؤ اوپر
شکار اپنا گیا اوسکو بہ سرعت | گیا لیکر اوسے نزدیک حضرت
خبر اس سحر سے شاہ مکمل | دیا یاران کے تئین اپنے مفصل
لیے شہ کے ریش کا یک بال سارا | گرہ اوس مین ہے تھی وہ اگیارا
علی مرتضے کو بھیج سو بر | منگایا ہے وہ چیزان کو سراسر
سراقہ کو کہا وہ خازن غیب | کڑے خسرو کے پہنیگا تو بے ریب
کڑے خسرو کے جو تھے از جواہر | تھے اس مال غنیمت بیچ حاضر
عمر اوس دم سراقہ کو بلایا | کڑے وہ ہاتھ مین اوسکے پنہایا
جہانتک ہین روافض اور خوارج | یہ فعل بد ہوا ہے اون مین رائج
دیا تھا بھی خبر وہ شاہ امجاد | سبھونکو زبنائے شہر بغداد
ولیکن اس ظالم گمراہ کا ہے نام | ہوا وہ جون کہا سالار انام

وہ فرقہ جو بچا او زخم سے یکسر | ہے پیمبر اور مرے یار انکے رہبر
کبھی فرمایا کہ راہ راست کر گم | چلینگے گمرہی کے راہ مردم
ہوونگے ہر زمان فتنے زیادہ | ہوونگے مختلف سبکے ارادے
ہوونگے جاہلاں کے تئین ریاست | زنان ہونگی بہت مردان کی قلت
اوٹھیگا علم اور علما مرینگے | جہان سے نیک لوگان سب اوٹھینگے
کہ اس امت کی خاطر وہ بتائید | کریگا ہر سر نو دین کی تجدید
کبھی فرمایا کہ کم ہوونگی سنت | بہت ہوونگے ہر جاگے مین بدعت
کبھی بولا سعد کے تئین شاہ والا | کیا ہے موت کا جب وہ تمنا
اور اشخاص کو پاوینگے آزار | ہوئی یہ بات ظاہر اے نکوکار
کہا خالد کے تئین شاہ معلا | اکیدر کی طرف جب اوسکو بھیجا
جب اوسکے ملک مین خالد نے آیا | شکاری گاؤ مین تب اوسکو پایا
کئے تھے دختران ابن اعصم | شہنشہ کے اوپر سحر اے مکرم
وہ ملعونات یک پتلا بنا کر | چھپائے تھے سو یاں ہین مرا سر
شجر خرما کا تھا یک کہنہ پر چاہ | رکھے تھے اوسمین یہ چیزان وہ گمراہ
ہوئی وہ دو نوا عوذ اوس وقت نازل | کئے اس سحر کو فی الفور باطل
خلافت مین عمر کے از مداین | غنیمت آئی تھی بسیار کیدن
ترے تھے وہ کڑے بہت اپر اوس | کسی کے ہاتھ کے نین تھے برابر
کہا آخر کو اس امت کے اقوام | دینگے اولین امت کو دشنام
کرو دیتے ہین یہ دونو فرقہ بد | صحابہ اور آل کو دشنام بیحد
کبھی بولا ہوئیگا یک شاہ بیجون | کہ ال امت یو ہے بدتر ز فرعون
کبھی فرمایا ہے وہ سالار بیچید | کہ اول جو کریگا دین مین چھید

بھی یک بدبخت از نسل امیہ / ہے نام اوسکا یزید بدرویہ
دیا بھی جنگ حرہ سے نشانی / کہ یہ ملعون ہوا ہے اوسکا بانی
ہے حرہ یک مکان نزد مدینہ / وہان بھیجا ہے لشکر یہ کمینہ
کیا لوگان وہانکے قتل یکسر / مدینے کو کیا ویران سراسر
مدینے بیچ فوج اوس بھیجا کی / کسی تازی مصیبت کربلا کی
بھی فرمایا کہ جبار بنی یک / کہ ہے قوم امیہ سے وہ بیشک
مرے منبر کے اوپر وہ چڑھیگا / لہو بینی سے اوسکے ہان پڑیگا
ہوا یون جون کہا پیغمبر حق / چڑھا منبر پہ اوسکے عمرو اشدق
گرا ہے ناک سے اوسکے لہو وہان / ہوا سب پر عیان یہ سر پنہان
تہا سہیل اوس شہ سے گستاخی کیا جب / عمرؓ دانت اوسکے چاہا توڑنے تب
کہا فاروق سے سالار عالم / کروے تو چھوڑ اوسے اب اے مکرم
کہ شاید یک مقام اندر کھڑا ہو / کریگا تہنیت سے خوش تجھا او
وہ اس ارشاد بعد از جلد آیا / اور اوس سرور اوپر ایمان لایا
خلیفہ جب ہوا فاروق اعظم / پڑہا وہ تہنیت مین خطبہ اوس دم
بھی یون عباس کی عورت سے بولا / کہ ہے تیرے شکم مین ایک بیٹا
جنے گی جب اوسے تو لا مرے پاس / جن اوسکو لیگئی شہ پاس سرآس
ابو الخلفا لقب اوسکا کیا شاہ / خبر اولاد سے اوسکے دیا شاہ
نہ نکلینگے وہ لے رایات اسود / خلافت لیونگے اور ملک بیحد
کہ نکلینگے اوس سے بازی بیچ اونکے / ہوئے ظاہر یہ باتان شاہ کہنے
بھی فرمایا اویس قرن کی بات / خبر اوس سے دیا تفصیل کے سات
خبر بھی اس شہا کی وہ دیا تھا / کہ ہوئی ہے بعد فتح شام پیدا
بھی بصرے کی سکونت سے خبردار / کیا ہے سبکیتین سالار اخیار
بھی فرمایا عجم کے لوگ یکسر / عرب مین ہوونگے بیشبہ اکثر
اور اونکے مال کو کھاونگے وہ سب / اور اونکی گردنان مارینگے وہ تب
خبر ترکون سے بھی سرور دیا ہے / بیان اطوار کا اونکے کیا ہے
کیا تھا جسطرح ارشاد سرور / عجم غالب ہوئے سارے عرب پر
ہوئے ترکان ناہنجار پیدا / مچائی دہوم محشر کی بھی ہر جا
بھی فرمایا ہے یون یارانکو سرور / کرامت آپنی دریا کے اندر
کریگی جنگ چڑھکر کشتیان مین / سلاطین کیطرح تخت پہ وہ نگین
انہی ام حرام اوسوقت حاضر / کیا ارشاد اوسے سالار فاخر
کہ ہے تو بیگمان اوس قوم اندر / یہ باتان سب ہوئے ظاہر سراسر
کہ خال المومنین[۱] کے وقت لشکر / گیا کشتیان پہ چڑھ دریا کے اندر
لئے ہین قبرس اور دیگر جزائر / انہی ام حرام اون بیچ حاضر
بھی بعد از اوسکے شاہا بہت اوقات / لئے کفار سے دریا مین غزوات
تہی ام ورقہ ایک فرخندہ عورت / اتہا اوپر شہنشاہ کا عنایت
چلا تھا شاہ ایکدن بر سر جنگ / وہ مانگی رخصت آنے فوج کے سنگ
کہ تا ہووے شہادت سے مکرم / کیا ارشاد اوسے یون شاہ عالم
مدینے بیچ کر تو اب اقامت / کہ دیویگا خدا تجھکو شہادت
خلافت مین عمر کے وہ گرامی / شہادت کی لئی ہے نیکنامی
روایت ہے کہ شاہ کامل الذات / کہا تھا یون حریم با صفا سات
کہ یہ حیرہ شہر اسوقت اندر / ہوا مکشوف سب میری نظر پر
یہ شیما جو نفیلہ کی ہے دختر / ہوئی ہے راکب او چلے خچر اوپر

[۱] یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ۱۲

ہے حسن و عمدگی مین بے نظیر او
کیا وہ عرض اے شاہ سرافراز
خلافت مین عمر کے ہے سلکھن
صحابی کئی تھے اوسپر شہادت
وہ بدبختونکی باتونسے شہنشاہ
ادب سے شاہ کے اصحاب اوس ٹھاون
کیا تب یہ ارادہ دلکے اندر
کیا وہ معذرت سرور سے بسیار
چھپانیسے وہ دو نو اونٹ کے شاہ
گروہِ غامد آئے شہ کے جب پاس
فلان کا تھیہ وہان چوری گیا ہے
اتھا جو شخص نزدیکِ سرانجام
مر گیا بیگمان وہ آتش اندر
کہا اطوار سب اوسکے بیان وار
اور اوس سرور اوپر ایمان لایا
کیا جب بہت تندی وہ نگوڑا
طرف داڑھی کے اوسکے ایک دنبل
قریش اوس شہ سے جب توڑسے پیمان
کہی تب عائشہ اے رب کے محبوب
اسید و عتبہ بوجہل و بوسفیان
جو پوشیدہ کہے تھے وہ سراسر

مسلمانانکی ہوویگی اسیر او
مجھے کر اوسکی بخشش سے تو ممتاز
لگی ہے مومنانکے ہاتھ وہ زن
کیا تب اوسکی بیتین وہ باسعادت
کیا عمار کی بیتین خوب آگاہ
قدم پر اوسکے نین رکھتے تھے پاون
کہ سرور پر کرے پھر جمع لشکر
کیا عفو و تجاوز اس سے سالار
کیا ہیگا مفصل اوسکو آگاہ
خبر اونکو دیا وہ اکرم الناس
وہ ڈھونڈہا بہت اوسے جب پھر ملا ہے
یہ سنتے ہی خبر لایا ہے اسلام
ہوا آتش مین ہمرہ اے برادر
دیا بھی اوسکو آئندہ سے اخبار
سعادت دین اور دنیا کی پایا
کہا داڑھی مین میرے ایک پھوڑا
ہوا ہے جون کہا تھا شاہ اکمل
کہا یار انکو اپنے سرو اوس آن
مسلمانانکے حق مین ہوگیا خوب
اتھے بیٹھے ہوئے کعبے مین یک آن
کیا ہر شخص پر ظاہر پیمبر

غرض سرور سب احوال و علامات
قبولا شاہ عالم اوسکی درخواست
حریم اوسکو کیا اور خواست آکر
و دایعہ اور دوسرے کئی منافق
کیا ملکے کے تئین جب فتح سالار
ابو سفیان یہ حالت جب بجھایا
مقابل اوسکے آکے شہ کہا تب
دو واشتر آپنے حارث چھپا کر
کہا وہ تو پیمبر ہے بلا ریب
کہ آئے تم یہان یا ایہا الناس
وہ مردم جب مکانین اپنے آئے
کہا کئی یار کو اپنے وہ فاخر
بھی فرمایا عدی کے تئین پیمبر
وہ پوچھا یہ کہ ہے وہ سچ پیمبر
کیا آبن محارب وہ نگون سار
نکل آویگا ایسا زور کر کر
کئی دن اس الم سے تلملا کر
کہ توڑے عہد حق یک کام خاطر
جواب اوسکو دیا اسطرح سرور
بلال گر دیا ہے وہان اذان جب
دیا تھا بھی خبر از حال اسود

کہا تفصیل سے اوس یار کے سات
ہوئی یہ بات ظاہر بکم و کاست
کہ بخشا ہے اوسے مجھکو پیمبر
کئے کئی بات آپسمین نہ لائق
طوافِ کعبہ کرتا تھا وہ یکبار
حسد سے اپنے دلمین پیچ کھایا
کریگا خوار تجھکو اسگھڑی رب
کھڑا خدمتمین شاہنشہ کے آکر
بھی لایا اوسپو تب ایمان وہ عجیب
سرانجام اپنا رکھہ یک شخص کے پاس
کہا تھا جسطرح سالار پائے
جو دنیا سے اوٹھیگا تمسے آخر
اتھا وہ کفر مین جس شخص ہب اوپر
ہین معلوم اوسکے تئین امر مضمر
سوال اوس شاہ سے کر بہت تکرار
کہ اوس آزار سے جاویگا تو مر
گیا آخر جہنم بیچ وہ خر
کہ چھپتا ہے کہیں ان سات تا پا
وہ کام اسلام کے ہے حق مین نا ہموار
وہ سب بالیکر کچھ بھی نہ تب
کہ دعوے کرے نبوت کا وہ مرتد

ہونیگا بیگمان آخر وہ مقتول
کہا جون شہ گیا مارا وہ مجہول
اور آویگا یمن سے یک گرامی
کہ بہتر اوسنے ہے در نیکنامی

خبر آیا ہے کئی دن بعد شہ پاس
کہ تھا ملک یمن مین افضل الناس
خبر وایل کے بھی آنے کی بولا
وہ آیا جسطرح بولا ہے مولا

چلا پانی کے جب لانے کو عمار
کہا اوسوقت اوسے سالار ابرار
کہ اوڑ آویگا تیرے ایک اسود
کہ پانی لینے سے ہویگا تیرا سد

چلا جب نیر لانے وہ معلا
ہوا مانع اوسے یک شخص کالا
غرض وہ مار اوسکے منہ پہ پتھر
چلا لے مشک اپنی آب سے بھر

کہا پھر سے جب یہ ماجرا او
کہا خیر الورا شیطان تھا او
ابوذر کو کیا تھا منع سرور
کہ ہرگز نا رہے صحرا کے اندر

وہ رخصت مانگتا تھا جد کر کر
کہا الحاح پر اوسکے نظر کر
یمن ایمن نہین ہون تیرے غطفان
مین گویا دیکھتا ہون اونکو آن

کہ آوینگے وغا سے وہ یکایک
تیرے فرزند کو مارینگے بیشک
رہا جب جا کے وہ صحرا کے اندر
کیئے قتل اوسکے بیٹے کو وہ آکر

کہا سلمان کیتین پیغمبر رب
نبی پچھان پوچھا اوڑنے جب
اوتر وہ لوگ سب در قوم غطفان
طعام شام کھاتے تھے کہ آن

کیئے جب جستجو اوسکی سراسر
ہوا ظاہر کہا تھا جون پیمبر
جب آیا ہے زرارہ قوم کے سات
کیا ارشاد اوسے وہ کامل الذات

حرم تیری جنی ہے ایک فرزند
کہا ہے کسلئے گھبرا او دلبند
کہا آیا تجھے ہے کو سپہان
قسم کھا کر کیا وہ عرض او آن

کہ ہرگز کوئی نہین جانا تھا یہ سر
ہین بھیدان سب تیرے پہ ظاہر
اور اس ساعت مین وہ سالار ابرار
دیا ہے غیب کے بہت اوسکو اخبار

کیا ارشاد یون اسما کو سرور
کہ جعفر اور صدیق اور حیدر
نکاح مین لاوینگے سب اپنے تجھکو
یہ تینو لئے جیسے جنتی ہے لے تو

کہ تا جنت مین ہووے وہ ترا مرد
کبھی ہووے وہان جعفر ترا مرد
کیا ہے اوسکو اول بیاہ جعفر
کیا اوسکے پیچھے صدیق اکبر

کیا صدیق جب جنت کے اندر
نکاح مین اپنے لایا اوسکو حیدر
کیا سرور ابوسفیان پو ظاہر
جو بولا تھا وہ زن سے اپنے سر

کبھی صدیقہ کو بولا ہے پیمبر
جو گذری بات اوسکے دلکے اندر
عیار حجر مین آیا ہے جب شاہ
کیا اصحاب کو سب اپنے آگاہ

وضو پانی سے یانکے مت کرو تم
نہ اوسکے پینے اوپر مین دہرو تم
کبھی تم اونٹ انکے باندہ پاون محکم
نہ نکلو بہار تم خیمونسے اس دم

ضرورت کیلئے یک شخص نکلا
خناق آکر گلے کو اوسکے چپکلا
کبھی نکلا اونٹ کے ڈہونڈنیکو دیگر
نکلتے ہی ہوا وہ گم ز لشکر

گلا دابا گیا تھا جسکا اے یار
اوٹھا لائے اوسے نزدیک سالار
دعا اوسکے لئے سرور کیا ہے
گلیکا درد اوسکے تب گیا ہے

مدینے کو گیا جب شاہ والا
بلاد حجر مین جو گم ہوا تھا
نبی طے اوسکو سرور پاس لائے
کہ ہم کو سونپین اپنے اوسکو پائے

نبی اللہ بعد از جنگ خندق
بشارت یون دیا یاران کو مطلق
کہ بعد اسکے کرینگے اونسے ہم جنگ
نہ آوینگے ہمارے پر وہ بیہنگ

قریش اپنے مین پھر نین پایہ بل
کرین تا جنگ پر سرور کے ہلچل
شہنشہ آپ اونپر چل دیا ہے
اونھونکے ہاتھ سے کلہ لیا ہے

تیرہ منزل ہین کر سر اٹھکانا
اس فکر مین ہے یہ کمینہ
گئی ہے ہوش و حس اس فکر سے بھاگ
ہون رہنے سے یہان کی بہت بیزار
سمایا مشکل اونپر آ کہڑا ہے
شفیع المذنبین ہین انکی زاری
اگرچہ ہین بدیان اونکی گھنیرے
بلاشک اونکو دیویگا ظفر تو
ہین دولت خواہ جو امت کے تیرے
رکھہ اونکو نت ذلیل و خوار منکوس
تو رکھہ باقر اوپر نت پیار اپنا
سدا رکھہ اوسکو اپنے دہیان کے سات
تیرے اولاد کو سرسبز کر تو
پناہ مین اپنے رکھہ نت اونکو مسرور
عطا کر اونکو تئین تعجیل خیر و برکت
جہان لگ تیری امت مین ہین ہمدوان
کر اپنے دین کا تو بول بالا
تو ہو عصمت کا آپ اونکے نگہبان
تصدق سے محمد کے الٰہی
رکھہ اوسکی عشق مین یون ہمکو سرشار
حیات و موت کر ملت مین اوسکی

کر اونچی پاتی میرا سرہانا
کہ چلتا سر جاوے تا مدینہ
کہ کب جاوینگے اے مولا سر بھاگ
بہت اسباب سے پاتا ہون آزار
پہاڑ اونکے سر اوپر آ کہڑا ہے
کر اپنے لطف سے اب اونکی یاری
وہ لے بیشبہہ کہلاتے ہین تیرے
کریگا دشمنان پر اونکو ور تو
دے اونکو نعمتان اپنے گھنیرے
دکھا مت مجھکو اونکی شکل منحوس
عنایت کر اوسے دیدار اپنا
لیجا آخر اوسے ایمان کے سات
رکھہ اپنے دین پر ثابت اونھونکو
کر اونسے ہر بلا و رنج کو دور
یہان کی اور وہان کی از عنایت
دے توفیق جہاد اونکو باحسان
کر اوسکے دشمنانکے منہہ کو کالا
دے اونکو دین کی توفیق ہر آن
مسلمانانکی قایم رکھہ تو شاہی
کہ جان و تن کرین ہم اوسپر بلہار
ہمارا حشر کر امت مین اوسکے

ضعیفی سے ہوا ہون مین نہین کر
رہو وہان اور مرو وہان او اوٹھو وہان
نظر سے اپنی مجھکو تو کرامت
ہوا ہے کفر کا یہان گرم بازار
کدہر جاوین کہ یہ لشکر ہین تیرے
مدام اونکی کیا مشکل تو آسان
تو اپنے دین کا ہے آپ حامی
تو کر یون دشمنانکو اونکے پامال
جو مین ہین تیری امت کے ہوا خواہ
مجھے صحبت سے دے اونکے کنارا
دل اوسکا ہر تعلق سے جدا کر
کر اوسکی قبر اپنے نور سے پور
دے اونکو خوبیان دونو جہانکی
مرے بھایانکی تئین باکسر اولاد
ہین جتنے آشنا اور دوست میرے
زبان سے تیغ سے دل سے قلم سے
اور اس امت مین جتنی ہین عورت
جہانلگ ہین تیری امت مین اطفال
تصدق سے نبی کے حی قیوم
تصدق سے محمد کے خدایا
بحمد اللہ ہوا یہ نسخہ آخر

نہین کچہہ سوجہتی ہے مجھکو تدبیر
عنایت سے تیرے یہ سب ہے آسان
مجھے دے شہر مین تیرے اقامت
مسلمانان اوپہ ہے سخت دشوار
اگر ہین نیک و بد چاکر ہین تیرے
تیرے پاس اول و آخر ہے یکسان
ہے میری عرض یہ از راہ خامی
کہ ہووے تیر اونپر اونکا ہر بال
اونھونکو خوار کر دوزخ مین اے شاہ
کہ نین صحبت کا اونکی مجھکو یارا
اوسے اپنی محبت مین فنا کر
بھی کر زمرہ مین اپنے اوسکو محشور
دے اونکو نعمتان سرو عیانکی
ہمیشہ دین اور دنیا مین رکھہ شاد
رکھہ اونکے حال پر الطاف تیرے
رہین تائید مین و نصرت دین کے
رکھہ اونکو باحیا و صدق و عفت
سعادتمند کر اونکو با فضال
مچا عالم مین اوسکے دین کی دہوم
دے دونو جگ مین ہمکو اوسکا سایا
بحق مصطفی سالار فاخر

# من جیون

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اے جو ترا وجود عالم
ہے علم ترا محیط کونین
مطلق تو جواد و فیض تیرا
پیربت ہے اگر و گر پتی ہے
پن وہم و گمان سے جو ہین گمراہ
مستی ستی جہل کے ہوشیار
کوئی آنکہین آگ سے دہوائیان
کوئی شوق شجر کا تخم بویا
کوئی پڑھکے نجوم سے تحیرت
جب خلق تمام یون یکبار

تجھ علم سے ہے نمود عالم
جون روح بجسم و نور در عین
ہر شی کے اوپر کیا ہے گھیرا
تجھ بحر کرم کی یک رتی ہے
اطلاق سے تیرے نین ہین آگا
مطلق کو کئے ہین قید ہر ٹہا
کھولا نہین نور وحدت اوپر
ثمرے کو وہ معرفت کے کھویا
مبہوت ہوا براہ وحدت
تھی ظلمت جہل مین گرفتار
دیکھو رہین ایسے اے موفق

ہے مہر سے تیرے نین اشراق
ہر لحظہ بہ علوی و بہ سفلی
مطلق تو خبیر و بھید تیرا
گر قطرہ بوج ہے و گر یم
جب قید سے آشنا ہوئے ہین
کوئی مہر کی مہر کے لے مشعل
کوئی الفت سنگ کرکے بھید
کوئی آکے عشق کا ہو جو یا
کوئی بولکے ثالث ثلاثہ
ایاس سا کفر کا اندھیرا
تابان تو کیا ہے صبح صادق

ہر ذرہ انفس اور آفاق
ہے تیرے ظہور کی تجلی
ہر دل مین کیا ہے آ بسیرا
تجھ گلشن فیض کا ہے یک نم
تجھ بوجھ مین نارسا ہوئے ہین
تجھ نور کو ڈہونڈہنے دیا چل
توحید اوپر کیا اوسے خد
سرچشمہ دین سے ہاتھ دہویا
توحید کا کھو دیا اثاثہ
عالم کے اوپر کیا تھا گھیرا

## در نعت سید عالم و سند بنی آدم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

لایا تو یک آفتاب وحدت
لایا تو یک ایسا روح اعظم
یعنے شہ دو جہان محمد
طاعت ہے تیری اطاعت اوسکی

جس سے نہ ہی جہا نین ظلمت
پایا ہے حیات جس سے عالم
سرمایہ جسم و جان محمد
قربت ہے تیری محبت اوسکی

لایا تو یک ایسا ابر رحمت
ایسا تو چراغ یک لگایا
یون اوسکا کیا تو رتبہ بالا
جو اوسکی رضا تیری رضا ہے

جس سے نہ ہی کہین نابھی عسرت
دل جس سے تیرا سراغ پایا
جو اوسکا ہوا ہے تیرے والا
حکم اوسکا جو ہے تیری قضا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بات اوسکی ہے وحی تیری مطلق | شان اوسکی ہے تیری شان الحق | طالب اوسکا ترا ہے مطلوب | تابع اوسکا ترا ہے محبوب |
| بھیجے تو درود جسپو ہر دم | اور اوسکو سراوے کیا اسے کم | اور ونکی ثنا وہان ہے کیا چیز | اب سبکا بیان وہان ہے ناچیز |
| آل اور صحابہ اوسکے سارے | بیشبہہ تیرے ہین سب پیارے | جو امتیان ہین اوسکے یکسر | تجھہ پاس ہین امتونسے بہتر |
| | خاص انمین جو اولیا ہین اکمل | تجھہ پاس ہین سب تیں وہ افضل | |

## در منقبت حضرت محبوبیت مرتبت علی جدہ و علیہ الصلوٰۃ والسلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| خاصہ جیسے محی دین لقب ہے | شان اوسکی درا ولیا عجب ہے | طالب ہین سب اولیا وہ مطلوب | عاشق ہین سب اصفیا وہ محبوب |
| ہے قرب مین پایہ اوسکا برتر | پاؤن اوسکا ہے اولیا کے سرپر | بے ریب لئے ہین سب سلاسل | درگاہ سے اوسکے فیض حاصل |
| شیخ بشر و ملایک و جان | سر حلقۂ اہل علم و عرفان | محبوب یگانہ غوث اعظم رض | ہے قطب مدار ہر دو عالم |
| بیشک ہے وہ مظہر العجایب | کیونکر لکھون اوسکے مین مناقب | جو سلسلے ہین ہین اوسکے افراد | ہے ظاہر و باطن اوسنے آباد |

## در مدح شیخی و قدوتی حضرت ابوالحسن قادری قدس سرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اس ملک منے ابوالحسن تھا | جو عشق مین محو دن رین تھا | جب قرب سے پور تھا سراپا | قربی تھا تخلص اوسکا زیبا |
| تحقیق اتھا وہ رکن دین کا | گنجور تھا مخزن یقین کا | وہ پیر مرا اتھا بہ عرفان | دیوے حق اوسے جزاے شایان |

## در سبب تصنیف این رسالہ کہ من جیون نام دارد گوید

| | | | |
|---|---|---|---|
| سن کان سے دلکے اے برادر | ہے ذکر نبی کا فرض سب پر | کرتا ہے یہ ذکر دلکو روشن | ویرانۂ جان کو مثل گلشن |
| نت ذکر سے اوسکے تو لگا دھیان | یہ دھیان ہے اصل دین و ایمان | اس ذکر مین وقف کر تو جانکو | اس ذکر مین صرف کر زبانکو |
| چل راہ پو اوسکے چشم و سر سے | مت اوسکو بھلا کبھی نظر سے | ہو عشق سے اوسکے پرتپ و تاب | کر اوسکو تو آپنا خورد و خواب |
| اس شور سے ہو تو بحر پرجوش | اس وجہسے ہو تو مست و مدہوش | یہ عشق پسر ہے معرفت کی | ہے آرسی ذات اور صفت کی |
| احوال کا اوسکے بھر دفینہ | سینے کو کرآپ نے مدینہ | ہر چند کہ عشق اور محبت | مبنی ہے بجذب واصل نسبت |
| ہے دید و شنید لیکن اے یار | اس عشق کو پہونچنے کے آثار | جب ہمکو کیا ہے طالع شوم | دولت سے لقاکے اوسکی محروم |
| بارے ہم اوسے کرین بہت یاد | آیا وے تسلی جان ناشاد | جب ہجر سے اوسکے ہین اوداسی | اس فیض سے بھی نہو نراسی |
| کیتیک صفت لکھا ہین آیا | اس شاہ کے ذکر مین بیان وار | ذکر اوسکے ہے نور کا در اول | من دیپک اوسے لقب ہے اجل |

دوسرے مین ہے اوسکے سب بشارت — ہے من ہرن نام اوسکا خوشنات
تیسرے مین لکھا ہون اوسکا مولود — ہے من موہن اوسکا نام مسعود
چوتھے مین ہشت سال ایجان — سرور کے وفات لگ ہے بیتان
پنجم مین بیان کیا ہون خوشنات — اخلاق و شمایل اور عادات
چھٹے مین خصایص اوسکے اکثر — بولاہون مفصل اے برادر
ہفتم مینے معجزات سالار — تفصیل ستی لکھا ہون آ یار
لکھتا ہون بفضل و رحمت رب — آداب محبت اوسکے کچھ اب
اور اوسکے درود کے فضایل — کر اونکو تو نقش صفحۂ دل
اور اوسکے فضایل زیارت — ہین جسکی شرف کو حد و غایت
دکھنی مین کہا ہون اسلئے مین — تا ہووے سمجھ عوام کے تین
تا سر بسر ابیات اور عبارات — پڑھنے ستی اوسکے پاوین لذات
گرچہ یہ کتب ہین دکھنی کئی یک — احبا کے ترجمے ہین بیشک
جو کچھ یہ کتب مینے ہے مذکور — ہے ترجمہ حدیث اے سرور
اس فن مین جو معتبر کتب ہین — بلکہ وہ سبھی کے بیچ اب ہین
اون سب کا خلاصہ مین لیا ہون — ان نسخو مین بیچ اسے کیا ہون
دیباچہ مین ان کتب کے تفصیل — نامونکو کرا ہون اونکی تفصیل
من جیون اسے ہی نام دلخواہ — ہے اس سے حیات ہر دل آگاہ
یارب بہ تصدق تہامی — اس نظم کو بخش تو تمامی
کر اہل خرد کو اس سے محظوظ — رکھ اہل حسد سے اسکو محفوظ
دے مجھکو تیرے حبیب کا شوق — دے عشق کا اوسکی مجھکو تو ذوق
تا ذات مین اوسکے محو ہوکر — سر سر چلون اوسکے ہر اثر پر
ایمان پو کر اختتام میرا — دفتر مین لکھ اوسکے نام میرا
یارب تو مجھے محمدی کر — اوس نور سے مجھکو مہتدی کر

## فصل اول در وجوب محبت آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ باجماع امت فرض است

سن شوق سے بھائیجان میرے — حق بخشے گنہ میرے و تیرے
اس سرور دین کی محبت — واجب ہے سبھو پر در حقیقت
حب اوسکا ہے فرض آ برادر — امت کا ہے اتفاق اوسپر
ہین جسکو محبت اوسکی اے یار — ایمان نہین ہے اوسکو زنہار
جتنی ہے محبت اوسکی ایجان — اوتنا ہے کمال دین ایمان
حق شہ کو کہا تو کہہ بہ مردم — رکھتے ہو خدا کو دوست گر تم
تو پیروی تم مری کرو اب — الفت مری دلمین تم دھرو سب

وہ آیت مبارک یہ ہے قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ

حق دوست رکھیگا تمکو بیشک — ہو وینگے پیارے اوسکے یکیک
دیکھو یہ ہے شان شاہ والا — محبوب ہے رب کا پیر اوسکا
اور اوسکے سوائے کئی ہین آیت — کرتی ہین یہ فرض اوپر دلالت
شہ سبکو کہا ہے اے سخندان — تا لاویگا کوئی تمسے ایمان
جب لگ نہ رکھیگا دوست مجھکون — ماں باپ ستی زیادہ سن تون
اور آل و عیال سے زیادہ — اپنے سے بھی مال سے زیادہ

بولا ہے بھی سرور رسالت
ایمانکی وہ پاویگا حلاوت
کہ ہووے حق اور رسول اکرم
محبوب تر اوسکے پاس ہر دم

بھی یون ہے حدیث مصطفے سون
جو شخص رکھیگا دوست مجھکون
جنت مین رہیگا وہ مرے سات
اور ایک حدیث مین ہے یہ بات

صفوان نبی سے بعد ہجرت
بولا ہے مجھے تیری محبت
فرمائے کہ مرد اوسکے ہے سات
رکھتا ہے جسے وہ دوست خوشذات

بھی یون ہے خبر مین آئے آگاہ
فاروق کہا بخدمت شاہ
تو سب سے ہے دوست تر مرے کن
خیر البشر ایسے اے حبیب ذوالمنن

سوگند ہے اوسکو شاہ اکوان
بولا کہ نہ لائیگا تو ایمان
جب لگ نہ رکھیگا دوست مجھکون
اپنے سے زیادہ تر سمجھ تون

اور دست مبارک اپنا سرور
مارا ہے تب اوسکے سینے اوپر
بولا ہے قسم ستی عمر تب
ہے مجھکو تو مجھ سے دوست تر اب

تب اوسکو کہا پیمبر رب
ایمان ہوا تیرا تمام اب
اخبار ہین ایسے حد ستی بہار
سب لکھنے وہ دفتران ہین درکار

اور بوجھ تو سارے اہل ایمان
بیشبہہ یہ سب مین ہین ہین یکسان
اصحاب رسول حق تعالے
اسبات مین سب ستی ہین اعلی

خاتون دو جگ بتول زہرا
ہے فاطمہ جسکا نام والا
یون باپ سے رکھتی تھی محبت
ممکن نہین اس اوپر زیادت

الفت منے اوسکے جان فدا تھی
بل مہر مین اوسکے نت فنا تھی
یون محو کمال مصطفے تھی
کہ عین جمال مصطفے تھی

سرور کے وفات بعد خاتون
رہتی تھی ہمیشہ بہت محزون
ہرگز نہ ہنسی نہ بات بولی
کوئی کام اوپر نہ آنکھ کھولی

دنیا کو پکڑ یہ غم کا دنرات
جینے ستی اپنے دہوئی تھی ہات
دربارۂ ششم نقل سرور
گئی جلد بخدمت پیمبر

ثانی حبیب حق بہر باب
صدیق و عتیق و فخر اصحاب
تھا مہر و وفا مین شاہ کے پور
ہوتا تھا کبھی نہ اس ستی دور

تھا عشق مین اوسکے روز و شب گم
جون ذرہ بسور و نم بہ قلزم
وہ جو رہا وہ راہ دین مین
دیکھا وہ جفارہ یقین مین

گر ہووے پہاڑ تو بھی ٹل جائے
بولا بھی ہووے تو پگھلائے
ہر وقت فدا حبیب پر تھا
ہر حال مین اوسکا نت سپر تھا

بولا وہ قسم ہے حق کی مجھکو
بھیجا جو رسول کرکے تجھکو
اسلام مین بو طالب آئے معلے
تھا دین پدر سے میرے اولے

کیا واسطے اوسکے لانا ایمان
خوشتر تھا ہے کن اے شہ جان
فاروق بھی یون کہا ہے عباس
ایمان لانا ترا ہے مجھ پاس

ایمانسے میرے پدر کے خوشتر
کس واسطے تو ہے غم سرور
ایمان ہے اوسکے پاس تیرا
ایمان پدر سے میرے اولے

اور حیدر و صفدر اسے اکرم
جو محو تھا مصطفے امین ہر دم
ہر جنگ و بلا منے بہر حال
آپس کیا تھا شاہ کا ڈہال

ہجرت کیا جب زمکہ سرور
سویا ہے وہ اوسکے بستر اوپر
تا شاہ سلامتی سے جاوے
اپنے پو بلا سب اوسکی آوے

کہتا ہے کہ تھا رسول مولے
ماں باپ سے ہمکو بہت پیارا
محبوب تھا ہمکو مال و جان سے
اولاد و زنان و خانمان سے

اور آب خنک سے پیاسے کے پاس — پیارا تھا وہ ہمکو ایہا الناس
عثمان و بلال و زید و عمار — بھی جعفر و سعد و طلحہ سے یار
اور اونکے سوائے دیگر اصحاب — تھے عشق مین شاہ دین کے بیتاب
دیکھے ہین بہت جفا ز کفار — سوسے ہین عذاب حد سی بہار
عمار کے مادر و پدر کون — مارے ہین وہ ظالمان حسد سون
آخر گئے سب بحکم حضرت — ناچار طرف حبش کے ہجرت
رنجان دیکھے وطن کو چھوڑے — ہرگز نہ کلمہ اوسکے منھ سے موڑے

## حکایت صحابیہ انصاری کہ مرد میدان محبت بود رضی اللہ عنہا

در جنگ احد سے اے برادر — یک زن کے اتھے سہ کس کے مر
مرد او پسر اور اوسکا بھائی — ہو گئے تھے شہید در لڑائی
جب پائے شکست اہل اسلام — اور زخمی ہوا شفیع آنام
شیطان مدینے بیچ جا کر — بولا کہ اٹھا جہان سے سرور
اس بات سے گرچہ نین سچی تھی — وہان کھلبلی حشر کی مچی تھی
یہان لگ کہ زنان زبیقراری — دوڑی ہین احد طرف بزاری
نزدیک احد گئی ہین وہ جب — یک شخص ملا وہ زنکے تئین تب
مرنیسے اونھونکے وہ زنکو کار — اوس زن کے تئین کیا خبردار
پوچھی اونھین تب زن شاہ ابرار — بولا کہ ہے خیریت سے سالار
بولی کہ مجھے بتاؤ اوسکون — تا اوسکے جمال کو مین دیکھون
بولی وہ نبی کو جب بچھائی — جب تجھکو ہین خیریت سے پائی
آسان ہوئی ہر مصیبت و غم — تیرے پو فدا ہے جان عالم

## حکایت زید بن دفنہ و خبیب بن عدی رضی اللہ تعالی عنہما

جب لیچلے مارنے کو کفار — زید اور خبیب کو سن اے یار
ہر ہر سے کہے ہین یون وہ سارے — چہتے ہو کہ اب عوض تمہارے
یہان ہوئے محمد اور ہم سب — مارین اوسے تمکو چھوڑ کر اب
دونون نے دئے جواب واللہ — ہم چہتے نہین کہ گھر مین شاہ ہو
اور پاؤن مین اوسکے وہان چبھے خار — ہم اوسپو ہین جان و دل سے بلہار
اس بات کو سنکے صخر بولا — ہرگز مین نہین کہین بھی دیکھا
چہتے ہون کسی کو اوسکے احباب — احمد کے تئین جو اوسکے اصحاب

## حکایت تعریف کردن عروہ اصحاب آنحضرت را صلی اللہ علیہ وسلم

عروہ کہ قریش کی طرف سے — آیا تھا جناب مین نبی کے
جب قوم مین اپنی پھر کر آیا — اون سکو یہ بات وہ سنایا
مین قیصر روم سے ملا ہون — خسرو اور نجاشی کن گیا ہون
کوئی شہ کے نہ نوکرونکو دیکھا — کرتے ہوئے یون ادب سب اوسکا
جیسا کہ صحابۂ محمد — کرتے ہین ادب سب اوسکا بیحد
واللہ کہ نہ تھوک اپنا پھینکا — لاکر لیا اوسے کوئی آ
اور اوسکو ملا وہ اپنے منھ پر — اور تن پو مثال عطر و عنبر
کرتا ہے وضو وہ جب تو اوسدم — کرتے ہین ہجوم سب وہ باہم

تا آب وضو کا اوسکے لیوین مانند تبرک اوسکو پیوین کرتا ہے کسی کو امر وہ جب لاتا ہے بجا شتاب اوسے تب

ہوتے ہین وہ جب سخن سے مانوس کرتے ہین وہ پست اپنا آواز نین دیکھتے ہین اوسے نظر بھر ہین اوسکے ادب مین محو یکسر

## حکایت سعد بن ربیع و مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالے عنہما

اور جنگ احد مین سعد و مصعب زخموں مین تہ ہو کر گر پڑے جب یاران ستی اپنے سرور کون بولا خبر اونکی لاویگا کون

اس حکم کو سنکے یک صحابی اون پاس گیا ہے کر شتابی دیکھا کہ ذرا سا اونکو دم ہے اوسوقت بھی نکلا اونکو دم ہے

بولے تب اوسے تپاک دلسے تسلیم ہماری بول شہ سے اور بول تو ہم طرف سے آیا یاران کو ہمارے جا یہ گفتار

ہے جب تلک اتنی تم کو قدرت گر چشم کرے تمھاری حرکت دیکھے کچھ اگر ضرر پیمبر نین عذر ہے تمکو نزد داور

پہونچیگا اگر خطر بھی اوسکو کیا حق کو بتاوینگے تمھیں مون

## حکایت ثوبان غلام آزاد کردہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم و رضی اللہ عنہ

وارد ہے خبر مین یونکہ ثوبان سرور پہ تھا فدا او قربان یکدم نہ جدا وہ شہ سے ہوتا ہوتا تھا اگر تو ہوش کھوتا

یکروز ہو زرد رنگ حیران آیا وہ نبی ص کے پاس گریان نا اوسمین نشان تھا خونکا کچھ نا اوسپر اثر سکونکا کچھ

شہ اوسکو کہا کہ ہے کیا چیز تجھ رنگ کیتین تغیر و ناچیز بولا کہ نہین ہے کچھ مجھے درد تجھ ہجر کے خوف سے ہوں رخ زرد

گر تجھکو نہ دیکھتا ہوں یک پل ہوتا ہوں الم سے سخت بیکل آتا ہوں ہین دوڑ ہو کے غمگین پاتا ہوں نین دیکھ تجھکو تسکین

مین یاد کیا اب آخرت کون ڈرتا ہوں کہ وہاں تجھے نہ دیکھون زیرا کہ تو اے حبیب مولا پاویگا وہان مقام اعلی

آونگا اگر مین خلد اندر ہوونگا بمنزل فرو تر ہوونگا اگر وہاں سے رہین دیکھونگا نہ تجھکو تا ابد مین

بھیجا ہے خدا یہ آیتا او سدم ہے جسمین مع الذین انعم اخبار ہین ایسے بہت خوشتر ہین اوسکے نزول کے سبب

## حکایت اطفال مدینہ سنیہ بر محبوبی محبت خیر البریہ صلے اللہ علیہ وسلم

در عہد صفا نشان فاروق دین جس سے ہوا تھا سر بعیوق یک دیر کہن بہ نزد یثرب باقی تھا وہان تھا ایک راہب

اطفال مدینہ وہاں سب آیا کرتے تھے گوئے بازی یکبار ناگہ پڑی اونکی اینٹی جا کر اوس دیر کے بیچ اے برادر

گئے دوڑتے اوسمین سارے اطفال لانیکو تین اپنی فی الحال وہ لعنتی پادری کہ تھا ہچھ حضرت کی جناب مین کہا کچھ

یہ بات سن لعین سے اطفال دوڑے اوسے مارنیکو در حال مارا اوسے ڈانڈ وان سے یہانلگ کہ جان سمجھا ہے اپنا وہ سگ

پہونچی ہے عمر کو یہ خبر جب ۔ روبا ہے خوشی سے وہ بہت تب
اصحاب کو سب بلالیا وہ ۔ شکرانۂ حق ادا کیا وہ
بعد اوسکے کہا ہے شکر و اور ۔ اطفال مدینہ با پیمبر
رکھتے ہین سب اسطرح محبت ۔ دیوے حق اونھونکو خیر و برکت
اخبار ہین ایسے حد سے افزون ۔ فہرست طرح مین کچھ لکھا ہون

## دربیان دوست داشتن جماد و نبات و حیوان آن حضرت را صلی اللہ علیہ وسلم

اصحاب رسول اوسکا یون جب ۔ رکھتے تھے اگر تو کیا تعجب
سنگ و جبل و درخت و حیوان ۔ تھے عشق مین اوسکے محو و قربان
بولا ہے رسول رب علام ۔ ہے یہ کہ جبل احد اوسے نام
رکھتا ہے بہت مری محبت ۔ ہوویگا در آخرت بہ جنت
فریاد و فغان جذع خرما ۔ ورہجر حبیب حق تعالے
اور اونٹ کا شہکے غم سے مرنا ۔ یعفور کا وہ سے چہ مین پڑنا
یا دوسری حکایت اے برادر ۔ بولا ہون مین معجزات اندر

## دربیان آنکہ درہر عصر عشاق جمال باکمال آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بودہ اند

اوس عہد شریف سے الی الآن ۔ عشاق ہین اوسکے بیحد و جان
ہر عصر مین شاہ دین کے عشاق ۔ تھے عشق مین اوسکی طاق آفاق
جان و تن و مال و اہل و اولاد ۔ وارے ہین سب اوسپہ با دل شاد
اس مر لئے کہا وہ سالار ۔ اصحاب سے آپنے یہ گفتار
امت ستی میرے وہ جماعت ۔ رکھتے ہین مری بہت محبت
کہ آوینگے بعد میرے بیشک ۔ بیشبہہ اونھونے چاہیگا یک
تا مال و متاع و اہل کو چھوڑ ۔ رویت سے رہے وہ میرے لیجوڑ

## دربیان آثار و علامات محبت سید موجودات علیہ الصلواۃ والتسلیمات

اور پوچھ تو اے رفیق یہ بات ۔ ہین شاہ کی حب کے کئی علامات
ہے رتبہ اول اوسکا ایمان ۔ ابھی نیک عمل سن اوسکو اے جان
کیا واسطے بہت اہل اسلام ۔ جز کلمہ نہ جانتے ہین احکام
نا اونکا عمل نہ خلق ہے خوب ۔ بدکام ہے اونکے پاس مرغوب
با این وہ گروہ با سعادت ۔ رکھتے ہین نبی سے اپنے الفت
آیا ہے خبر مین یون کہ یک مرد ۔ پینے مین شراب کے اٹھا فرد
کتنی بار پیا وہ مار کھایا ۔ پینے سے نہ اوسکے باز آیا
یک بار پیا وہ پھر تب اوسپہ ۔ جاری کیا حد خمر کو سرور
لعن اوسپہ کیا کوئی تو سالار ۔ بولا نہ کر اسپہ لعن زنہار
رکھتا ہے وہ دوستی خدا کی ۔ اور اوسکے رسول مجتبی کی
لاکن تو تڑ ہی کر اپنی ہمت ۔ رکھ شاہ سے واقعی محبت
اعلی درجات حب سرور ۔ اور اوسکی نشانیان سراسر
لکھتا ہون یہان باختصار اب ۔ کرلیوین تو نقش انکے تین سب
اعلی درجات عشق خاتم ۔ یہ ہے کہ بصدق شوق ہر دم

جان و تن و ملک و مال و فرزند | اور جتنے ہین تیرے جی کے دلبند
وارے تو سبھو نکو شہ کے اوپر | ہووے تو فنا تب اوسکے اندر

## در بیان آنکہ تبعیت آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم افضل علامات است

تبعیت شاہ با کرامات | ہے افضل و اکمل علامات
در نیت و قول و فعل و اطوار | ہے پیروی واجب اوسکی آیا ہے

جتنی تجھے اوسکی پیروی ہے | نسبت وہ وداد کی قوی ہے
سب آل و صحاب اور اتباع | اسبات اوپر کیے ہین اجماع

بولا ہے وہ شاہ با کرامت | جو زندہ کریگا میری سنت
البتہ رکھا وہ دوست مجھکون | راکھیگا جو دوستی میرے سون

ہووےگا بہشت مین وہ دلخواہ | بیشبہہ میرا رفیق و ہمراہ
صدیقؓ کہا بہ اہل تمییز | لایا ہے عمل مین شاہ جو چیز

وہ چیز مین ترک نا کرونگا | نت اوسکے عمل پو مین رہونگا
حیدرؓ کہا نین ہوئین ہین ہمیشہ | آتی ہین وحی کچھ میرے پر

لیکن یہ کتاب و سنت شاہ | میرا ہے عمل ہمیشہ دل خواہ
ثابت ہے ز شافعی روایت | سنت مین نہین ہے جز اطاعت

محبوب خدا کہا ہے یہ بات | سارے علما و عارفان سات
ہین تجھکو فلاح اور سعادت | بن پیروی کتاب و سنت

اقوال سب اہل علم و عرفان | اسبات مین حاضر سے بھار ہین جان
اور دوسری علامت آئے انکو کار | راضی ہونا بحکم سالار

سینے کو نہ تنگ اوس سے کرنا | بل شاد ہو سر پہ اوسکو دھرنا
اور ذکر ہمیشہ اوسکا کرنا | نت یاد مین اوسکے عمر بھرنا

اوس شاہ اوپر سلام و صلوات | نت بھیجنا روز ہووے یا رات
اور ذکر سے اوسکے پانا لذت | ہر بات سے اوسکی رکھنا الفت

اور ذکر کے وقت شہ کے آئے | کرنا ادب و خشوع بسیار
مروی ہے کہ جب امام جعفرؓ | سنتا تھا نام پاک سرور

ہوتا تھا رنگ زرد اوسکا | ہیبت سے وہ نام خوشنگی گبھرا
عبد اللہ بن الزبیر جسدم | سنتا تھا نبی کا نام اکرم

روتا تھا بہوت ہو کے بیتاب | رہتا تھا نہ اوسکے چشم مین آب
ہین بہت سلف سے ایسے اخبار | در کار ہے لکھنے اونکو طومار

اور شدت اشتیاق سرور | اس عشق کی ہے دلیل اظہر
اوس وجد سے بیقرار رہنا | اوس جوش سے اشکبار رہنا

سکرات مینے بلالؓ و عمارؓ | کہتے تھے بوجد و شوق للکار
ہم بہت طرب ستی ہین ہمدم | دیکھینگے صبا حبیب کو ہم

یک زن کہی عائشہؓ ستی آ | ٹک مجھکو نبی کی قبر بتلا
صدیقہؓ دکھائی قبر سالار | دیکھ اوسکو وہ روئی حد ستی بھار

بیتابی کہی ستی وہ وہ مساز | تا روح کیا ہے اوسکا پرواز
تھی دوسری ایک عورت آئی | کچھہ نیک نہین تھے اوسکے کردار

جب مر گئی کوئی اوسکو دیکھا | سپنے مین اور اوسکا حال پوچھا
بولی تھا مجھے حبیب کا شوق | اور اوسکے لقا کا تھا مجھے ذوق

برکت ستی اوسکے حق تعالے | بخشا مجھے اور یون سنایا
جو میرے حبیب کا ہے شایق | نین اوسکا عذاب ہمکو لایق

تعذیب سے اوسکے ہمکو ہے شرم | اے بھائی سن اس کرم کو ہو گرم
کرنا نہ کچھ اعتراض و رد و دل | تقدیر او پر بوقت مشکل
اور رکھنا قرآن سے محبت | کرنا اوسے شوق سے تلاوت
کیا واسطے کہ یہ کلام داور | ہے اعظم معجزات سرور
یکبار قیام شب مین سرور | پڑھتا تھا ایک آیت اے برادر
یون اوسکے صحاب تابعین سب | تھے اوسکے وداد مین رہین سب
جب دیکھتے اشعری کو اصحاب | کہتے تھے اوسے بصد تپ و تاب
کیا واسطے کہ وہ رفیق دمساز | الحان مین تھا سبھونسے ممتاز
ہوتا تھا یہان تلگ وہ پرسوز | آتا تھا نہ بھار وہ دوسرے روز
مروی ہے کہ سعد بن مسیب | تھے جسکو بہت بڑے مناقب
عبداللہ بن المبارک اے یار | تھی جسکی بزرگی حدستی بھار
فخر علماے دین نو اوسی | اب لگ نہین جسکا کوئی مساوی
تا صبح وہ مقتداے سنت | بیخود ہو کھڑا اتھا بہ حضرت
اور ہے ادب حدیث و سنت | اس شاہ کے عشق کی علامت
سنتا تھا حدیث جب قتادہ | روتا تھا حدستی زیادہ
کرتا تھا لباس خوب در بر | لیتا تھا بخور اے برادر
مسند پہ وہ بیٹھ جگ کا استاد | کرتا تھا حدیث سب کو ارشاد
فتوے دیا اوسکے ضرب کا او | تا پھر نہو وہ پوچھے بے ادب ہو
کرتے نہ تھے سب وہ بے طہارت | سرور کی حدیث کی روایت
جان و تن و مال و قوت اپنا | تائید مین اوسکے صرف کرنا
تجویز مین اوسکے ساعی رہنا | اس کام کو سب سے بہت چہنا

اور حکم قضا پو راضی رہنا | ہر درد و بلا جو آوے سہنا
صابر ہونا برنج و محنت | شاکر ہونا بعیش و راحت
احکام بجا سب اوسکے لانا | اسرار سے اوسکے فیض پانا
پڑھتا تھا جب اوسکو شاہ ابرار | یا سنتا اوسے تو روتا بسیار
پاتا تھا بہت وہ لذت اوس سے | کرتا تھا بہت وہ رقت اوس سے
اوس عصر لطیف سے الی الآن | ہوگئے ہین بہت شہید قرآن
تو یاد دلا ہمارے رب کون | یعنی کہ کلام اوسکا پڑھ تون
عبداللہ کہے قرات اندر | ہوتا تھا بہت حزین و مضطر
لوگ اوسکے تئین سقیم ہے کر | کرتے تھے عیادت اوسکے جا کر
تا صبح نماز مین یک آیت | پڑھتا تھا بوجد و سوز و رقت
یک آیت باصفا کا تکرار | کرتا تھا بوجد و شوق سرشار
یکرات قرات بیچ سن تون | پہونچا وَقِفُوهُمْ إِنَّهُمْ تون
ہین ایسے نقول حد سے باہر | گر سب کو لکھے تو ہو دفاتر
بیشک ادب اوسکا فرض ہے رے | تعظیم پہ مثل قرض ہے رے
مالک کہ اتھا امام امت | کرتا تھا حدیث جب روایت
کہتا تھا سبھونکو ہو خاموش | اور شوق خشوع سے سب ہو گوش
یک وقت کھڑا اتھا وہ معلی | تب اوس سے حدیث کوئی پوچھی
زہری و سعید و لیث و اعمش | اور دوسرے اہل فضل و بینش
اور دین کی اوسکے نصرت ایا | اس عشق کی ہے علامت ایا
رد اوسکے مخالفان کو کرنا | جاوے اگر اوسمین جی نہ ڈرنا
اور چھوڑنا دوستی دنیا | اور آمد و رفت نزد امرا

سب اہل و دل سے منہہ پھرانا
فقرا علما سے دل لگانا

اور قرب امیر شاہ و دستور
کرتا ہے حبیب حق ستی دور

بیداری و خواب مین وہ ممتاز
رویت سے نبی کے تھا سرفراز

کئی دن پیچھے پھر گیا وہ کامل
یہ دولت بے مثال حاصل

بولا اوسے توبہ نزد امرا
جاتا ہے پھر یہ امید رکھتا

ایسے جا نیکا یون ہوا حال
کیا پوچھتا وسر و نکا جنجال

ہشیاری و نیند مین وہ ممتاز
تھا رویت مصطفیٰ دمساز

رویت سے ہوا مین اوسکے دلشاد
ہر بار کیا مجھے یہ ارشاد

اور اوسکے ہے آل کی مودت
اوس عین جمال کی محبت

تعظیم ہے اونکی واجب آیار
ہین متفق اسپو سارے اخیار

اور بیچ حسن و حسین کو دوستا
اور اونکے بھی والدین کو دوست

بھی سب سے کہا حبیب باری
دو چیز مین چھوڑتا ہون بھاری

ہے دوسری چیز میری عترت
جو پور ہین از صفا و صفوت

ارشاد کیا ہے بھی وہ سبکون
چھہ شخص ہین رب کے پاس ملعون

مین بھی کرتا ہون اونپو لعنت
مقبول ہے انبیا کی دعوت

اور میرے کل اہل بیت دلبند
سب کشتی نوح کے ہین مانند

اور آل رسول کی پچھانت
دوزخ سے ہے موجب سلامت

اور دوستی اونکی اے برادر
ہیگی سبب گذر پل اوپر

یارب تو رکھہ اوسکو لطف سے دو
جو دل سے رکھیگا نت اوسے دوست

وارد ہین نبی سے ایسے اخبار
توصیف مین اونکے حد ستی بھار

الفت سے اوسکے آل کے سب
ناخوش نہ ہوتا پیمبر رب

کیا واسطے مہر و عشق دنیا
بے ریب ہے اصل ہر گنہ کا

تاج عرفا ابوالمواہب
ہین جسکے بلا عدد مناقب

کئی روز وہ گنج سر مکتوم
اس فیض ستی ہوا ہے محروم

تب عرض کیا کہ اے شہ جان
کیا مجھہ سے ہوا ہے جرم و عصیان

یک خیر کے کام کو وہ ایجان
یکبار گیا تھا نزد سلطان

علامۂ دین سیوطی اسے یار
تھا بحر محیط علم و اسرار

کہتا تھا کہ مین ز بخت بیدار
بیداری مین ستر اور پنج بار

چھپتا ہے اگر میری تو رویت
مت رکھہ امرا کے ساتھہ صحبت

ہے دوستی اونکی فرض ایجان
اس بات اوپر ہے نص قرآن

بولا ہے حبیب یاد رکھہ تون
جو دوست رکھیگا دلسے مجھکون

پاویگا بہشت مین مکان او
مجھہ پاس رہیگا جاودان او

اول ہے کتاب رب رحمان
جسمین ہے ہدایت فراوان

ہے اوسنے تمھارا جب تمسک
پاوینگے سدا ہدایت و شک

اور لعن کیا ہے اونکے اوپر
بے شبہہ خدا کا ہر پیمبر

اون چھہ مین ہے وہ خبیث بدکار
جو آل کو میری دیوے آزار

جو اوسمین چڑہے نجات پاوے
جو اوسمین نہ آوے گھات پاوے

اور آل رسول کی مودت
ہیگی سبب امان کلفت

اور جسکا مین ہون حبیب مولا
مولا ہے اوسے علی اعلیٰ

رکھتا ہے عداوت اوس ستی جو
دشمن تو ہوا اوسکا اسے ماہمین

صدیق کہا ہے یون بہر دم
سرور کی رضا نگاہ رکھو تم

بھی سب کہا وہ یون بسوگند
ہین ختم رسل کے آل دلبند

اولاد سے میرے دوست مجھ پاس | اوسنے بہت اونکا مجھکو ہے پاس
اکرام بہت اونھون کو کرتا | دلجوئی ہو اونکے من کو دھرتا
عبداللہ کہ تھا حسنؓ کا پوتا | اور تھا وہ حسینؓ کا نواسا
لایا عمرؓ اوسکو پیشوا جا | اور سب سے بٹھایا اوسکو بالا
کوئی کام اگر ہو گاہ و بے گاہ | لکھ رقعہ مجھے کر اوس سے آگاہ
کوئی اوس سے کہا یہ طفل کے سات | کیون بہت ادب کیا تو اسد ہات
وہ جس سے خوش ہو مین ہون خوش | ناخوش ہے وہ جس سے مین ہون ناخوش
اور شافعیؒ وہ امام امت | تھی جس سے قوی نبیؐ کی ملت
کرتے تھے بر فضل اوسکو منسوب | بہت اوس سے ہے ایمن نظم مرغوب
اے آل رسول ذی المناقب | الفت ہے تمہاری سب پو واجب
کہ جو نہ پڑھے درود تمپر | ہے اوسکی نماز ناروا تر
تو شوق عرب مین یون ہے بنیان | پاتے ہین سب اہل علم و عرفان
اونکے طرف آج دیکھتے یون | آیا طرف اونکے دیکھتے جون
اس فعل کو ناپسند کرنا | نا ذات سے اوسکے بغض دہرنا
بولے ہین زسا کنان طیبہ | کہ بہت بڑا ہے اونکا رتبہ
بل فعل کو اونکے بوجھنا بد | بہر ادب جوار احمدؐ
تا حشر جو اوسکے آل ہین پیارے | اوس باغ کے نونہال ہین پیارے
اوس بدر منیر کے جھلک ہین | اوس عطر نفیس کے مہک ہین
اب حق مین ہمارے ایہا الناس | تم جد کا کرو ہمارے نت پاس
اور فاطمہؓ بتول کا پیار | اولاد پو اپنے جد سے ہے بھار
رکھتا ہے جو آل سے محبت | ہے صدق کی اوسکے یہ علامت

اور یون ہی عمرؓ سراج ابرار | چہیتا تھا اونھونکو جد ستی بھا
در وقت خلافت عمرؓ سن | فاروق کے جسمین کچھ اتھے گن
طفلی مین وہ بضعہ پیمبرؐ | آیا تھا گھر اوسکے اے برادر
بولا تب اوس سے ہے شرم مجھکو | کر دیکھو مین اپنے گھر مین تجھکو
دیکھے ہین یا جب اوسکا یہ رویہ | جلنے لگے سب بنی امیہ
بولا کہ نبیؐ سے یون خبر ہے | زہرا میری پارہ جگر ہے
فرزند سے اوسکے یہ مری چال | خاطر کو کریگی اوسکے خوشحال
رکھتا تھا حب آل اطہار | یہان لگ کہ خواجہ تبہ کار
کرتا ہون بشوق دل بیان مین | دو بیت کا ترجمہ یہان مین
قرآن مین حق کہا ہے یہ بات | بس تمکو یہ قدر اور مباہات
اور دیگر ائمہ صفا کار | رکھتے تھے محبت اونکی بسیار
سالار کی آل کی محبت | سب دوستانے تمہیں رکھے یادت
بھی سب علما کہے ہین یہ بات | ہوتے کچھ اگر گنہ زسادات
نا دلمین کچھ اون سنی کپٹ ہو | کرنا حد شرع جاری اونپر
صادر ہو اگر گناہ و بدعت | کرنا نہ اونھونکی کچھ مذمت
ہمسائگی کا ہے جب ادب یون | پس آل کا ہوئیگا ادب کیون
بے شبہہ وہ کل کے ہین یہ اجزا | اوس نور ازل کے ہین یہ اضوا
اس رمز لئے امام صادق | ارشاد کیا ہے اس موافق
جون ان دو یتیم کے لئے رب | جد کا کیا اونکے پاس خوشنود سب
بہت اوسکو ہے اپنو لطف و شفقت | اس باب مین ہین بہت حکایت
اسوقت کے بیچ جو ہین سادات | کرنا ادب و سلوک اون سات

حاجات روا اونھونکے کرنا
جو دوست رکھیگا اونکو اے یار
اور اوسکے صحاب کی محبت
ہین اونکے حقوق سب پو بسیار
کیا پوچھتا ہے تو فیض اونکے
ایمان مین وہ ہین سبھونسے سابق
ونرات کئے ہین یا دین کی دعوت
پل پل اٹھائے اوسپو دلسے قربان
بے شبہ رضا سے اپنے کرتا
بولا ہے یار انام کے بیچ
مجھ صحب کے باب مین آکر دم
گر اونسے رکھیگا کوئی محبت
دیویگا جو کوئی اونھونکو آزار
پہونچایا جنے خدا کو ایذا
بھی سبکو کہا ہے یون وہ سرور
واللہ اگر براہ داور
یاران کو مرے کرم سے خالق
بھی یون ہے حدیث مین جو بدنام
نا فرض و نفل ہے اوسکا مقبول
فرمایا نبی کہ یہ نگون بخت
ور مدح مہاجران و انصار

اخلاص اونھونکا دلمین وہرنا
پاویگا فلاح و خیر بسیار
ہے اوسکے جناب کی محبت
تعظیم ہے اونکی فرض اے یار
اصحاب ہین بادشاہ کر کے
کوئی فضل مین اونکا نہین ہے لاحق
اور صبر کیئے برنج و کربت
اور اوسپو فدا کئے تن و جان
ہمتا نہ کیا اونھونکو کئی بار
ہین مثل نمک طعام کے بیچ
اللہ ستی بہت ڈرو تم
ہے میرے وواد سے وہ الفت
آزار دیا مجھے وہ بدکار
نزدیک ہے یہ کہ او تعالیٰ
سن کان سے ولکے اے برادر
تم خرچ گے زر احد برابر
سب خلق اوپر کیا ہے فائق
یارانکو مرے دیویگا دشنام
دایم ہے وہ قہر حق سے مخذول
عثمانسے بغض اوسکو تھا بخت
گنتے ہے ہین بہالیے اخبار

نا دیکھنا کچھ قصور اون کا
برکات سے اس لاکئے ہین
حق اونکو دیا بڑے مراتب
کیا واسطے اصل و فرع ملت
ہین ختم رسل کے ہمنشینان
در راہ خدا وطن کو چھوڑے
سب خویش و تبار و قوم کو چھوڑ
کیا ہو سکے اونکا کوئی ثنا خوان
اور سرور انبیا سے اے یار
کھانیکی درستی از نمک ہے
پیچھے مرے اونکیتین کرو مت
بغض اونکا جو دل منے رکھا ہے
جو ولکو دیا مرے کدورت
جلد اوسکو غضب سے اپنے پکڑے
اصحاب کو میرے مت ستاؤ
پہونچیگا نہ اونکے نصف مد کون
اونکو پس از انبیاے مرسل
ہے اسپو ہمیشہ لعن خالق
مروی ہے کہ ور جناب سالار
ہرگز نہ پڑھا نماز اوس پر
بھی آل نبی کے سب اکابر

کرنا غم و رنج دور اون کا
تیمور ہوا سعید دارین
ہے سب پو محبت اونکی واجب
بھیجا ہے اونھون ستی بامت
او سید کل کے ہمنشینان
اور خواہش مال و دھن کو چھوڑے
مولا سے رہے تھے اپنا دل جوڑ
جب مدح سے اونکے پڑھے قرآن
تعریف ہے اونکی حق ستی بھار
بھی شاہ سے یون حدیث یکتا ہے
تم اپنا نشانہ ملامت
وہ بغض مر الیقین کیا ہے
پہونچایا خدا کو وہ اذیت
اور سخت عذاب بیچ جکڑے
اسبات سے مجھکو مت دکھاؤ
بھی دوسری یہ خبر ہے سن تون
عالم سے کیا ہے بیشک افضل
اور لعن ملایک و خلایق
آیا تھا جنازہ ایک یکبار
اور بولا نہ بخشئے اسکو داور
وصف اونکا کئے مین جدسے باہر

کہتا ہے امام مالک اے یار   رکھتا ہے جو بغض صحب اخیار
ہے سورۂ فتح بیچ اے یار   تعریف اونھونکی حد ستی بہار
تا اون ستی کافران جلین سب   نت اونکے حسد سے تلملین سب
کوئی شخص کہا رحیم سے یون   اے بے ادب وہ کہا اوسے یون
خدمت مین جنید کے رہا ہون   آداب مین تربیت ہوا ہون
اصحاب کو شاہ دین کی صحبت   کیا کیا دی ہوویگی برکت
قرآن و رسول حق کے آثار   پہونچے ہین اونھونسے ہمکو آیا
اسواسطے ہا سہیل شیخ اکمل   سر حلقۂ صوفیان کسل
یہ بات ہے راست فی الحقیقت   نہین اوس مین کچھ کم و زیادت
اور اون ستی بہت با سعادت   پائے ہین بہشت سے بشارت
اور جون بجا پیشہ و یاران   بیعت سے نبی کے پائے رضوان
بعضونسے اگرچہ حکم عادت   صادر ہوئے لغزش اور ذلت
حکم بشری سے بعضے اوقات   انہیونسے صدور پائے ذلات
یکروز کہا کوئی آکے اوسکو   ہے بغض مجھے معاویہ سون
ناحق وہ لڑا ہے مرتضی ستا   تب اوسنے کہا امام اسد ہاتا
اون دونون مین کا ہیکو آتا   اس بات مین کیون تو دلکو بہاتا
لینے ہے وہ اونسے اے سخندان   کرلائے ہین بعد فتح ایمان
بااین وہ امام و دیگر ابرار   بولے ہین یون اوسکے حقمین اے یار
کیا پوچھتا شان دیگر اصحاب   وہان حفظ ادب ہے فرض دریاب
جہل و غلط و خطا ہے یکسر   بہتان دروغ ہے سراسر
جیسے حرمین با مکارم   تعظیم ہے اونکی سب پو لازم

ہوتا ہے وہ نابکار کافر   کرتا ہو نہین وہ جو اوسکی ظاہر
بعد اوسکے ہے یون کہ رب رحمان   بخشتا ہے اونھونکو یہ کمالان
اس نص سے ہوا ہے صاف معلوم   کہ اونکا عدو ہے کافر شوم
کیون بولتا بے ادب مجھے تون   حالانکہ دوپہر صدق دلسون
دوپہر کی صحبت اوسکی اے یار   یون اوسکو کرے حمیدہ اطوار
جب افضل انبیا ہے سرور   اصحاب ہین اوسکے سب سے بہتر
ذم اونکا ہے ذم دین و ایمان   ہے طعن اونھونپر طعن قرآن
بولا نہین وہ نبی پہ مومن   توقیر صحابہ نہین کیا جن
بے شبہہ وہ سب عدول ہین رے   محبوب خدا رسول ہین رے
جون مجمع اہل بدر انجم   سب صحب سے جو ہین بیشک اکرم
اور اونکے سوا صحب دیگر   پائے ہین بشارت اے برادر
لازم ہے کرین سب اوسکو تاویل   اسبات کو راست جان بتفصیل
بوزرعہ کہ تھا امام نامی   تھا اہل حدیث مین گرامی
پوچھا اوسے بغض کا سبب کیا   یون اوسکے جواب مین وہ بولا
رب اوسکا رحیم ہے بلاشک   خصم اوسکا کریم ہے بلاشک
اے بھائی معاویہ ور اصحاب   اونکے طبقات سے ہے دریاب
جو کام ہوئے ہین اوس سے صادر   ہرگز نہ ہوئے کسی سے ظاہر
کہ طعن کچھ اوس اوپر نہ کرنا   اور بغض پہ اوسکے دل نہ دہرنا
اقوال مؤرخان جب اہل   باتان رفضا کی جو ہین باطل
اور جسکو ہے شہ کے ساتھ نسبت   تعظیم مین اوسکی ہے سعادت
مروی ہے حسنؑ امام اطہار   جاتا تھا پیادہ حج کو اے یار

رہتے تھے کوتل اوسکے ہمراہ ہوتا نہ سوار اوسپہ وہ شاہ
اور بہت سلف یون آئے برادر کرتے تھے عمل نت اوس چلن پر

جس جائے پہ بیٹھتے تھے حضرت وہان ابن عمر رکھہ اپنا ہت
منہہ اور وہ سر اوسپر پھراتا لذت بہت اس ادب سے پاتا

مالک جو تھا عالم مدینہ دایم تھا ملازم مدینہ
کوئی وقت بھی وہان تاج ابرار ہرگز نہ ہوا سوار اے یار

یک شخص کہ جہل سے تھا معیوب بولا کہ ہے خاک طیبہ ناخوب
جب اوسکی یہ جرأت و جہالت پہونچی بہ امام دار ہجرت

فرمایا کہ ہین تازیانہ مار اوسکو رکھے بہ بندی خانہ
بولا کوئی اے امام اخیار ہے شان و شکوہ اوسکو بسیار

بولا کہ وہ زشت کیش کودن لایق ہے کہ مارین اوسکی گردن
جس خاک مین مصطفےٰ ہون مدفون کہتا ہے زبون اوسکو وہ دون

حاصل علما و اولیا سب ہین شیفتہ مدینہ کل اب
ابیات ہین ایسے وجد آمیز اشعار ہین اوسمین شوق انگیز

اور ختم رسل کی امت اوپر رکھنا دل و جان سے پیار اکثر
حاجات روا اونکی کرنا اس کام پہ مین ہمیشہ دہرنا

دلخواہ رعایت اونکی کرنا ہر وقت حمایت اونکی کرنا
تائید مین قسدن اونکے رہنا خوبی کو اونکی بہت چاہنا

جب ہر گھڑی وہ شفیع دارین تھا فکر مینے اونکے دن رین
محشر مینے ہر رسول قدسی بولیگا پکار نفسی

وہ امتی امتی کہے گا تائید مین اونکے نت رہیگا
واجب ہے سبھونپہ اے برادر کرنا عمل اوسکے طور اوپر

رہنا ہے ضرور اے وفادار امت اوپر اوسکے دلسے بلہار
از دست و زبان و دل بہم کرنا مدد اون کی اے مکرم

ملنا نہ اونکے دشمنانسے رہنا ہو اونکے دوست جانسے
گر ہے تو شہ رسل کا چاکر اسبات کی اپنے دلمین جاکر

گر ہے تو محمدی او ٹھا من از ہر دو لائے رام و لچھمن
گر ہے تو نبی کا نام لیوا مت سیو کشن کا کر تو سیوا

اسلام و سلام کا ہو خواہان منہہ پھیر ز رام رام گویان
تسبیح کر اہل دین کی ہر حال زنار کے کشمکش مین مت ڈال

رکھہ سرور انبیا اوپر دل چھوڑ الفت میر و وس ہرقل
آثار و داد ختم مرسل ہین بہت ولے کہا ہین مجمل

مین اونکو لکھا ہون نسبت وار بیان
تفصیل سے فارسی مین آئے

## فصل دوم در بیان احکام صلوٰۃ و سلام بر آنحضرت خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام

لکھتا ہون فضایل درود اب فہرست کی طرح سن لے سب
کیونکر لکھون اوسکے مین فضائل جسکی عظمت مین بحر ہے تل

ہے فرض درود بر پیمبر ہین متفق امت اس سخن پر
اس فرضیت اندر اے سخندان ہے مستند انکا نص قرآن

اور آیت دلکشا کی تفسیر کرتا ہون بلا قصور تحریر
تحقیق خدا اور اوسکے املاک معمور ہین جنسے یکسر افلاک

ہر وقت ہین بھیجتے ہین صلوٰۃ / پیوستہ نبی پو یاد رکھ بات

اے وہ جو نبی پو لاتے ایمان / بھیجو تحقیق اسپو سب درود ان

اور بھیجو سلام اسپو تم سب / سن فرض ہے کسقدر درود اب

## دربیان کیفیت فرض وسنت بودن درود برآن سید وجود صلی اللہ علیہ وسلم

اکثر علما کے پاس اے یار / کلمہ کے ضمن ہے فرض یکبار

اور شافعی کن پس از تحیات / ہے فرض ہر نماز صلوات

ور جلسۂ آخرین ہے واجب / سنت ہے بہ اول اے مصاحب

پڑھنا اوسکا بدیگر اوقات / سب پاس ہے محض خیر و برکات

بولے ہین کیتیک شافعیہ / اور کیی حنفی باین رویہ

گر کوئی سنے جو نام سرور / بالاوے وہ اپنی زبان پر

ہے فرض درود اوسپو کہنا / عصیان ہے تب خموش رہنا

اس قول مین ہر ہر ہے تحقیق / ہین اسپو بہت سے اہل تحقیق

اس قول پو ہین بہت دلایل / اب سن تو درود کے فضایل

## دربیان فضایل وبرکات درود بران سید کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات

اول یہ ہے کہ شہ کے صلوٰۃ / دیتے ہین خبر سبھونکو سداہا

کہنگے مصلیان درعیب / جنسیت ونسبت اسکے ہے

اور دوسرا امتثال نص ہے / یہ فضل عظیم اور اخص ہے

اور حق سے موافقت دین با / اور اوسکے ملک سے رفرو با

صلوٰۃ وسلام حق سے دس دس / ملنا بدل اک کے ہے اب جس

ملنا درجات دس بھی حسنات / اور محو ہو جانا عشر سیات

اور جو پڑھے یک درود ہوشاد / گویا کیا دس غلام آزاد

اور پانا ثواب بیس غزوات / اور اوسکے قبول ہنگے دعوات

اور اوسکو کریگا شہ شفاعت / اور دیویگا اسلئے شہادت

اور ہوویگا اوسکو قرب حضرت / ساتھ اوسکے چلیگا بھی یہ جنت

اور آگے ملیگا سبب ہے باشاد / اوسکا والی آپ ہوویگا شاد

ہو وینگے روا سب اوسکے حاجات / اور ہووے کفایت سب مہمات

اور ہیگا درود اے برادر / کفارۂ سیات اے برادر

اور عفو ذنوب کا سبب ہے / اور کشف کروب کا سبب ہے

اور ہے سبب شفاے اسقام / اور موجب دفع خوف آلام

اور فرض کے فوت کا ہے بدلا / صدقے کا عوض ہے بلکہ اعلا

اور ہے سبب امان ز تہمت / دیتا ہے بھی دشمنان پو نصرت

اور ہے سبب محبت رب / دیتا ہے رضا کا اوسکے منصب

کرتا ہے عمل کو پاک و زاید / اور مال کو یون ہے آمساعد

اور ہے سبب فراغ خاطر / کرتا ہے بھی دلکو صاف و طاہر

اور ہے سبب حصول برکات / ہر طور سے در جمیع اوقات

بھیجے ہے نت اوسکا فیض قدسی / اولاد کو تا چہار کرسی

اور شدت موت سے بچاوے / اور ہول سے حشر کے چھڑاوے

اور دور کرے وہ تنگی و غم / اور رکھے ہلاک سے مسلم

اور یاد دلاوے بھولی ہوئی بات　　اور دور کرے وہ فقر خوشدہات
اقسام بخیلی اور جفا سے　　بدبختی و سخت و بددعا سے

اور خلد کی راہ بھولنے سے　　اور باب کو اوسکے چوکنے سے
دوری سے نبی کی اے برادر　　اور پڑنے سے قعر دوزخ اندر

بے شبہہ درود شاہ ابرار　　دیتا ہے نجات اے نکوکار
مجلس مین پڑھے درود کوئی جب　　ہوتی ہے وہ غیب سے مطیب

اوس بزم مین یا جتنی ہین جماعت　　کرتی ہے نزول سب پہ رحمت
گذرینگے صراط پر جب اے یار　　ہووےگا درود نور بسیار

ثابت رکھے وہ وہان قدم کو ان　　اور پل مین لیجاویگا وہ پل سون
اور انس و شوق مصطفے سات　　کرتا ہے زیادہ باور کھہ بات

اور یاد دلاوے سیرت اوسکی　　اور خوبی و شکل و صورت اوسکی
سینے مین بھرے جمال اوسکا　　آنکھون مین دھرے خیال اوسکا

اور دوست رکھے اوسے شہ جان　　اور چاہین اوسے سب اہل ایمان
اور اوسکو کریگا وہان مکرم　　آپکے مصافحہ سے خاتم

اور دیکھیگا خواب مین مصلی　　اوس جان جمال کی تجلی
اور ہووے وہ دو جہان مین مسعود　　ہر کام مین پاوے سود و بہبود

جتنے ہین ملایک اوسکو ایجان　　اور اسلئے مانگتے ہین غفران
کہتے ہین اوسے وہ مرحبا سب　　دیتے ہین اوسے بہت دعا سب

اور اوسکا ثواب اے برادر　　لکھتے ہین طلا سے سیم اوپر
اور اوسکے درود کو وہ اے یار　　پہونچاتے ہین در جناب سالار

جیسا کہ ترا غلام باقر　　خدمت مین ترے ہے گرچہ قاصر
کرتا ہے بصد خجالت اے شاہ　　صلوات و سلام عرض درگاہ

اور لکھتے نہین ملایک ایجان　　سہ روز درود خوان کے عصیان
اور کرنے نہ دیوے اوسکو غیبت　　اور باز رکھے وہ اوس سون غیبت

اور پاوے وہ نیچے عرش کے جا　　ہووے بھاری عمل کا اوسکے پلا
نا پیاسے پاوے وہان وہ کلفت　　بہت اوسکو زنان ملین بہ جنت

اور شہ پہ درود اے برادر　　شامل ہے خدا کے ذکر اوپر
اور درج ہین اسمین شکر و عرفان　　اور عجز پہ اعتراف ہے جان

یعنی ہین عاجز اس سے ہین سب　　تو آپ ادا کر اوسکو یا رب
کر شان کہتین تو اوسکے بالا　　کر جاہ کہتین تو اوسکے اعلا

اور نام درود خوان کا اے یار　　کرتے ہین بیان بہ نزد سالار
تک دیکھہ مصلیان کی تو شان　　کہ نام اونھونکا پہونچتا وہان

اور رد سلام از پیمبر　　ان سب درجات سے ہے بہتر
یعنے جو کرے سلام شہ پر　　دیتا ہے جواب اوسکو سرور

ہے دولت سرمدی کہ حضرت　　مانگے ترے واسطے سلامت
برکات درود حد سے ہین بہا　　لیکن مین لکھا ہون تھوڑے اسکے

## در بیان اوقات و اماکن و حالات سلام و صلوات بر آن سید عالم علیہ الصلوٰۃ و التسلیمات

لکھتا ہون درود کے اب اوقات　　اور اوسکے اماکن اور حالات
ہے بعد وضو درود سنت　　اور غسل کے بعد بھولیو مت

اور بعد تیمم و تحیات　　یعنی جو ہے اول اے نکوذات
ورنہ جو ہے آخری تشہد　　ہے اوسمین درود فرض لابد

اور گر پڑہے کوئی نماز اندر — آیت جو ہوا وسمین ذکر سرور
اور بعد اقامت واذان کے — اور بعد نماز اول دعا سے
اور جمعہ کے روز اور جمعرات — اور وقت دخول مسجد اسد ہا
اور اول خطبہ بیچ کے ہین — جون خطبہ جمعہ اور عیدین
ہے شافعی اور حنبلی پاس — فرض او نہین درود کرنہ وسواس
جو ہین بہ نماز عید تکبیر — ہے وہ کے میانے سنت آئین
ہے احمد وشافعی کنے فرض — مسنون ہے اور ون پاس سن غرض
اور حج سنے بعد قول لبیک — اور مروہ صفا اوپر بہی اینک
عرفات کے موقف اندر ایجان — اور ملتزم اندر اے سخندان
اور راہ مدینے بیچ بسیار — اور جب نظر آوین اوسکے آثار
اور خطبہ بیاہ مین ہے سنت — اور نزد کتابت وصیت
اور عزم کرے سفر اور جب — اور ہووے سوار جب بمرکب
اور فقر مین اور جب وسکا ہو ور — پڑہ شہ پو درود اے برادر
اور حمد کے بعد در رقایم — صلوۃ نبی اوپر ہے لازم
ڈبنے مین اور اوسکے ابتدا مین — اور اول وآخر دعا مین
اور چھینک کیوقت اے برادر — اور وقت تعجب اے مفخر
اور جب سنے کوئی گدہے کا آواز — تو ذکر درود سے ہو دمساز
شیطان کے دفع خاطر ایجان — ہے ذکر درود مستحب جان
کوئی کار ضروری آوے جب پیش — پڑھنا صلوات اے صفا کیش
اور جب کرے کوئی کسی پو بہتان — اور جب ملین دوستان اخوان
اور جب کرے کوئی کام پر عزم — ہے اوسکے اول صلوۃ بالجزم

تب قاری وسامع اے حق آگاہ — البتہ پڑہین درود بر شاہ
اور بعد فراغت از تہجد — اور بعد قنوت کے ہے لابد
اور شنبہ کے روز اور بہ اتوار — اور پیر کی رات اے نیکوکار
اور خطبہ التماس یاران — اور خطبہ دوگران یاران
دسرونکے ہے پاس سنت آیا — اسبات مین کچھ نہین ہے تکرار
اور ہے بہ نماز میت اے یار — مشروع بلا خلاف وتکرار
اور دفن کیوقت اے برادر — سنت ہے درود بر پیمبر
اور جب کرے استیلام اے یار — اور وقت طواف اے نیکوکار
اور طوف وداع بعد از اے یار — اور نزد مزار شاہ ابرار
اور ذبح مین بعد ذکر اللہ — اور بیچ کیوقت اے حق آگاہ
اور اول روز اور بآخر — اور سونیکے وقت اے مفاخر
اور جب کرے قصد کوئی بازار — اور آوے جب آپنے گہر اے یار
اور حاجت اگر ہو تجھکو درپیش — پڑہ اسپو صلوۃ اے صفا کیش
اور وقت وبا و محنت وغم — سنت ہے درود اے مکرم
اور کان مین جب ترک ہو پیدا — اور پاؤن مین جہم جہم جب آیا
اور جب کوئی چیز گیا ہو بہولا — یا خوف ہے اوسکے بہولنے کا
کیا واسطے دیکھکر وہ شیطان — کرتا ہے پکار اے سخندان
اور بعد گنہ کے اے برادر — تا محو ہووہ گناہ یکسر
مجلس سے اوٹھین جب آبرادر — کھانیکی وہ ہووے یا ہو دیگر
اور جب کرے ختم مصحف رب — اور حفظ کا شوق اوسکے ہو جب
اور جب سنے نام پاک سرور — لازم ہے درود اوسکے اوپر

اور جب کرے درس علم اے یار
اور وعظ کیوقت اے نکوکار
اور جب لکھیں اوسکا نام انور
اور جب لکھیں فتوی اے برادر
اور اونکے سوا سب اوقات
بیشک ہے درود خیر طاعات
جتنی تو کریگا یہ عبادت
اوتنی تجھے ہوویگی سعادت
بولا جب اوبی کہ اپنے اوقات
سب صرف کروگا مین بصلوات
جانِ دو جہان نورِ عالم
اسطرح کہا اوسے کہ او سدم
دلخواہ تیرے ہوونگے سب کام
مغفور ہوونگے تیرے آثام
بولے ہین سب اہل علم و اسرار
اخلاص ہے ہر عمل کو درکار
لیکن یہ درود با فضیلت
مقبول ہے بے خلوص نیت
لیکن بخلوص نیت اے یار
اور با ادب و طہارت اے یار
با جوشش عشق و شوق دل سات
سرور پہ پڑھیگا گر تو صلوات
برکات ہین اونکے بے نہایت
فیضونکو نہین ہے اوسکے غایت
نا ہوسکے تجھہ ستی اگر یون
پڑہ اوسکے تئین تجھے پھبے جون
چلتے ہوئے اور کھڑے ہوئے بھی
بیٹھے ہوے اور پڑے ہوئے بھی
ہر حال مین پڑہ درود اوسکا
پن کچھہ بھی تو کر شہود اوسکا

## دربیان کیفیت صیغہائے صلوٰۃ مبارک کہ نہایت نہ دارد

اور سن جو درود ہین زسرور
ہین سب صلوٰۃ سے وہ بہتر
بعد اوسکے جو ہین ز آل و اصحاب
کل صیغون ستی ہے خوب دریاب
بعد اوسکے جو ہونگے تابعین سے
اور مجتہدین و عارفین سے
ان سب کہ ہین وہ پر فضائل
کچھہ کچھہ ہین یہ نسخہ دلائل
اکثر علما و اہل عرفان
تصنیف کئے بہت درودان
وا اپنے وِرد اد کا دئے ہین
وجد اپنا وہان عیان کئے ہین
اوراق و معارف و اسرار
درج اسمین کئے ہین بہت آیار
خاصہ کبریت اعظم اے دوست
بولا جسے غوث عالم اے دوست
شان اوسکی ہے اولیا سے جون
صلوات مین یہ درود ہے جون
یہ عاصیٔ خستہ حال نادان
بولا ہے ہوس سے کئی درودان
خاص ایک درود فرخ انجام
تنویر بصیرت و بصر نام
آب سیر اوس منے ہے سارا
احزاب ہین اوسکے جملہ بارا
تا اوسکو پڑہا ہین ہمیشہ اخیار
خاصہ بربیع الاول اے یار

## دربیان آنکہ ہر روز و شب چہ مقدار درود باید خواند

اے بھائی تو بحضور دل سات
ہر روز تو پڑہ ہزار صلوات
یا پانصد و سہ صد اے کرم
لیکن کبھی سوستی نہ کر کم
ہر وقت تو اوسکو شوق سے پڑہ
اور سونیکے وقت بھی اسے پڑہ
اور جمعہ کے روز اور جمعرات
ہر روز سے پڑہ زیادہ صلوات
اور یہ عدد قلیل مقدار
ضعفا کیلئے ہین بوجھہ اے یار
ورنہ جو حبیب پر فدا ہین
اور شوق مین اوسکے وہ سدا ہین
ورد اونکا یہی درود ہے رے
نت اونکو یہی شہود ہے رے
دن رین اونھونکو ہے یہی کام
بن اوسکے نہین ہے اونکو آرام

ہین بہت دور کے فضایل　　اور بہت سے ہین کہا ہون یکتل
دریا سے لیا ہون ایک قطرہ　　بستان سے لیا ہون ایک ثمرہ

باقی ہین بہت مباحث اوسکے　　ظاہر ہین ترے پہ باعث اوسکے
لیکن جیسے شوق کا اس ہے　　بیشبہہ یہ مجمل اوسکو بس ہے

لکھتا ہون اب اس سے مختصر تر　　آداب زیارت پیمبر

## فصل سویم دربیان فضایل وآداب زیارت سید موجودات صلے اللہ علیہ وسلم کہ افضل قربات واکمل عبادات است

بیٹھا ہے تو کیا چل اے برادر　　طیبہ کی طرف قدم کر از سر
ہرگز تو نہ کر درنگ یک تل　　چڑھ کشتی اشک بیچ ایدل

گر پاؤن کے چلنے مین السں ہے　　تو آہ کا تیرے باؤ بس ہے
مژگان سے کر اپنے اوسکا سکان　　اور پردہ چشم بادبان جان

یا مشت غبار اپنا لگ بھگ　　نالے سے اوپر لیجا وہان لگ
یا رنگ پریدہ سے ہو دمساز　　کر اوسکے ہوا مین جلد پرواز

یا ہاتھ مین صبح کا لے دامن　　اور آہ مدینے بیچ پر زن
سرور کی زیارت اے مجدّد　　بے ریب ہے سنت مؤکد

ورنہ شرب عاشقان حیران　　ہے فرض زیارت اوسکی ایجان
کیا خوب کہا ہے اے گرامی　　جامی کہ تھا عارفین نامی

ہوتا اگر اوسکا روضہ پاک　　مانند مسیح کے بر افلاک
واجب ہوتا سبھون پہ اے یار　　کہ صرف کرین سب اپنے اعمار

دن رات تلاش نردبان مین　　تا جاوین چڑھ اوسپہ آسمان مین
مرقد سے زمین ہے اوسکی پرنور　　تب بھی ہوتین آہ اوس سے مہجور

کیون سر سے قدم نہین کیا ہین　　روتے طرف اوسکے نہین گیا ہین
بیشک مجھے گھیر لی ہے حرمان　　گر بیٹھو نہین دو اوس تک آن

کب ہووےگا یارب یہ کہ خوش ہات　　سب شغل جہان سے اپنے دہو ہات
اپنے کو کرون مین از تعشق　　اوس روضہ پاک پر تصدق

آداب زیارت اوسکے ہین بہوت　　و لکھے ہین سرور چشم کے جوت
شیخ ابن حجر سے اے گرامی　　ہین اس مین دو کتاب نامی

گر ترجمہ بولون اونکا اے یار　　ہوونگے کئی ہزار اشعار
اس نسخے بقدر جو مختصر ہے　　کہتا ہون جو کچھ ضرورتر ہے

ہے فضل مین اوسکے شہ سے اخبار　　اور آل و اصحاب سے ہین بسیار
بولا جو کرے مری زیارت　　واجب ہے اوسے مری شفاعت

بولا ہے کبھی جو کرے زیارت　　دیونگا مین اوس لئے شہادت
اور جو کرے آ مری زیارت　　مجھ موت پیچھے وہ باسعادت

گویا بہ حیات مجھکو دیکھا　　اور دوسری حدیث مین یون آیا
جو قصد کریگا میرا دل سون　　دو حج کا ملیگا اجر اوسکون

بھی بولا جو حج سے بافراغت　　میری نہ کریگا وہ زیارت
تحقیق کیا جفا وہ مجھ پہ　　بھی یون ہے خبر مین اے برادر

ہو قبر شریف پاس جاوے　　ہمسایگی وہ نبی کی پاوے
جب ہووے تو قاصد زیارت　　آداب سفر ہین سب ضرورت

پس کس تو اے طالب سعادت
اور راہ مین اے نبی کے مشتاق
اور پڑہ تو بہت سلام و صلوات
ہووے جب حرم مدینہ اقرب
اور چڑہ جبل مفرح اوپر
اور پہونچے بذو الحلیفہ جب تون
مانند پتنگ ہو تو بیتاب
ہو شوق حبیب حق سے گریان
با شوق تمام و ذوق دلسات
آویگا تو جب درون مسجد
عظمت وہ مکانکی دلمین لا تون
پس جانب روضۂ منور
اور منہہ طرف اوسکے قبر کے کر
پوچھا ز امام مالک او آ
فرمایا اوسے کہ کس لئے تون
کر اپنا تو منہہ بسوئے حضرت
پس سینہ ہے طرف تو ہٹکو پستر
اور بعد زیارت شہنشاہ
عثمانؓ کی کر تو بھی زیارت
وارد ہے خبر مین اے برادر
اور شوق سے تو احد منے جا

اوس شاہ کی نیت زیارت
بھر دلمین تو اپنے اوسکے اشواق
باذوق و حضور شوق و نزات
ہو جلد پیادہ اے مؤدب
اوس شاہ کے شہر پر نظر کر
پڑہ جلد دوگانہ وہان ادب سون
بھول اپنا صبر اور خور و خواب
ہو عشق مین اوسکے محو و حیران
پڑہ تو یہ دعائے فیض آیات
صدقہ دے اول تو از سر جد
پڑہ شوق و ادب سے یہ دعا تون
جلدی سے تو جا ز دیدہ سر
جو مانگنا مانگ اے برادر
در وقت دعا مین اے معلا
منہہ پھیرتا اپنا اسطرف سون
مانگ اوسکے جناب سے شفاعت
صدیقؓ اوپر سلام ادا کر
جلدی سے تو لے بقیع کی راہ
عباسؓ سے لے تو بھی سعادت
اس مشہد پاک سے بہ محشر
حمزہؓ کے مزار سے شرف پا

اوس نیت با صفا کے بعد از
رہ با ادب و خشوع ہر دم
اور راہ مین جو شاہ کے ہین آثار
کر بہت نیاز اور حضوری
تا مسجد خاص روضہ انور
اور جب نظر آویگا مدینہ
جون ابر بہار جوش کر تو
آویگا تو جب حرم کے اندر
اور باب بلد مین جب ہو داخل
اور وقت دخول مسجد اے یار
اور نیت اعتکاف کر تب
رکھ سینے پہ ہاتھ شوق دلسون
بغداد کا جب خلیفہ اے یار
قبلہ کیطرف کرین رخ اپنا
بیشک وہ تیرا بھی تیرے جد کا
گر شہ کو کوئی سلام بولا
بعد اوسکے سلام کر عمرؓ پر
پس کر تو بتولؓ کی زیارت
ازواج نبیؐ کا ہو تو زایر
ہفتاد ہزار اوٹھینگے ایسے
اور سب شہدا کی کر زیارت

کر نیت مسجد اے معزز
ہو ذکر سے اوسکے شاد و خرم
کر اونکی زیارت اے نکوکار
اور جوشش شوق کر تو پوری
آنکھونکو کرے ترے منور
دے چھوڑ قرار اور سکینہ
اور رعد طرح خروش کر تو
تو غسل کر اول اے برادر
پڑہ تو یہ دعا بجوشش دل
کر قصد مزار شاہ ابرار
اور پڑہ تو دوگانہ اے مؤدب
سرور پہ سلام کر ادا تون
آیا بطواف شاہ ابرار
یا جانب روضۂ مصفا
نزدیک خدا وسیلہ ہیگا
پہونچا تو اوسے بعرض والا
جسطرح کتب مین ہے مقرر
اور آل رسولؐ کی زیارت
اور جتنے پڑے ہین وہان مقابر
رخسار ہین جنکے بدر ویسے
بوجھ اوسکو تو وہ جہانکی دولت

## در بیان آداب مدینہ باسکینہ زاد اللہ تعالے تعظیما و تشریفا

اب سن تو بجوش شوق سینہ / آداب اقامت مدینہ
اول ہے یہی کہ کر تو ہر دم / رہنے پو وہان کے عزم محکم

بے شبہ اقامت اوسکی ایجان / ہے دولت سرمدی یقین جان
اور مسجد خاص کی حضوری / لازم تو کر آپنے پو پوری

انواع عبادت اور اذکار / لا اوسمین بجا ادب سے اے یار
اور جب ملک اوسمین لیوے جا تو / روضے ستی مت نظر اوٹھا تو

اور ہینگے اگرچہ بڑے بھاگ / یک شب بھی تو اے رفیق وہان جاگ
دل اور زبان کو با سب اعضا / کر وہان جتن از خلاف اولا

یہ بارگہہ حضور ہے رے / از سہو قصور دور ہے رے
اور مسجد خاص مین مصلا / پچھوا کے نہ کر نماز اصلا

اور جب کھلے باب مسجد اے یار / مت دوڑ عوام سا تو زنہار
بل چل ادب و وقار کے سات / تا پاوے تو اوسکا فیض خوش ہات

اور جوشش شوق دل سے ایجان / البتہ کر اوسمین ختم قرآن
اور پڑھ وہان کوئی کتاب کامل / در ذکر شمایل و فضایل

جیحانی کھجور اوسمین کھا مت / یہ بات ہے جاہلانکی عادت
اور شہر منے ہین جتنے سکان / تعظیم ہے لازم اونکی ایجان

خاصہ جو مجاوران ہین یکسر / و مسجد و روضۂ مطہر
لازم ہے بہت محبت اون سات / تکریم کر اون کی اور مراعات

تا شاہ رسل ہو تجھ سے خوشنود / اور ہووے تجھے دو جگ مین بہبود

## در بیان اختتام این رسالۂ با برکت و دریوزہ نظر عنایت از حضرت ختمیت مرتبت صلی اللہ علیہ وسلم و علیہ الصلوۃ والتحیۃ

صد شکر کہ یہ کتاب ایمن / اب ختم ہوئی بوجہ احسن
جو اوسمین ہے ذکر شاہ اخیار / ہے ترجمہ حدیث و آثار

یہ نسخہ جو ہے مرأت حب کا / ہے لب لباب کئی کتب کا
بارا سو اوپر تھے چھ برس جب / یہ نسخۂ خوش ہوا مرتب

ابیات سب اوسکے اے دل آرا / بے ریب ہین آٹھ سو اٹھارا
آسان کیا ہون اس بیانکو / تا ہووے سمجھ سب ایمیان کو

پڑھنے مین ہے راہ جنکو اے یار / نت اوسکو کرین جو اوسکا گلہار
اور پڑھنے مین جنکو نین مہارت / لازم ہے سنین وہ از محبت

یہ ختم رسل کا ذکر ہے رے / اس سید کل کا ذکر ہے رے
اے آئینہ دار نور وحدت / اے صبح بہار واحدیت

اے لطف ترا دو جگ کا آدہار / اے تیرے کرم کا جلوہ ہر ٹہار
جو ملک و ملک منے ہین سارے / ہاتھ اپنا ترے طرف پسارے

ہے علم و عمل سے جنکو افلاس / کونین مین اونکو ہے تیری آس
تخصیص تباہ کار مجھ سا / بن تیرے نہین کچھ اوسکو آسا

نا مجھ کو ترا حسب نسب ہے / نا قول نہ فعل نا ادب ہے
ساتھ اوسکے نہین مجھے وسایل / کس منہ سے مین تجھ پہ ہوون سایل

کیا مجھ سے کو قدر ہے تیرے پاس ‖ کر عرض کیا ہے تجھ کو ہو پاس
پکڑا ہون مین تیرا آستانہ ‖ بن تیرے نہین مجھے ٹھکانا
برباد مرا ہوا ہے سکھ چین ‖ آرام نہین ہے مجھکو دن رین
غرقاب الم مین دب گیا ہون ‖ تجھ لطف کا آسرا لیا ہون
تو اپنی عطا و مرحمت سے ‖ کر مجھکو نہال عافیت سے
گھیرے ہے مجھے گناہ میری ‖ کب ہوویگی یک نگاہ تیری
احوال مرا تو جانتا ہے ‖ تو قصد مرا پچھانتا ہے
منہ اپنے کرم کا مجھ سے مت موڑ ‖ اس رد و بلا مین مجھکو مت چھوڑ
کر اوسمین مری مدام اقامت ‖ اور وہانسے مجھے کہین لجا مت
دو جگ مین اپنا مجھکو کر تو ‖ مت مجھکو لجا ادہر ادہر تو

باایں ہمہ ہجوم اضطراری ‖ کرتا ہونمین تیرے پاس زاری
استقام و الم مین چور ہونمین ‖ کیا واسطے تجھسے دور ہونمین
ازبسکہ ہوا ہون غم سے ہمدم ‖ نت ورد مرا ہے قول مریم
تو ہاتھ مرا پکڑ با پکار ‖ اس ورطہ غم سے لا مجھے بہار
ہر ایک سے ہوا ہونمین اوداسی ‖ ایسے کے تئین نہ کر نراسی
ڈرتا ہون مین اے حبیب میرے ‖ کیون سوتے ہین یہان نصیب میرے
گر جلوہ کریگا مہر تیرا ‖ جاویگا یہ سب مرا اندھیرا
دکھلا شفقت کا ایک جذبہ ‖ تو کھینچ مجھے بسوے طیبہ
جینا مرا مرنا بھی وہان کر ‖ اور وہانسے اوٹھا مجھے بہ بخشش
نت ہووے خدا سے در بر اوقات ‖ روضے پو تیرے سلام و صلوات

تمت

# تحفۃ النسا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہے حمد و ثنا اوسے سزاوار ‖ بخشش کو نہین ہے جسکے کچھ پار
ناپیار کو اوسکے کچھ ہے غایت ‖ ناقہر کو اوسکے ہے نہایت
ہے فیض جگت پو عام اوسکا ‖ ہے عقل سے بہار کام اوسکا

لطف و کرم اوسکا بے غرض ہے ‖ دیتا جو کچھ سو بے عوض ہے
چاہے جسے اوسکو قرب دیوے ‖ عورت اچھے یا کہ مرد ہووے
کیون عقل سے کوئی پاوے اوسکو ‖ کیون فکر سے کوئی سمجھے اوسکو

ہے حمد خدا کا بے عدد جب ‖ تک نعت نبی کا کچھ کہون اب

در نعت سید عالم و سند بنی آدم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

ترلوک کے سرور اونکا سردار
جس نور کے واسطے سے پائی
کیا کر سکے کوئی نعت اوسکا

جس نور کا ہے سگل پوپنسارا
ہستی سے عدم نے آشنائی
قرآن ہے تمامی نعت جسکا

دو جگ کے دو جگ کا نور تابان
سب خلق کا تن کا جیو احمدؐ
حق سے اچھو اوس اوپر درودان

ملک ازل و ابد کا سلطان
عالم کے دل انکا پیو احمدؐ
اور اوسکے جتنے ہین آل و یاران

## در منقبت حضرت محبوبیت مرتبت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ

بہتر ہے کہ اب زبانکو کھولون
مست جان ہے سر سری ولی او
ہے وہرت و سر کہین ناٹون اوسکا

کچھ غوث جہانکا وصف بولون
تحقیق ہے دوسرا علی او
ہے سر پو ولیانکے پاون اوسکا

دلبند نبی کا حق کا محبوب
سب خلق کا دستگیر ہے او
ہر ملک مین طالبان ہین اوسکے

طالب ہین سب اولیا وہ مطلوب
پیران جہانکا پیر ہے او
ہر شہر مین نائبان ہین اوسکے

## در مدح شیخی و قدوتی حضرت ابوالحسن قادری قرنی قدس سرہ

اوس ملک منے تھا پیر میرا
اس دور کا ہو جنید آیا

ہر کام مین دستگیر میرا
الحاد کے حرف کو مٹایا
کر صدق سے دلکے اپنے عاتو

تھا نام شریف ابوالحسن جب
وصف اوسکا ہے بشیار باقر
درگاہ مین حق کے ہاتھ اوٹھا تو

تھا خلق حسین اور حسن جب
یہان مدح کو اوسکے کر کو آخر

## در مناجات بحضرت مجیب الدعوات جل شانہ وعم احسانہ

اے وصف تیرا رحیم مطلق
دیتا ہے تو ہر اس کی آس
ہون گرچہ گنہ مین سخت بدنام
ہر چند کہ ہین مجھ مین سب کھوٹ
سینہ ہے میرا اداس کی رات
بے نام و نشان ہے دلکی فرحت
آنسو کو آنکھیانکے کچھ اثر نین
ہے وحشت و غم سے کام نت دن
یارب بہ تصدق محمدؐ

رحمت ہے تیری دو جگ پو مطلق
رہتا ہے تو ہر شکستہ دل پاس
نین مجھ سے ہوا کبھی بھلا کام
کان جاؤن ہین اپنا انگے چھوٹ
کر اسکو تیم کے رات کی دہات
دیتا نہین کیوں بدن کا صحت
نالہ آہ کا بھی اثر دسے کین
کب بسط ہویگا اے مہیمن
و بحرمت انبیاء امجد

رحمت ہے تیری شمار سے بھار
ہر شخص کو ہے ادھار تیرا
جو کچھ ہے سو میرے مین فعل اور قول
گر پیار نہ ہو بلان ہو تیرا
نا کسے کے تمن ہے دل میرا تنگ
ہے قبض کو دلکے روز و شب جوش
دیتا نہین کچھ اثر دعا مین
تو مجھ سے اب اے رحیم رحمان
و بحرمت اہل بیت و اصحاب

ہر شے کے اوپر تیرا ہے اپکار
ہر کس کے اوپر ہے پیار تیرا
لایق ہین کہ بولین اپنا احوال
بیکس ہون ہے دستگیر میرا
کر لطف سے اپنے باغ کے رنگ
حیرت منے دن ہین ہون مدہوش
آرام نہین کبھی چپا ہین سین
کر جلدی یہ میری مشکل آسان
و بحرمت غوث جملہ احباب

